دلائل ویکسان وید اور شاستر کے جاننے والے کے سامنے کیا اثر کر سکتی ہیں ؟

ایک دو خاص خاص مقامات میں شکست ہونے کے سبب شنکر سوامی کا آوازہ بلند ہو گیا۔ بہت سے جاہلوں نے ویدک دھرم قبول کر لیا ۱۰-۱۲ سال کے اندر ہی شنکر آچاریہ کے شاستراتھوں کے سبب بدھ مذہب میں بودھوں کے ہل چل پڑ گئی۔ شنکر آچاریہ کے مباحثوں میں یہ شرائط ہوتی تھیں۔

نمبر۱۔ جو ہار جائے یعنے مباحثہ میں شکست کھائے وہ دوسرے کا دھرم قبول کرے۔

نمبر۲۔ اگر سادھو ہو تو جیتنے والے سنیاسی کا شاگرد ہو جاوے۔

نمبر۳۔ اگر دونوں نامنظور ہوں تو ملک آریہ ورت کو چھوڑ جائے

ان ہی شرطوں کے سبب کروڑوں بودھ اور جین پھر ویدک دھرم میں آ گئے اور پرائشچت کروائے گئے۔ انکو شنکر سوامی جی گائتری بتلائی اور یگنوپویت پہنائے جو ہٹ دھرمی تھی اور تعصب کی آگ میں جل رہے تھے اس قسم کے لاکھوں آدمی آریہ ورت سے جلاوطن کئے گئے۔ راجگان کی طرف سے کشمیر۔ نیپال۔ کنیا کماری۔ سورت۔ بنگال وغیرہ سب کے سرحدی مقامات پر سنیاسیوں کے مٹھ بنائے گئے اور وہاں فوج بھی رہی تا کہ جو بدھ لوگ خارج کئے جاویں وہ پھر واپس نہ آ سکیں۔

اس کا صاف بین ثبوت یہ ہے کہ ہندوستان میں سے بودھ دھرم پیدا ہوا اور ایک وقت سارا ہندوستان بودھ تھا۔ مگر اب ہند میں اس مت کا ایک آدمی بھی نہیں نظر آتا۔ ہند کے چاروں طرف لنکا۔ برہما۔ چین۔ جاپان۔ روس۔ افغانستان۔ کافرستان۔ بلوچستان وغیرہ میں کروڑوں بودھ موجود ہیں۔

جینی لوگ اب بھی ہند میں بہت ہی کم یعنی ۶-۷ لاکھ ہیں اور یہ ہی لوگ ہیں جو ... نام شودر رہ گئے مہاراجہ شنکر آچاریہ جی ۳۲ سال کی عمر میں مر گئے ورنہ دیکھتے کہ جینی مذہبوں کا نام بھی موجود نہ ہوتا۔ شنکر آچاریہ کا حکم جینیوں اور بودھوں کے واسطے صرف یہی پرائشچت تھا کہ ایک دو روز برت رکھوا کر یگنوپویت پہنایا جاوے اور گائتری منتر سنایا جاوے جس سبب سے ۲۵ کروڑ آدمی پرائشچت کرا۔ گائتری پڑھ یگنوپویت پہن ورن آشرم دھرم میں آ گئے۔ حالانکہ ۴-۵ سو برس تک وہ بودھ اور جین رہے بودھ لوگ ورن آشرم کو نہیں مانتے تھے بلکہ ان کے ہاں دبد ورود ہے وہ سب طرح کے ماس کھا لیتے ہیں۔ جس کی تاریخ اور برہما کے حالات سے یہ بات سب لوگ دریافت کر سکتے ہیں۔ غرضیکہ ۱۲ سو برس کا ہوا کہ یہاں پر مسلمانوں نے سورت اور افغانستان کی طرف سے چڑھائی کی آریہ ورت کے اندر ویدک دھرم چھوٹ جانے اور پورانوں کے پرچار کے سبب صدہا مت موجود تھے اور آپس میں وید ورودھ متوں کے سبب گھر گھر میں پھوٹ ہو رہی تھی دھرم کے نہ رہنے سے اور وام مارگ کے پھیلنے سے بیبھچار (زنا) بھی بہت پھیلا ہوا تھا اور کثرت بیبھچار اور خورد سالی کی شادی کے سبب بل طاقت۔ برہم چریہ اور انساہ کا نسٹ ہو رہا تھا۔ ایسی حالت میں ایک وحشی قوم کا ہمارے ملک پر غالب ہونا کونسا مشکل امر تھا۔ ہماری کمزوری یعنے برہم چریہ نہ ہونے کی ایک موٹی سی دلیل یہ ہے کہ سومنات کی لڑائی میں محمود کے ساتھ ۱۰-۱۵ ہزار فوج تھی اور ہندو راجاؤں کے پاس ۱۰-۱۵ لاکھ فوج تھی۔ مگر آخر کار ہندو ہی ہارے اور محمود جیتا آپ جانتے ہیں کہ سو ہزار کا ایک لاکھ ہوتا ہے گویا ایک افغان کے مقابلہ میں سو ہندو تھے۔ ایسے موقعہ پر ہارنے کی سوائے برہمچریہ اور دھرم کے نہ ہونے کے اور کوئی وجہ نہیں ہے آپ غور سے بچار لیں۔

اس ملک میں سب سے پہلے پاپا راجہ جے پال[۱] ایک مسلمانی پر عاشق ہو کر مسلمان ہو گیا تر غزنی میں تھا۔ مارے شرم کے خراسان چلا گیا اور وہاں مر گیا۔ پیچھے اس کے ہندو بیٹا تخت پر بیٹھا۔

دوسرا[۱] مسلمان اس ملک میں سکھ پال راجہ انند پال کا نواسہ جو ... کے لالچ سے محمود کے وقت میں ہوا جس کو محمود نے ... کر دیا مگر محمود کے چلے جانے کے بعد وہ پھر ہندو ہو گیا اور ... نے ملا لیا۔

ملک کشمیر ایک بادشاہ کے ظلم سے جبراً مسلمان کئے گئے ابھی تک ان کی ذاتیں بٹ۔ کول وغیرہ موجود ہیں۔

برہمن۔ چھتری۔ ویش۔ شودر ان سب میں سے جو جو مسلمان ہوئے اکثر جبراً مسلمان ہوئے کوئی جینی یا ہندو بادیں اسلام کو پسند کر کے مسلمان نہیں ہوا۔ بہت جاگیر وغیرہ کے لالچ سے بھی مسلمان ہوئے۔ جن کے نسب نامے صاف گواہی دیتے ہیں کہ باپ دادا یا دو تین پشت سے پیشتر ہندو تھے۔

بہت سے نوجوان ہندو مسلمانی رنڈیوں کے دام زلف میں اسیر ہو کر بے دین ہوئے جو یاروں کو اسی دین کی تعلیم دیا کرتی ہیں جن کی بھلے وقت بھی ہزاروں لاکھوں مثالیں ہر ایک صوبہ یا احاطہ میں موجود ہیں۔

بڑے بڑے لائق پنڈت بھی رنڈیوں کے جادو میں غوطہ کھا گئے نمونہ کے واسطے پنڈت گنگا لہری کے مصنف پنڈت جگن ناتھ شاستری جی موجود ہیں۔

لاکھوں بہادر اور سورما دل چلے ... دھرم پر قربان ہوئے سیس دیدئے لیکن بے دین نہ ہوئے نمونہ کے واسطے دیکھو حقیقت رائے ... احسان

آپ جانتے ہیں جب مسلمان یہاں آئے تھے تو اُن کی زبان پر ... منقرے جاتے ہیں۔ قبرستان بھی اس ملک میں نہ تھے جب ۸-۹ سو برس سے مسلمان آئے تب سے ہی ہندوستان میں قبر پرستی شروع ہوئی۔ ظالم مسلمان جب ہندو بہادروں کے ہاتھ سے مارے گئے مسلمانوں نے انکو شہید بنا دیا اور ہندوؤں کو بھی ... افسوس صد ہزار افسوس۔ ہمارے باپ دادوں کی سمجھ کی ... کہ جن ظالموں کو قتل کر ہمارے بزرگوں کے ہاتھوں سے جو واصل جہنم ہوئے۔ ہم نالائق اولاد اور ناخلف فرزند انہیں شہید سمجھ اُن پر چراغ جلاتے ہیں وائے نادانی اور افسوس جہالت اور اسے بے غیرتی کی حد نہیں رہی اسے پرمیشور یہ بُری گت کب تک رہے گی۔

اے ہندو بھائیو! سارے ہندوستان میں جہاں پختہ اور اونچے اونچے قبرستان دیکھتے ہو وہ تمہارے ہی بزرگوں کے ہاتھوں سے کشتہ ہیں اُن کے پوجنے سے تمہاری بھلائی کبھی اور کسی طرح بھی ممکن نہیں اول اچھی طرح سوچ لو۔

اگر بسر مردہ نگار آمدے ۔۔۔ رستاہیں مردہ شکار آمدے

مسلمانوں نے مندر توڑے۔ بت پھوڑے۔ لاکھوں کو قتل کیا اس سے مجبوری پر لوگ مسلمان ہوئے دیکھو تیمور کا روزنامچہ۔

مگر ہندوستان ایسا بدبخت نہ تھا کہ ایران۔ روم۔ مصر اور عرب کی طرح کبھی نہ جاگتا بیچ بیچ میں اس کو جگانے والے بھی ہوتے رہے۔

مسلمانوں کے ظلموں سے ہی ستی ہونے کا دستور ہوا۔ کہ ایسا نہ ہو یہ ظالم پکڑ کر خراب کریں رانی پدمنی کا ستی ہونا اور علاؤ الدین کا ظلم۔ تاریخ غور سے پڑھو۔

پہلا پرائشچت۔ سب سے پہلے آریہ ورت کے اندر شنکر آچاریہ جی نے ۲۵ کروڑ آدمی کا پرائشچت کرایا اور انکو ویدک دھرم پر چلایا۔

دوسرا پرائشچت مہاراجہ چندر گپت نے کیا۔ جسے سلوکس ... یونانی کی بیٹی سے شادی کی جس کو آج دو ہزار ایک سو سال ہوئے۔

[۱] تاریخ ہند۔

تیسرا پرائشچت راجا اودے پور نے کیا جس نے نوشیرواں والی ایران پارسی کی لڑکی سے جو کہ ساسان شاہ قسطنطنیہ کی دھی تھی شادی کی جسے تیرہ سو سال ہوئے ہیں۔

چوتھا پرائشچت لاہور کے پنڈتوں نے راجہ سکھ پال کا کرایا جس کو آٹھ سو برس ہوتے ہیں۔

پانچواں پرائشچت مرتد مسلمان کا نانا نانک جی نے کرایا جس کو عرصہ ۴۔۵ سو سال کا گذرتا ہے اور اُس کی لاش کو بمقام جورہ آگ میں جلایا۔

چھٹا پرائشچت سیٹھ بیربل و راجہ ٹوڈرمل نے اکبر بادشاہ کا کرایا اور مہابلی اُسکا نام رکھا گایتری سکھلائی اور سندھیا پڑھائی۔ تگ و دت پہنایا اور ہندو بنایا۔ گاؤکشی کی ممانعت و عموماً گوشت خوری سے نفرت ہو گئی۔ ڈاڑھی کے ساتھ اسلام کو سلام کر دیا۔ حکم دیا کہ جو ہندو غلطی سے ناواقفی سے عشق کے لالچ سے مسلمان ہو گیا ہو اگر وہ اپنے ہندو دھرم پر آنا چاہتا ہو مختار ہے اُسے منع مت کرو اور اگر کوئی عورت ہندو والی کسی مسلمان کے عشق میں مسلمانی ہونا چاہے ہرگز نہ ہونے پاوے وارثوں کے حوالے کی جاوے۔ مفصل دیکھو دبستان مذاہب صفحہ ۳۳۵ و ۳۳۸ تعلیم دہم نولکشور)

ساتواں پرائشچت گورو گوبند سنگھ جی نے کرایا بعہد اورنگ زیب ظالم کے جس میں اُنہوں نے تمام مذہبوں کو سکھ بنایا و ویدک دھرم میں شامل فرمایا۔ اس کے سوائے دو سکھ اُن کے ایک مرتبہ مسلمانوں نے پکڑ کر جبراً مسلمان کر دیئے تھے جب وہ بھاگ کر اُن کے پاس آئے تو اُن کو پھر ہندو بنا لیا سکھ بنایا اور دھرم میں ملایا

آٹھواں پرائشچت رتنا مل گیانی نے کرایا بعہد اورنگ زیب بادشاہ کے جبکہ ایک لڑکا ہندو مسلمان ہو گیا تھا اُس کو شدھ کر کے ویدک دھرم میں ملایا۔ دیکھو دبستان مذاہب تعلیم دہم صفحہ ۲۳۹ سنہ ۱۲۹۶ ہجری نولکشور)۔

نواں پرائشچت رنجیت سنگھ مہاراج نے کیا۔ خود اپنے واسطے اور کئی سرداروں کے واسطے مسلمانوں کی بیٹیاں لیں اور اُنکو ہندو بنایا۔

دسواں پرائشچت مہاراجہ رنبیر سنگھ والی ریاست جموں و کشمیر نے کیا جبکہ تین راجپوت سپاہی لداخ میں مسلمان ہو گئے تھے۔ نہایت خوشی سے تینوں کو واپس ہندو دھرم میں شامل کیا۔ جموں کے وِدوان پنڈتوں نے رنبیر پرکاش ایک گرنتھ بنایا جس کی رو سے ۴۰-۵۰ سالہ مسلمان شدھ ہو کر بموجب ست دھرم میں شامل ہو سکتا ہے۔ کانسی کے پنڈتوں نے بھی اُس سے اتفاق کیا۔ اور فتویٰ دی۔ چنانچہ ایک ضخیم پُستک ہر ایک سبھا کو جموں سے مفت مل سکتا ہے۔

گیارھواں پرائشچت شری مان سوامی دیانند جی مہاراج نے کرایا یعنی قاضی محمد عمر صاحب ساکن سہارنپور کو مسلمان سے آریہ بنایا اور ویدک دھرم پر چلایا وہ اب تک زندہ ہیں جنکا نام الکھ دھاری ہے اور جو کہ ڈیرہ دون سماج کے ممبر ہیں۔

بارھواں پرائشچت سوامی جی کی وفات کے بعد شریمتی پروپکارنی سبھا نے کرایا یعنی جناب مولوی عبدالعزیز صاحب کو جو پنجاب یونیورسٹی کے فاضل کے ڈگری یافتہ ہیں اور جو اب گورداسپور ضلع پنجاب میں اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہیں شدھ کیا اور آریہ بنایا جنکا نام نامی اب رائے بہادر ہروس رام جی ہے۔

تیرھواں پرائشچت سنت جوالا سنگھ جی نے کرایا۔ جنہوں نے کم سے کم ۴۰ آدمی مسلمانوں کو ویدک دھرم پر لا کر شدھ کیا۔

چودھواں پرائشچت۔ عرصہ ۱۵ سال کا ہوا ہے مسٹر امیداس عیسائی نے ۷ لڑکوں کو عیسائی کیا تھا۔ قصور کے پنڈتوں اور مہاتما لوگوں نے اُن کو شدھ کیا چنانچہ وہ لڑکے اچھے عہدوں پر موجود ہیں۔

پندرھواں پرائشچت آریہ سماج کے ممبروں نے کیا یعنی راجپوتانہ پنجاب ممالک مغربی و شمالی میں کم سے کم دو ہزار مسلمانوں اور عیسائیوں اور جینیوں کو شدھ کر کے ویدک دھرم پر لا کر آریہ بنایا۔ سینکڑوں کو گایتری سکھا کر پرائشچت کرایا۔ گویا انہیں ہمیشہ کیلئے ضلالت سے نکلوایا۔

چونکہ یہ تعداد روز بروز ترقی پر ہے اس واسطے ٹھیک بتلانا ممکن نہیں +

عزیز بھائیو!! اس عرضداشت کو پڑھکر ۵ منٹ تک دل میں سوچا کرو کہ اگر آپ اسی طرح غافل رہے تو آپ کا کیا حال ہوگا۔

۸ سو برس کے اندر آپ ۲۴ کروڑ سے کم ہوتے ہوتے ۲ کروڑ رہ گئے ۴ کروڑ تمہارے میں سے مسلمان ہو گئے۔ آپ حساب جانتے ہیں ذرا اس علم حساب کو تو کام میں لائیے۔

سوال

چار کروڑ ہندو ۸ سو برس میں مسلمان ہو گئے تو ۲ کروڑ کتنے سال میں ہوں گے۔

حل

| سال | | کروڑ | | کروڑ |
|---|---|---|---|---|
| ۸۰ | × | ۲ | ÷ | ۴ |

= ۸۰۰ × ۲ / ۴ = جواب ۴ سال ہیں۔

بھائیو ضرور سمجھ لو۔ آنکھیں کھول کر دیکھ لو کنبھ کرن کی نیند میں مت سوؤ۔ دھرم ناش ہو رہا ہے۔

لوگ وید دھرم کو نشٹ کر رہے ہیں لوبھ۔ لالچ۔ فریب میں پھنسا تمہارے بچوں کو ملیچھ کر رہے ہیں۔ اگر آپ اسی طرح سوتے رہے کروٹ نہ لی تو ۴ سال کے بعد ایک بھی ویدک دھرم کا پیرو نہ رہیگا۔ سب ملیچھ ہو جاویں گے۔ صرف یہی ایک بلا آپ کی دھارمک عمارت کو گرانے والا نہیں ہے بلکہ ایک اور بھی ہتیارہ بلا جاری ہوا ہے اور وہ کون ہے عیسائی مذہب۔

عرصہ دو سو سال کا گذرا کہ عیسائی پادریوں نے یہاں آکر اصل تبلیغ شروع کی اُس وقت اس ملک میں ایک بھی عیسائی نہ تھا۔ تمہارے ہند سے قحط زدہ بھائیوں کو مدراس اور دیگر مختلف حصوں میں ان پادریوں نے لالچ دیکر عیسائی بنا لیا۔

مردم شماری سال سے معلوم ہوا کہ اس وقت عیسائی ۲۰ لاکھ ہیں۔

کیا کبھی آپ نے سوچا کہ اس وقت تک کیسے عیسائی ہو چکے ہیں بھائیو پرمیشور کے واسطے آنکھیں کھولو نیند سے جاگو منہ دھو کر سناں کرو اور اسی حالت کو سنبھالو تمہارے دھرم کے پیڑ کو دونوں طرف سے دیمک لگ رہی ہے اپنے آپ کو بچا لو ورنہ تمہارا ٹھکانا نہ ملیگا پتہ نہ رہیگا۔

مدراس آجکل خوش قسمت ہے جہاں صدہا گھروں نے جو قحط کے سبب عیسائی ہو گئے تھے عیسائی دین چھوڑ دیا براہمنوں نے اُن ہزاروں آدمیوں کو ویدک دھرم میں ملا لیا۔ عیسائی رو رہے ہیں کچھ بس نہیں چلتا۔ تمہیں بھی چاہئے دیا کرو۔ رحم کرو۔ اپنے نادان بھولے بھالے بچوں کی جان ضائع نہ کرو اُن کو بچا لو جو سرن آوے اُسے درست کر لو پرائشچت کرا کر شاستروکت ریتی سے شنکر سوامی کی طرح بابا نانک کی طرح۔ جانکی رسی کی طرح مہاراجہ رنبیر سنگھ کی طرح ملا لو۔ ورنہ یاد رکھو کہ مسلمان اور عیسائی رہ کر جتنی ہتیا کرے گا اُس سب کا خون تمہاری گردن پر ہوگا۔ پراُپکاری بنو جگت کا بھلا کرو۔ بچھڑے ہوئے بھائیوں کو پرائشچت سے شدھ کر ملا لو۔

الراقم

آپ کا خیر اندیش۔ پنڈت لیکھرام آریہ مسافر

دھرم بیر جابر

# حصہ دوم

## پوران کس نے بنائے

ہمارے بہت سے سادے ہندو بھائی یہ سمجھے بیٹھے ہیں کہ اٹھارہ[1] پوران اٹھارہ[2] اپ پوران ویاس جی نے بنائے ہیں۔ جو کہ پراشر جی کے بیٹے تھے اور مہاراج یدھشٹر کے وقت میں موجود تھے جس وقت کہ حال کے زمانہ کلجگ کا آغاز شروع ہوتا ہے۔ جس کو آج تک ۴۹۹۱ سال ہوئے ہیں لیکن پورانوں کے مطالعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ خیال اُنکا درست نہیں ہے یہ بات مندرجہ ذیل ثبوتوں سے بخوبی ثابت ہو جائیگی امید ہے کہ دھرم کے متلاشی تعصب کو چھوڑ کر اس کو پڑھینگے +

**ثبوت نمبر اول۔** اٹھارہ پورانوں میں بدھ کو اوتار قبول کیا ہے اور جن عبارات میں ذکر ہے اُس میں سے گذشتہ زمانہ ظاہر ہوتا ہے مستقبل نہیں اور جو اُنکے اوصاف اطوار بیان کئے ہوئے ہیں وہ آجکل کے بودھوں (ریو جیوں) گرنتھوں سے ٹھیک ملتے ہیں اُس سے صاف ظاہر ہے کہ جس وقت اٹھارہ پوران بنائے گئے اس سے پہلے بدھ کا اوتار ہو چکا تھا۔ بھوشیہ پوران پرتی سرگ کھنڈ پانچواں ادھیائے ۳ سے ۹ تک مکرر متواتر جنوں نے نشانات دئے ہیں۔ اور وہ ہندوؤں اور آریہ ورت کے لکھے ہیں۔ اور ملک نیپال کی کتابوں اور عجائب گھر کے بتوں سے دریافت کیا ہے کہ بدھ بکرماجیت کے سمت سے ۴۱۶ برس پہلے ہوا تھا اور ۸۰ برس زندہ رہکر مر گیا جس کو آج تک دو ہزار پانسو باسٹھ سال ہوئے ہیں اور ویاس جی کو چار ہزار نو سو اکانوے برس ہوئے ہیں یعنی بدھ دو ہزار چار سو انتیس برس ویاس جی سے پیچھے ہوئے ہیں۔ اس سے ثابت ہوا کہ ویاس جی پورانوں کے مصنف نہیں تھے +

**ثبوت نمبر ۲۔** تمام مورخ اس بات کو قبول کرتے ہیں کہ رامانج بکرماجیت کی بارہویں صدی میں ہوا۔ لیکن وشنو مت کی تردید لنگ پوران میں موجود ہے +

शरवचक्रे तापयित्वा यस्य देह प्रदह्यते। स जीवन कुणपस्त्याज्यः सर्वधर्मबहिष्कृत ॥ १ ॥

**ارتھ۔** جس کے جسم پر تپا کر سنکھ چکر کے نشانات لگائے گئے ہیں وہ زندہ مثل مردہ اور تمام دھرم کاموں سے خارج کر کے الگ کر دینے کے لائق ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ رامانج کے مت کے بعد اس کی تردید لنگ پوران میں ہوئی۔ کیونکہ مانا ہوا اصول ہے کہ جو بات نہ چلی ہو اُس کی تردید نہیں ہو سکتی اور لنگ پوران اٹھارہ پورانوں میں شمار ہو چکا ہے۔ اور چونکہ رامانج بکرماجیت کی بارہویں صدی میں ہوئے ہیں یعنی آجتک ان کو گذرے ۷۴۸ برس ہوئے ہیں اور جیسا کہ اوپر ظاہر کیا ہوا ہے۔ کہ بیاس کو ۴۹۹۱ برس ہوئے ہیں۔ اس سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ بیاس سے رامانج ۴۲۴۳ برس پیچھے ہوئے ہیں۔ اس لئے لنگ پوران کا مصنف بیاس نہیں ہو سکتا +

**ثبوت نمبر سوم۔** کتاب بنام توزک جہانگیری میں جہانگیر بادشاہ لکھتا ہے کہ میرے باپ کے زمانہ میں امریکہ سے ایک پادری۔ آلو۔ تمباکو۔ گوبھی یہ تین چیزیں لایا تھا۔ تمام مورخ اس بات پر متفق الرائے ہیں لیکن برہمانڈ پوران میں لکھا ہے کہ

प्राप्ते कलियुगे घोरे सर्ववर्णाश्रमे नरः॥ तमालं भक्षितं येन सगच्छेन्नरकार्णवे ॥ २ ॥

**ارتھ۔** اس گھور کلجگ میں جو تمباکو پیتا ہے وہ نرک کو جاتا ہے۔ اور پدم پوران میں لکھا ہے +

धूम्रपानरतं विप्रं दानं कुर्वन्ति ये नरः॥ दातारो नरकं यान्ति ब्राह्मणो ग्रामशूकर ॥ ३ ॥

**ارتھ۔** جو شخص تمباکو پینے والے برہمن کو دان دیتا ہے وہ خیرات کنندہ نرک کو جاتا ہے اور وہ برہمن (گرام سوکر) گاؤں کے سور کا جنم لیتا ہے۔ ہندوؤں کی کسی دھرم پستک میں تمباکو کا تذکرہ نہیں ہے اور تمباکو امریکی زبان کا لفظ ہے اور اسی واسطے سکھوں کے بابا نانک جی سے لیکر اُن کی ساتویں بادشاہی تک کسی نے تمباکو پینے کا کھنڈن نہیں کیا کیونکہ اُس وقت یہ موجود نہ تھا جب جہانگیر بادشاہ کے زمانہ میں آیا اور اسکا رواج ہوا تو اورنگزیب بادشاہ کے زمانہ میں دسویں بادشاہی کے وقت اسکا نشیدھ کیا گیا اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ برہمانڈ اور پدم پوران دونوں جہانگیر کے والد اکبر کے زمانہ سے پیچھے بنائے گئے اور اکبر بادشاہ کا زمانہ بکرماجیت کے سمت ۱۶۱۳ سے سمت ۱۶۶۲ تک ہوا تھا۔ اس سے ثابت ہوتا ہے کہ برہمانڈ اور پدم پوران بیاس جی کے بنائے ہوئے نہیں ہیں کیونکہ بیاس جی کو ہوئے ۴۹۹۱ برس گذر چکے ہیں اور ان پورانوں کو تصنیف ہوئے (۱۹۴۸ - ۱۶۶۲) ۲۸۶ برس ہوئے ہیں ۰

**ثبوت نمبر چہارم۔** سوامی شنکر آچاریہ رامانج سے پہلے ہو چکے ہیں کیونکہ رامانج نے شنکر مت کا کھنڈن کیا ہے تمام میں یہ بات ظاہر ہے کہ شنکر آچاریہ مہادیو کا اوتار مانے جاتے ہیں اور لوگ آپ کو برہم کہتے تھے۔ اور سارے ہندو لوگ شنکر آچاریہ کو مہادیو کا اوتار مانتے ہیں اور اُنکا اوتار بدھ سے پہلے نہیں ہو سکتا کیونکہ اُنہوں نے بدھ کا کھنڈن کیا ہے اب پدم پوران میں پاربتی جی کے سوال میں مہادیو کہتے ہیں +

मायावादमसच्छास्त्रं प्रच्छन्नं बौद्धमेव च। मयैव कथितं देवि कलौ ब्राह्मणरूपिणा ( ४ ॥

**ارتھ۔** اے دیوی کلجگ میں میں نے برہمن کا روپ دھارن کرکے ویدانت کا اسرار گپت (جو چھپا ہوا بودھ مت ہے) رچا ہے سو پدم پوران بودھ اور شنکر رامانج سے پیچھے سے بنا ہے۔ ویاس جی کا بنایا ہوا کبھی بھی نہیں ہو سکتا +

**ثبوت نمبر پنجم۔** جگن ناتھ کا مندر سمت ۱۲۰۳ بکرمی میں راجہ اننگ بھیم دیو نے بنایا تھا اس سے پہلے نہیں تھا۔ اس میں سب مورخوں کی رائے متفق ہے اور مندر میں بھی سمت لکھا ہوا ہے لیکن مندر کا ماہاتم اسکند پوران میں لکھا ہے اس لئے اسکند پوران سمت ۱۲۰۳ سے پیچھے بنا۔ اور ویاس دیو کا بنایا ہوا کبھی نہیں ہو سکتا +

**ثبوت نمبر ششم۔** سارے عالموں کی اس بارہ میں بھی ایک رائے ہے کہ اٹھارہ پوران مہابھارت سے پیچھے بنائے گئے اور پورانوں میں مہابھارت کا ذکر ہے مگر مہابھارت میں پورانوں کا ذکر نہیں ہے اور سب جانتے ہیں کہ شکدیو جی نے راجہ پریکشت کو بھاگوت سنایا تھا تاریخ دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ کورو اور پانڈو کے یدھ سے پیچھے مہاراجہ یدھشٹر تخت نشین ہوئے تھے اُنہوں نے ۳۶ سال ۸ مہینے اور ۲۵ دن راج کیا انکے مرنیکے بعد راجہ پریکشت نے ۶۰ برس راج کیا بھاگوت میں لکھا ہے راجہ پریکشت کے راج کے خاتمہ پر یعنی مہابھارت کے ۹۶ برس کے بعد شکدیو جی نے ان کو بھاگوت سنایا۔ مگر مہابھارت کے شانتی پرب کے ادھیائے ۳۳۲ و ۳۳۳ سے ظاہر ہوتا ہے کہ جب لڑائی ختم ہوئی اور بھیشم جی کے انت سمے پہلے یدھشٹر ان سے اپدیش سننے گئے تب اُنہوں نے شکدیو جی کا ذکر کیا اور کہا کہ بہت زمانہ ہوا ہے کہ وہ مر گئے ہیں اُنکے

سلہ [1] مارکنڈے۔ بھوشیت۔ بھاگوت۔ برہم ویورت۔ برہمانڈ۔ شیو۔ وشنو۔ وراہ۔ لنگ۔ پدم۔ نارد۔ کورم۔ اگنی۔ متسیہ۔ برہم۔ وامن۔ سکند۔ گرڑ +

سلہ [2] آدی۔ نرسنگ۔ وایو۔ شیو دھرم۔ درواسا۔ کپل۔ نارد۔ نندی۔ اُشنس۔ برہمانڈ۔ ورن۔ سامب۔ کالی۔ مہیشور۔ پدم۔ دیو۔ پراشر۔ مریچ۔ بھاسکر +

مرنے پر ویاس جی کا غمناک ہونا بھی لکھا ہے بدھشٹر اس طرح پوچھتے ہیں کہ گویا انہوں نے دیکھا ہی نہیں تھا اور اس وقت راجہ پریکشت حمل میں تھے جب پریکشت کے جنمنے سے پہلے ہی شکدیو جی گئے تھے تو انکا ۶۰ برس پیچھے بھاگوت سنانا ناممکن ہے اور یہ سچ ہے جیسا کہ دیوی بھاگوت کے مترجم نے لکھا کہ اصل بھاگوت بعید ہونے بنائی ہے اور جب بھاگوت شکدیو جی نے سنائی نہیں اور پریکشت نے سنی نہیں جن سے ویاس دیو بہت پہلے گذر چکے ہیں۔ تو ثابت ہوا کہ ویاس جی نے ان کو نہیں بنایا +

**ثبوت نمبر ہفتم**۔ پدم پوران کے اتر کھنڈ کے بھاگوت مہاتم کے اول ادھیا میں ۴۸ شلوک سے ۲۲ تک لکھا ہے۔ کہ نارو جی دوارکا ادھیامیں منکاوک کو کہہ اور بیان کیا کہ کاشی سومنات رامیشر وغیرہ مقامات پر مسلمانوں نے مندروں کو گرا دیا اور ان پر قبضہ کر لیا یعنی مسجدیں بنالیں اور یہی حال آشرموں کا کیا۔ مگر ظاہر ہے کہ یہ حال محمود کے زمانہ سے اورنگ زیب کے زمانہ تک ہوتا رہا۔ پس صاف ظاہر ہے۔ کہ پدم پوران کو بنے ہوئے سمت ۱۰۱۴ سمت ۱۷۲۶ تک نہ ہوا ہے +

**ثبوت نمبر ہشتم**۔ اٹھارہ پورانوں میں رشی منیوں اور دیوتاؤں کی نندا لکھی ہے اور ان پر مفصلہ ذیل کلنک ہیں جیسے کہ (نمبر۱) برہما جی کو بیٹی سے ہم بستری کا کلنک اور (نمبر۲) کرشن جی کو کبجا ن اور رادہکا (نمبر۳) مہادیو کو شیو ن کی استریوں سے (نمبر۴) وشنو کو جلندھر و بیت کی ستری برندا سے (نمبر۵) اندر کو گوتم کی ستری سے (نمبر۶) سورج کو کنتی سے (نمبر۷) چندرما کا اپنے گورو برہسپتی کی ستری تارا سے (نمبر۸) وایو دیوتا کو کیسری بندر کی ستری انجنی سے (نمبر۹) ورن دیوتا کو اگست دیوتا کی ماتا اور وشی سے (نمبر۱۰) برہسپتی کو اپنے بھائی کی ستری ممتا سے (نمبر۱۱) وشوامتر کو اور بشی سے (نمبر۱۲) پراشر کو مچھودری سے (۱۳) دیو کو داسی سے (نمبر۱۴) دروپدی کو پانچ خاوندوں سے (نمبر۱۵) دیویوں کو پاس بھکشن کا (نمبر۱۶) بامن کو چھل کا (نمبر۱۷) مہادیو کو شراب نوشی کا (نمبر۱۸) رامچندر کو دھوکہ سے بالی سورے کے مارنے کا وغیرہ وغیرہ کلنک۔ شب رشی منی دیوتاؤں پر لگائے گئے ہیں دید وپک کوئی کلنک۔ نہیں لگا یا اس نے نا شکنت کو ہر جگہ ظاہر کیا ہے اس سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ پورانوں کے مصنف بیودہ والے ہیں نہ ویاس دیو جی +

**ثبوت نمبر نہم** ویاس جی کے بنائے ہوئے ویدانت۔ سوتر اور ویاکھیا یوگ بھاشیہ دنیا میں ظاہر ہے انکا دھرم بھی سب وو دانوں پر ظاہر ہے کہ یہ اٹھارہ پوران ان کی عین ضد ہیں ان کا مطلب انکے بنائے ہوئے شاستروں سے نہیں ملتا جس سے اچھی طرح ظاہر ہوتا ہے کہ یہ پران ان کے بنائے ہوئے نہیں ہیں +

**ثبوت نمبر دہم**۔ دیوی بھاگوت میں لکھا ہے کہ ایک راجہ کا لڑکا کسی ایک ملیچھ ویشیا پر عاشق ہو کر دھرم سے پتت ہو گیا۔ یہ بات تو اظہر من الشمس ہے کہ جب مسلمان نہیں آئے تھے تب مسلمان رنڈیاں بھی موجود نہ تھیں اور جب مسلمان رنڈیاں نہ تھیں تو ان پر کوئی عاشق بھی نہ ہو سکتا تھا۔ اس سے ظاہر ہے کہ دیوی بھاگوت مسلمانوں کے زمانہ میں بنا ہے اور ویاس دیو نے نہیں بنایا ........... دھرم شاستر کے موافق برہمن کا کام پڑھنا اور پڑھانا ہے جیسا کہ منو سمرتی میں لکھا ہے۔ کہ (۵) योऽनधीत्य द्विजो वेदमन्यत्र कुरुते श्रमम् स जीवन्नेव शूद्रत्वमाशु गच्छति सान्वयः

ارتھ جو برہمن۔ چھتری۔ ویش۔ ویدوں کو نہیں پڑھتا۔ اور دیگر کام کرتا ہے تو وہ زندگی ہی میں قبیلہ سمیت جلدی شودر ہو جاتا ہے۔ اور دیکھو اتری کی سمرتی میں کیا لکھا ہے۔ کہ

वेदविहीनाः पठन्ति शास्त्रं शास्त्रेण हीनाश्च पुराणपाठाः पुराणहीनाः कृषिणो भवन्ति भ्रष्टास्ततो भागवता भवन्ति । ६ ॥

ارتھ وید سے ہین لوگ شاستر پڑھتے ہیں شاستر سے نیت پوران پڑھتے ہیں پُران سے ناواقف ہل جوتتے ہیں اور سب سے نیت بھاگوت پڑھتے ہیں۔ جہانگیر کے زمانہ میں بھگت تلسی داس مرے تھے۔ جیسے

संवत सोलासौ असी असी गंग के तीर ॥ सावन शुक्ला पंचमी तुलसी तज्यो शरीर २ — ॥ ६ ॥

جہانگیر سمت ۱۶۸۴ میں فوت ہوا تھا اس سے ثابت ہوا کہ رامائن کو تصنیف ہوئے ۱۹۲۰ = ۱۶۸۴ = ۲۳۶ سال ہوئے۔ ان ثبوتوں سے صاف ظاہر ہوتا ہے۔ کہ کل پوران نویں ہیں۔ صرف چاروں وید ہی سناتن ہیں +

اوشم شانتی! شانتی!! شانتی!!!

---

## دیوی بھاگوت پریکشا

ہمارے ہندو بھائی پورانوں کو بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھتے اور ان کی کتھاؤں کو بہم سنا کرتے ہیں علاوہ براں وہ بہت کچھ تن من دھن بھی ان کے اوپن کرنے سے دریغ نہیں کرتے لیکن عموماً دیکھا جاتا ہے کہ وہ اصلیت کی طرف ذرا متوجہ نہیں ہوتے اس واسطے ہم اپنا فرض سمجھتے ہیں کہ انہوں کی خدمت میں کچھ عرض کریں۔ ؎

بہ نزد من آنکس نکو خواہ تست | کہ گوید فلاں خار در راہ تست

ورنہ خود غرض دھوکہ دینے والے آدمی طمع کے دام میں پھنسکر کیا کچھ اندر جال نہیں رچتے واضح ہو کہ برہما۔ اگنی۔ اندر۔ برہسپتی۔ چندرماں۔ بدھ۔ شنکر۔ بزرگان ہم زمانہ سابقہ میں بڑے نامی گرامی وودان۔ راجہ مہاراجہ گذرے ہیں۔ ست شاستروں میں ان کی نہایت عزت کی گئی ہے۔ وہ رشی منی دیوتا خطابوں سے مخاطب کئے گئے ہیں۔ مگر الزام نہیں لگاتے ہیں چنانچہ لکھا ہے کہ برہسپتی جی چندر دیوتا کے گورو تھے۔ برہسپتی جی کی ستری تارا چندرماں کے گھر گئی اور فریقین ایک دوسرے کی محبت میں مبتلا ہو کر عرصہ تک کام چیشٹا کرتے رہے برہسپتی دوبارہ مانگنے کے واسطے آئے مگر چندرماں نے انکار کیا۔ برہسپتی نے کہا کہ تو پاپی ہے۔ اس نے جواب دیا کہ تو کون دھرماتما ہے تو نے اپنے چھوٹے بھائی کی استری گھر میں ڈالی ہوئی ہے جیسا میں خوبصورت ہوں ویسی ہی تیری استری پر میرے لائق ہے تیرے جیسے بدشکل کے لائق کوئی نہیں اس پر اس نے اندر سے شکایت کی۔ اندر نے وکیل بھیجا۔ چندرماں نے جواب دیا کہ اندر دیوتا لوگوں کو تو سمجھاتے ہیں۔ مگر اپنے اعمالوں پر توجہ نہیں فرماتے۔ اہلیا رشی گوتم کے ساتھ انہوں نے کیوں زنا کیا تھا اور کیوں ہزاروں برس تک سہنسر بھگ ہو کر مان سروور کی جھیل میں کنول پھول نال کے اندر شرمندگی سے پوشیدہ چھپے رہے جب یہ جواب پہنچا تب اندر غصہ ہو کر خود کشتی کر کے لڑنے کو آیا۔ اسکی مدد کو برہما جی آئے اور ادہر چندرماں کے مددگار پرشنکر دیو جی آئے اور مہادیو بھی آئے اور چندرماں کو سمجھایا کہ خبردار برہسپتی کی استری دینا۔ برہما نے چندرماں کو سمجھایا کہ اس کی استری دیدے یہ بڑا پاپ ہے چندرماں نے جواب دیا کہ اس نے خود

ا؎ دیوی بھاگوت اسکندا۔ ادھیا۔ ۱۱ سے شروع ہوتا ہے آخیر تک سنسکرت مطبوعہ بمبئی +

۲؎ دیوی بھاگوت اسکندا۔ ادھیا۔ ۱۱۔ شلوک۔ ۱۔

۳؎ " " " ۱ " ۱۱ " ۱۸۶۵۵۔ اوسلی ٹیکانیل کنٹھ گرنتھ صفحہ دوم بمبئی +

۴؎ " " " ۱ " ۱۱ " ۱۴

۵؎ " " " ۱ " ۱۱ " ۲۲ و ۲۷ و دیکھو برہسپتی سمرتی ادھیا ۲ تک +

ہی اپنی برہسپتی سمرتی میں کہا ہے کہ استری کو ترنا کرنے سے جو پاپ ہوتا ہے وہ تجھ سا ہوتے پیدا ہو جاتا ہے۔ جیسے برہمن کا پاپ وید پڑھنے سے۔ غرضیکہ کئی سال تک جنگ ہوا آخر الامر شنکر کے کہنے سے چندرماں نے وہ استری برہسپتی کو دیدی جس کو دو مہاراج خوشی خوشی گھر میں لے گئے۔ مگر وہ حاملہ ہو چکی تھی۔ برہسپتی کے گھر جا کر بیٹا پیدا ہوا جس کا نام بدھ و بوتا رکھا گیا چندرماں نے تکرار کیا کہ بیٹا میرا ہے اس پر برہسپتی نے دینے سے انکار کیا جس پر جنگ کی نوبت ہوئی۔ آخر الامر برہما جی نے دیوی تارا سے پوچھا کہ یہ کس کا حمل ہے اس نے جواب دیا کہ چندرماں کا۔ برہما نے بدھ کو چندرماں کے حوالہ کیا۔ پھر اسی بھاگوت میں لکھا ہے کہ ایک وقت دیوتوں اور رشیوں سے لڑائی کرتے ہوئے دس ہزار سال کے منقضی ہونے پر تھک کر ایک جگہ جا کر کمان کے سرے کو سر کے نیچے رکھ کر سو رہے دیوتوں نے بیکنٹھ میں تلاش کی۔ جب وہاں نہ ملے تو تلاش کرتے ہوئے اس جنگل میں آئے اب سوتے کو جگانا گناہ سمجھ کر لال ہو جلد دن کی طرح عقل دوڑانے لگے۔ آخر یہ قرار پایا کہ دیمک یعنی بھورے جانور پیدا کر کے اس سے یہ خدمت لی جاوے چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ مگر اس نے انکار کیا۔ کہ مجھے اس پاپ جگانے سے کیا لابھ ہوگا۔ دیوتوں نے کہا کہ ہم تجھے یگیہ میں بھاگ دیا کرینگے جس پر راضی ہو کر اس نے اس کمان کی رسی کو کاٹا۔ مگر کاٹتے ہی بڑا شور ہوا۔ اس کمان کی ضرب سے وشنو کا سر کٹ کر سمندر میں جا گرا۔ سب دیوتا حیران ہوئے۔ پھر برہما جی بولے کہ بھائیو کرنی کا پھل اوشیہ بھوگنا پڑتا ہے چنانچہ سب سے پہلے خود مجھے پھل بھوگنا پڑا۔ یعنی میرا سر شیو نے کاٹ ڈالا۔ اور خود شیوجی بھی محروم نہ رہے ایسے ہی کاموں سے اس کا لنگ بدن سے کاٹا گیا اور اندر دیوتا اہلیا کے ساتھ زنا کرنے سے سہسر بھگ ہو کر مان سرور کے تالاب میں شرمسار رہے آخر سب نے دیوی کی تعریف کی جس پر وہ راضی ہوئی۔ اور حکم دیا کہ گھوڑے کا سر کاٹ کر لگا دو۔ چنانچہ لگایا گیا۔ جس پر اس روز سے وشنو ہیگریو اوتار ہوا ہے۔ بدن آدمی کا سر گھوڑے کا ہے۔ اس ادھیا سننے کا مہاتم یہ ہے جو سنے گا اس کی مکت ہو جاویگی پھر اس بھاگوت میں لکھا ہے کہ راجہ اوپری چر उपरिचर جنگل میں شکار کے لئے گیا وہاں پر اپنی استری گرگا کی یاد میں اسے احتلام ہوا اس نے نطفہ کو کسی درخت کے

۱؎ دیوی بھاگوت اسکندھ ۱ ادھیا ۱۱ شلوک ۳۷
۲؎ ″ ″ ″ ۱ ″ ۱۱ ″ ۳۸
۳؎ ″ ″ ″ ″ ″ ۵ و ۶ و ۷
۴؎ ″ ″ ″ ″ ″ ۸۹ و ۹۰
۵؎ ″ ″ ″ ″ ″ ۴ و ۵
۶؎ ″ ″ ″ ″ ″ ۵ و ۶ و ۷ و ۸
۷؎ ″ ″ ″ ″ ۵ ″ ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ سے ۴۲ تک
۸؎ ″ ″ ″ ″ ۵ ″ ۲۵
۹؎ ″ ″ ″ ″ ۵ ″ ۱۶ سے ۲۹ تک و ۳۰ سے ۴۳ تک
۱۰؎ ″ ″ ″ ″ ۵ ″ ۴
۱۱؎ ″ ″ ″ ″ ۵ ″ ۴۵
۱۲؎ ″ ″ ″ ″ ۱ ″ ۹۶ سے ۱۰۰ تک
۱۳؎ ″ ″ ″ ″ ۱ ″ ۱۰۴ سے ۱۰۹ تک
۱۴؎ ″ ″ ″ ۲ ″ ۱
۱۵؎ ″ ″ ″ ۲ ″ ۱ ″ ۱۷ و ۱۸ و ۲۱ و ۲۲ و ۲۶ و ۲۷

پٹنہ میں بند کر کے بطور پارسل کے شاہین باجرہ شکاری پرندے کے ذریعہ گھر کو روانہ کیا۔ رستہ میں بعالم ہوا ایک اور جرہ مل گیا۔ جنگ شروع ہوا۔ دو جگہ دریائے جمن کے اوپر تھی۔ وہ پارسل گر پڑا۔ پیچھے ایک اچھپرا نام جو کسی رشی کی بد دعا سے مچھلی بنی ہوئی تھی۔ دریا میں تیر رہی تھی۔ گرتے ہی اس نے منہ میں لے لیا۔ وہ حاملہ ہو گئی جب میعاد حمل منقضی ہوئی تو وہ ایک نشا یعنی ماہی گیر نے گرفتار کر لی۔ شکم چیرنے پر ایک لڑکا اور ایک لڑکی نکل آئی۔ وہ ہر دو کو راجہ وسو کے پاس لے گیا۔ راجہ نے لڑکا لے لیا۔ اور لڑکی اسے واپس دیدی اس نے اسے پالا اور اس کا نام مچھودری یا ستودری۔ کالی کا لکا تن گندھا ہوا اور بڑی ہونے دریا جمن پر باپ کے ساتھ کشتیبانی کرتی تھی۔ ایک دن اتفاقاً پراشر منی وید کے جاننے والے وہاں آئے۔ اور عبور دریا کا ارادہ کیا۔ ملاح روٹی کھا رہا تھا۔ لڑکی کالی کو اجازت دی کہ تو کشتی میں لیجا کر انہیں پار کر دے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ جب دریا کے بیچ پہنچے۔ منی جی بھی بدگمان ہوئے۔ غلبہ شہوت نے مجبور کیا۔ اور اس کا داہنا ہاتھ اپنے ہاتھ سے پکڑا کالی نے انکار کیا۔ اور منی کو بہت نصیحت کی۔ مگر اس نے نہ مانا۔ آخر اس نے اقرار کیا۔ کہ دریا کے پار جا کر کام کرینگے۔ جب کنارہ پر پہنچے تب منی نے ہاتھ پکڑا اس نے پھر نصیحت کی مگر وہ نہ مانا تب کالی نے کہا کہ میرے بدن سے مچھلی کی بڑی بدبو آتی ہے رشی نے دعا کی جس سے وہ جوجن گندھا ہو گئی۔ یعنی اس کے بدن سے ۴ کوس تک مشک کی بو آنے لگی۔ اس نے کہا کہ میرا باپ کنارہ پر دیکھتا ہے روز روشن ہے رشی نے دعا کر کے کہر پیدا کر لی پردہ ہو گیا۔ پھر اس نے کہا کہ آپ تو کام چھپا کر کے چلے جاوینگے میرا پھر کیا حال ہوگا۔ مجھے بکارت سے زائل ہو جانے کے سبب سے کون قبول کریگا۔ میرا گذارہ کس طرح چلیگا۔ میرا باپ کیا کہیگا۔ لوگ کیا کہینگے۔ رشی نے دعا کی۔ کہ بکارت سے پھر بدستور ہو جاوے گا۔ کہ آخر الامر ان سب شرائط کے پھر اس نے مباشرت کی۔ میرا لڑکا تیرے جیسا ہوا اور خوبصورتی روز افزوں اور خوشبو ہمیشہ رہے کہ ان سب کے بعد وہ بدفعلی ہوئی وصحبت کے بعد لڑکا ہوا۔ اسی جگہ پر جس کا نام بیاس یا کرشن دوپائن رکھا گیا۔ پراشر جی بھی چلے گئے۔ اور بیاس جی ستیا ماتا سے اجازت لیکر جنگل کو چلے گئے اسی شیوجی یا مچھودری پر راجہ شنتن بد چیکم عاشق ہوا اور اس سے شادی کی جس کے شکم سے چترانگد اور بچتر بیرج دو راجہ پیدا ہوئے۔ اور جب یہ دونو مر گئے تو ان کی تفصیل عورتیں بیوہ رہ گئیں۔ اسی کا امبا امبالکا۔ ان تینوں عورتوں کے ساتھ بیاس جی نے نیوگ کئے جن سے دھرتراشٹر اندھا۔ پانڈو اور بدر پیدا ہوئے جو ہندوستان کے نامی گرامی راجہ ہوئے۔ جو کورو پانڈو مشہور ہیں + فقط

۱؎ دیوی بھاگوت اسکندھ ۲ ادھیا ۱ شلوک ۲۸ سے ۳۲ تک
۲؎ ″ ″ ″ ″ ″ ۳۵ سے ۴۰ تک
۳؎ ″ ″ ″ ۲ ″ ۲ ″ ۱ سے ۵ تک
۴؎ ″ ″ ″ ۲ ″ ۲ ″ ۸ سے ۱۶ تک
۵؎ ″ ″ ″ ″ ″ ۲۰ سے ۲۴ تک
۶؎ ″ ″ ″ ″ ″ ۲۵ سے ۲۷ تک
۷؎ ″ ″ ″ ۲ ″ ۲ ″ ۲۸ سے ۳۰ تک اور ۳۶ و ۳۷ سے ۴۴ تک
۸؎ ″ ″ ″ ۳ ″ ۶ ″ ۱ سے ۱۴ تک
۹؎ ″ ″ ″ ″ ″
۱۰؎ ″ ″ ″ ″ ۶ ″ ۲ و ۳ و ۴ تک

# مورتی پرکاش

سب سے پہلے پرماتما نراکار کی ستتی سزاوار ہے جسے مورتی کی نشانی اور حسو کو گیان ہوتا ہے۔ ست گیان سے رہت حیوان کی طرح کے اندھکار میں پھنسا ہوا نجات یا موکش سے وہ ہوتا ہے۔ پس اس سنسار ساگر سے پار ہونے کے واسطے سچا۔ مضبوط معقول ہمارا رستہ گیان ہے۔ اور اس کے بغیر نجات کا دم بھرنا یا وشواس دلانا یا بھول و گیان ہے۔ نادان ہو وہ انسان جسکو اسکی ضرورت نہیں اور ایسا ہی وہ شخص جس کسان کا ظہور یا مورتی پوجا جو اس وقت گھر گھر دکھائی دیتی ہے اسکی حقیقت و صداقت کی اس رسالہ میں تلاش ہے اور بڑی بڑی مستند پرمانک کتابوں سے اسکی ثابت شہادتوں اور پرمانوں کا پریکشن ہے۔ مجھے اس سے کسی کا دل دکھانا مقصود نہیں اور نہ کسی بات کا تکرار مطلب ہے۔ پس جو ہمراتما سچائی کا طالب ہٹ دھرمی کو چھوڑ کر مطالعہ کریگا۔ وہ من نہ کہو ہمراہ سے صرف نگا۔ اسے پرماتما ودیا کا پرکاش کرا اور اودیا کا ناش + 

دلائل عقلی

(۱) جس طرح دریا لوٹے میں بند نہیں ہو سکتا۔ اور اگر بند ہو تو دریا نہیں اسی طرح کوئی سرب بیاپک ایک جگہ رک نہیں سکتا۔ اور مورتی پوجا ہونے سے سرب بیاپک نہیں رہتا +

(۲) ہر ایک جسم یا شریر کے واسطے ضروری ہے۔ کہ طول و عرض و عمق رکھتا ہو۔ اور اس کے واسطے مکان اور زمان کی بھی ضرورت۔ پس کوئی جسم انادی او ناش رہت نہیں ہے۔ اور پرماتما چونکہ انادی اور ناس رہت مکان و کشت کال و سنو سے نیرا ہے۔ وہ اس واسطے شریر دھاری نہیں ہو سکتا +

(۳) مورت یا تصویر عکس یا سایہ مانند کے نہیں ہو سکتی ہے اور جبکا جسم نہیں اسکا عکس نہیں۔ و سایہ عند العقل محال ہے پس نراکار پرماتما کی مورتی کبھی نہیں ہو سکتی +

(۴) سری کرشن۔ رامچندر۔ ہنومان۔ بھیرو۔ دیوی۔ شیوجی۔ گنیش۔ برہما۔ وشنو۔ درگا۔ جگن ناتھ۔ بدری ناتھ۔ کال وغیرہ۔ بزرگوں کی تمام مندروں میں مورتیں دکھلائی دیتی ہیں۔ اگر پرماتما یا برہم کی مورتی کسی مندر میں نہیں ہے بس سے خود ہی ظاہر ہے۔ کہ ایشور کی کوئی مورتی نہیں +

(۵) بزرگان متذکرہ بالا نمبر ۴ کو ہر ایک نہ ہی مان جاتا ہے کہ کسی ایک وقت میں موجود تھے۔ اور ایک وقت پیدا ہوئے اور اب نہیں ہیں۔ شریر چھوڑ گئے۔ اُن کی عمدہ نصیحتیں البتہ کارآمد ہیں۔ اور فائدہ مند ہو سکتی ہیں۔ مگر اُن کی فرضی تصویروں کی پرستش سے گیان کا پراپت ہونا عقل سلیم تسلیم نہیں کرتی ہے +

(۶) آجتک کسی جیوتے پرماتما یا برہم کو جسم ظاہری سے یا اور حواس متعلقہ سے نہیں دیکھا ہے پس اس کی تصویر بنانی اگیان کی نشانی ہے +

(۷) جو چیز جسمانی یعنی شریر والی ہے۔ وہ ہمیشہ متغیر و تبدل ہوتی رہتی ہے۔ ایک حالت میں نہیں رہ سکتی۔ پرمیشور چونکہ ہمیشہ ایک رس اور اچل ہے۔ اس واسطے اُس کی مورتی نہیں +

(۸) جسم یا شریر کی خاصیت ہے۔ کہ روگ بیماری۔ خوف۔ گھٹنا۔ بڑھنا۔ جلنا۔ خشک ہونا۔ کٹنا۔ ان سے ایک نہ ایک میں مبتلا رہتا ہے اور سنسکرت کی اصطلاح میں شریر کو جس شبد کہا گیا ہے اور شری پرماتما چونکہ ان عوارض سے شدہ ہے پس وہ جسمانی نہیں ہے۔ اور نہ ہو سکتا ہے +

(۹) اکثر ہمارے مورتی پوجک بھائی یہ سندیہ کرتے ہیں۔ کہ مورتی پوجا پرماتما کے دھیان و گیان کی برنہم سیڑھی ہے۔ ہم وقت حاصل کرنے گیان کے چھوڑ دینگے مگر یہ عذر ان کا بھی معقول نہیں ہے کیونکہ اول تو آج تک کبھی نہیں سنا گیا۔ کہ کسی مورتی پوجک نے انت کال تک مورتی کو چھوڑا ہو۔ بلکہ سنکڑوں مرتے وقت بھی گلے میں لٹکا کر مرتے ہیں +

دوم۔ سیڑھی سے مراد منزل مقصود تک پہنچنا یعنی گیان کا حاصل کرنا ہے۔ اب دیکھنا چاہیئے۔ کہ گیان کے پراپت ہونے کے واسطے کونسی سیڑھی بہتر ہے آیا وید کی تعلیم سے گیان ہو سکتا ہے یا مورتی پوجا سے چونکہ اس میں سب بدھی مانوں کا اتفاق ہے۔ کہ گیان کے حصول کی ودیا ہی سیڑھی ہو سکتی ہے۔ نہ کہ مورتی پوجا۔ بس مورتی پوجا کسی طرح جایز نہیں ہے +

(۱۰) بعضے بھائیوں کا یہ عذر ہے۔ کہ چنچل من بغیر مورتی کے قائم نہیں رہ سکتا۔ اور ہم مورتی کو آگے رکھ کر پرماتما سے لو لگاتے ہیں۔ اب ہمیں دیکھنا چاہیئے کہ یہ ان کا فرمانا کہاں تک معقول ہے۔ بینے خود مورتی پوجا کے زمانہ میں سینکڑوں مرتبہ دل کو آزمایا۔ مگر کبھی اُس کو برقرار قایم نہ پایا۔ جوں ہی کرشن جی کی تصویر پر دھیان جاتا تھا۔ فی الفور بھاگوت کا وسم سکندہ یاد آتا تھا۔ اور آنکھ کان ناک جسم وغیرہ پر خیال جانے سے من کی حالت بیقرار تھی۔ اور گرنتھ اور ست شناگ اور کبیر سمندر کے واقعات سوچ سوچ کر طبیعت کی ایک اور یادگار تھی۔ رامچندر کی تصویر سے حس تھا اور مہادیو کی مورت سے تباہی بدست ہوتی تھی۔ چونکہ تجربہ میں آچکا رانی باتوں سے عمدہ ہے پس یہ ہر طرح سے مجرب ہے۔ کہ مورتی پوجا سے من کو سانتی دشوار بلکہ محال ہے اور بغیر ودیا کے اودیا کا جانا جھوٹے بلکہ خام خیال ہے۔ اور علاوہ ازاں من کا دیگ بہت بڑا ہے وہ کسی مورتی مان مار سے رک نہیں سکتا۔ پس اس کا دیگ روکنے کے واسطے ایک سرب بیاپک عرفی پرماتما ہی ایسا ہے۔ جو اُس کے دیگ کو متفرقات کی طرف جانے سے روک دے۔ اس لیئے پرماتما کا گیان سروت کا دھیان بہتر ہے۔ اور مورتی پوجا سے من کا رکنا اسمبھو ہے +

وید کے پرمان

نمبر (۱) یجروید مقدس کا ادھیا ۳۲ - منتر ۳ - न तस्य प्रति

मा अस्ति यस्य नाम महद्यशः हिरण्यगर्भ इत्येष मामा

हिंसीदित्येषा यस्मान्न जात इत्येषः॥

ترجمہ۔ جو پرمیشور مایا کے سنیوگ سے نہ کبھی اوتپن ہوا۔ ہوتا ہے۔ اور نہ ہوگا۔ نہ شریر دھارن کرکے بالک۔ جوان اور بردھ ہوتا ہے اس کی پرماتما یعنی ناپ کا سادھن پرتی مب عکس یا سدرش یا تصویر کسی پرکار کی نہیں ہے۔ کیونکہ وہ مورتی رہت۔ انت سیما رہت اور سب میں بیاپک ہے۔ جو تیج والے سوریہ آدکوں کی اتپتی کا کارن ہے۔ اُسی کی اپاسنا کرنی یوگیہ ہے۔ اور کی نہیں +

نمبر (۲)۔ یجروید ادھیا ۴۰۔ منتر ۸۔ स पर्य्यगाच्छुक्रमका

यमव्रणमस्नाविरं शुद्धमपापविद्धम् ॥ कविर्म्म

नीषी परिभूः स्वयम्भूर्य्याथातथ्यतोऽर्थान्व्यदधा

च्छाश्वतीभ्यः समाभ्यः॥ यु० अ० ४० मं ८

ترجمہ۔ جو سب کے جاننے والا۔ سب کے من کا ساکشی سب کے اوپر بیاجمان اور انادی سروپ ہے اور جو اپنی انادی پرجا کو اپدیش روپ اور وید کے دوارا سب بیوہاروں کا اوپدیش کیا کرتا ہے۔ سو سب میں بیاپک انت پراکرم والا۔ سب پرکار کے شریر سے رہت اور سب روگوں سے رہت ناڑی کے بندھن

ست رہت سب دکھوں سے الگ - اور سب پاپوں سے مارا ہے - وہی سب کی اوپاسنا و گیہ ہے - دوسرا کوئی نہیں ﴿

نمبر ٣ - یجروید ادھیا ۴۰ منتر ۹ + अन्धन्तमः प्रविशन्ति ये-
सम्भूतिमुपासते । ततो भूय इव ते तमो य उ सम्भूत्यां रताः ॥ य० अ० ४० मं० ९ ॥

ترجمہ - جو اسنبھوتی ارتھات - انوتپن انادی پرکرتی کارن کی برہم کے استھان میں اپاسنا کرتے ہیں - وہی اندھکار یعنی اگیان اور دکھ ساگر میں ڈوبتے ہیں اور سمبھوتی جو کارن سے اوتپن ہوتی کاریہ روپ پرتھوی آدی بھوت یا کھان اور برکھ آدی ادیو اور منش آدی کے شریر کی اوپاسنا برہم کے استھان میں کرتے ہیں - وہ اس اندھکار سے اودھک اندھکار - یعنی مہا مورکھ چرکال - گھور - دکھ روپ - نرک میں گر کے مہا کلیش کو بھوگتے ہیں ﴿

نمبر ۴ - یجروید ادھیاۓ ۳۱ - منتر ۱۸ - वेदाहमेतं पुरुषं म-
हान्तमादित्यवर्णं तमसः परस्तात् । तमेव विदित्वाति मृत्युमेति नान्यः पन्था विद्यतेऽयनाय ॥ य० अ० ३१ म० १८

ترجمہ - اس منتر میں یہ عقدہ حل کیا گیا ہے - کہ کس پدارتھ کو جان کے منشیہ گیانی ہوتا ہے (وید فرماتا ہے) کہ پرمیشور کو ہی تحقیقات جاننے ٹھیک ٹھیک گیانی ہوتا ہے جو سب سے بڑا سب کا پرکاش کرنیوالا ہے - اور اودیا اندھکار یعنی جہانی آلائشوں سے اور اگیان آدی دوشوں سے الگ ہے - وہی پرمیشور سب کا اشٹ دیو ہے - اس کو پائے بنا کوئی منشیہ کامل گیانوان نہیں ہوتا - اس پرماتما کو جان اور پراپت ہو کے منشیہ جنم مرن آدی کلیشوں کے سمندر سے پار ہو کر پرمانند یعنی موکش کو پراپت ہوتا ہے پرماتما ملنے سوا کسی کا کوئی راستہ نہیں ﴿

نمبر ۵ - شویتاشوترائے اپنشد ادھیاۓ ۶ - انوواک ۱۱ + एको देवः सर्व-
भूतेषु गूढः सर्वव्यापी सर्वभूतान्तरात्मा । सर्वाध्यक्षः
सर्वाधिवासः साक्षी चेता केवलो निर्गुणश्च ॥

ترجمہ - ایشور ایک ہے - اور سب کا پرکاش کرنیوالا - سب میں سروویاپک ہے - اور سب جگت کے بھوت پرانیوں میں بیاپک ہو رہا ہے - اور انتریامی ہے - اور کرموں کا ادھی پتی یعنی سوامی ہے - اور سب کا ادھار بھوت ہے - سب کا ساکشی ہاتا دینے والا لیکن خود کسی کی سہائتا لینے سے ہر طرح مُبرا ہے - سب کا سہایک اور جگت کے گنوں سے رہت ہے (یعنی کبھی ساکار نہیں ہو سکتا) ﴿

نمبر ۶ - یہ یوگ درشن کا سوتر ہے ﴿ क्लेश कर्म विपाकाशयै-
रपरामृष्टः पुरुषविशेष ईश्वरः ॥ योग सू०

ترجمہ - اس کا مطلب یہ ہے کہ اودیا آدی کلیشوں یعنی جہالت وغیرہ آلائشوں سے پاک اور کشل اور اکشل یعنی سکھ دکھ اور تعصب اور ہٹ دھرمی - طرفداری وغیرہ نا مائم سے بری پھل - ایک کرموں کی واسنا سے رہت وہ سب جیووں سے اعلےٰ اور ییاپک ایشور ہے ﴿

اپنشدوں کے بیان

نمبر ۱ - تیتریی اپنشد ولی ۲ انوواک ۱ सत्यं ज्ञानम-
नन्तं ब्रह्म यो वेद निहितं गुहायाम् ।

ترجمہ - برہم ست سروپ گیان سروپ اور اننت سروپ ہے - جو ویسے پراپتی یوگ ہے ﴿

نمبر ۲ - کٹھ اپنشد - ادھیا - ولی ۳ - واک ۱۵ ﴿

अशब्दमस्पर्शमरूपमव्ययम् । तथाऽरसं नित्यम-
गन्धवच्च यत् ॥ अनाद्यनन्तं महतः परं ध्रुवं निचाय्य
तं मृत्युमुखात् प्रमुच्यते

ترجمہ - پرماتما - شبد - سپرش - روپ - رس گندھ (جو کان چھم زبان آنکھ - زبان و ناک کے وشے ہیں) ان سے پرے ہے - یعنی وہ نہ شبد اور نہ روپ - اور نہ سپرش - اور نہ گندھ اور نہ رس میں آ سکتا ہے - وہ نت اور انادی ہے اننادی اور اننت ہے - مہا آتما سے سرلیشٹ اور اٹل ہے - اس کی آرادھنا کر کے منشیہ موت کے منہ سے چھوٹتا ہے - یعنی موکش کو پراپت ہوتا ہے ﴿

نمبر ۳ - شویتاشوترائے اپنشد ۶ - ۸ + न तस्य कार्यं करणं च
विद्यते न तत्समश्चाभ्यधिकश्च दृश्यते । परा-
स्य शक्तिर्विविधैव श्रूयते स्वाभाविकी ज्ञान बल क्रिया च ॥

ترجمہ - اس پرماتما کا نہ شریر ہے اور نہ اندریہ ہیں - اس کے برابر اس سے بڑا کوئی دکھائی دیتا ہے اس کی شکتی سب سے بڑی ہے اور نانا پرکار یعنی بہت قسم کی سنی جاتی ہے - اس کے گیان اور بل اور کریا سبھاوک ہے ﴿

نمبر ۴ - شویتاشوترائے اپنشد - ادھیا ۶ - انوواک ۹ + न तस्य कश्चित्
पतिरस्ति लोके न चेशिता नैव च तस्य लिङ्गम् ।
स कारणं करणाधिपाधिपो न चास्य कश्चिज्जनिता न चाधिपः ॥

ترجمہ - پرماتما کا جگت میں کوئی پتی نہیں ہے اور نہ کوئی اس کا حاکم ہے جسکا کوئی نشان ہے اور سب کا وہی پتی بھی ہے اسکا کوئی اتپتی کرتا ہے اور نہ ادھی پتی ہے ﴿

نمبر ۵ - کین اپنشد ۱ + यद्वाचानभ्युदितं येन वाग-
भ्युद्यते । तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपा-
सते ॥ केन ३० ॥

ترجمہ - جو بانی کا ساوھن نہیں ہے یعنی اودیا یکت بانیوں سے پرسنّ نہیں ہو سکتا جو سب کی بانیوں کو جانتا ہے اسے تم اسی کو پرمیشور جانو اور کو نہیں ﴿

نمبر ۶ - کین اپنشد + यन्मनसा न मनुते येनाहुर्मनो
मतम् । तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥
केन ३ ॥

ترجمہ - جو من سے اچھا کے من میں نہیں آتا - اور جو من کو جانتا ہے اسی برہم کو تو جان اور اس کی اپاسنا کر ﴿

نمبر ۷ - کین اپنشد ۳ ﴿

यच्चक्षुषा न पश्यति येन चक्षूंषि पश्यति । तदेव
ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ क० ३

ترجمہ - جو آنکھ سے نہیں دیکھ پڑتا - اور جس سے آنکھیں دیکھتی ہیں - اسی کو تو برہم جان - اور اسی کی اوپاسنا کر یعنی اس سے بھن جو سورج بجلی آگ آدی پدارتھ ہیں - ان کی اپاسنا مت کر ﴿

نمبر ۸ - کین اپنشد ۴ + यच्छ्रोत्रेण न शृणोति येन
श्रोत्रमिदं श्रुतम् । तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदि-
दमुपासते ॥ केन - ३ ॥

ترجمہ - جو شروں یعنی کان سے نہیں سنا جاتا - اور جس سے شرون سنا ہے اسی کو تو برہم جان اور اسی کی اپاسنا کر ﴿

**قرآن**

ہے اگر خدا سے سدھی راہ کے طلبگار ہو تو علم و عقل کو کیوں دخل نہیں دیتے اور معقولات کے پڑھنے سے کیوں گریز کرتے ہو۔ قرآن میں عقل سے سوچنا کفر بتایا جاتا ہو اور غلطی کو جہاں ہو صحیح مانو۔ ایامسلمانی کا یہی راست سیدھا ہے اگر کوئی اور بھی۔ اگر کوئی اور بھی ہے تو مسلمان اُسکے قبول کرنے سے کیوں گھبراتے ہیں۔ ایمان نہیں لاتے۔ بھائیو! مقابلہ کرکے دیکھو اور سچ یعنی صراط المستقیم کو گرہن و اختیار کرو۔ (صراط الذین انعمت علیہم) انکا راستہ جن پر تو نے نعمت کی (غیر المغضوب علیہم) سوائے اُنکے جو غضب کیا گیا۔ اوپر اُنکے (ولا الضالین) اور نہ گمراہوں کی چونکہ مسلمان تناسخ کے قائل نہیں ہیں خدا کا کسی کو نعمت دینا اور کسی پر غضب کرنا اور کسی کو گمراہی میں ڈالنا چہ معنے دارد اس سے نہ اُسکا انصاف قائم رہتا ہے نہ اُسکا رحم نہ اُسکا علم۔ انعمت علیہم مغضوب علیہم و ضالین علیہم۔ سب کی ضمیریں خدا کیطرف پھرتی ہیں پس اُن اعمال کا عامل خدا ہو۔ نہ کہ وہ لوگ۔ اسواسطے یہ ارتھنا (دعا) بہت نقصان رساں ہے۔ اور خدا پر اُتہام لگنیوالی ہے۔ یہاں نامہ نگاں کی تائید تفسیر حسینی والا بھی کرتا ہے "ننہ راہ آں کسانیکہ خشم گرفتہ برایشاں قبل الوجود بمعرض غضب آوردہ و بیاں سبب کفر و اقدام نمودہ قبل الوجود جبکہ کسی سے کوئی عمل سرزد نہ ہوا۔ بلا ظہور جرم کا خدا مغضوب الیہ سمجھنا خدا کو ظالم اظلم و جاہل اجہل ٹھہراتا ہے۔
(نعوذ باللہ منہا)

**ریلہ**

شلوک کو زبان لاتے ہیں تو بایتھنیق حسال سے اس تمام کارخانہ کا ملک حاضر و ناظر ہر طرف موجود ہوتا ہے۔ جو اس بیمار کا وہاں پر نیوالا ہے۔ اور یہ عقدہ ممکن تفسیل النٔی سائل جال موت کم حل نہیں ہو سکتا اس لئے پرماتما نے یہاں اتنا ارشاد فرمایا ہے کہ سقدر حکاوت تم دیکھتے ہو یا وہ جو کہ تمہاری درشتی گو ہمیر نہیں ہے یعنی لوک۔ لوکانتر وغیرہ۔ ان سب کو سرب شکتی مان سرب آدھار۔ جگدیشور نے ہی دھارن کر رکھا ہے! وہ رودہ بیٹ کام بس کسی سے سہائتا نہیں لیتا۔

**فضیلت ہفتم۔** وہ سوتیں یعنے سب ایشورج کا داتا ہے۔ ہر ایک اس سے کرم انسار پھل پاتا ہے۔ اُسے چھوڑ کسی اور سے مانگنا قطعی نادانی ہے کیونکہ اس صفت سے موصوف ہونیکے لائق اور کوئی نہیں۔ تمام روحانی برکتوں کا اِظہار بھی مبارک اپدیش سے جانتا کیونکہ امساک قطعی بلا تعلق ہونیکا اس میں ارتا ہے وید مقدس ایک پرماتما کے سوائے اور کسی کو ایشورج یعنی نعمتوں کا داتا نہیں بتلاتے اور نہ قبروں شہیدوں اور شتوں کیطرف جھکاتے ہیں بلکہ تمام عالم کو اس سے دیاوان کیطرف جھکاتے ہیں تا کہ اسوائے اسکے نہایت آزادانہ طور پر ہٹاتے ہیں۔

**فضیلت ہشتم۔** ہر ایک کو نیک بننے کی تمنا ہے۔ ہر جاہل سے جاہل بھی اپنے آپ کو اچھا سمجھتا ہے۔ سچ کی تحقیقات بہت تھوڑے دلوں میں اثر پذیر ہونیکے سبب اپنے چمکتے جوہر سنا ہونے بھی جہلا کی آنکھوں میں نہیں دکھائی پڑتی اور اسی سبب سے لوگ ست مارگ دست دھرم دست گرنتھوں کے دیکھنے و مطالعہ میں لانے سے معذور رہتے ہیں۔ کسی محمدی کو اگر آپ ہزار کہیں کہ خدا نے دنیا کے گمراہ کرنے کو شیطان مقرر نہیں کیا یہ تعلیم غلط ہے۔ وہ قہر و جبر اور غضب و مکر سے پاک ہے (اسواسطے قہار و جبار نہیں اور نہ مکار ہے) مگر وہ کسی طرح نہیں مان سکتے کیونکہ قرآن کی تعلیم (جس میں جو راہ پکڑ رہی ہو) اُن کو ہر طرح تعلیم ہے۔ ویدک دھرم یا سچا دھرم ہی ہدایت نہیں دیتا بلکہ برخلاف اسکے اُن کے نہایت صفائی و دانہ طور سے کمال عنایت سے بتلاتا

**وید**

ہے کہ اگر نیک بننا چاہو۔ تو نیکی کا مخزن۔ سو پکار کرنے کے لائق خواتی سربیشٹ و شیشٹھ سرب اوتم ہے۔ دوسرا کوئی نہیں۔ اُسی کی اوپاسنا منیہ جنم کے واسطے آسرہ واحد ایک ہے۔

**فضیلت نہم۔** یہ ارشاد وید مقدس کی ایک اعلےٰ فضیلت و پوترتا اور پاکیزگی کا رہنما ہے۔ شدھتا یعنی برائیوں سے بچا پوترتا یکو اُس کے دھیان میں لگا کر یوگت یعنے اُپاسنا سے جوڑ کر پرارتھنا کرنا کہ اے میرے سوامی آپ جلال والے ہیں۔ اس سرب اتم یعنے مقدس جلال کا ہری آتما میں پرکاش کیجئے۔ آپ اندھکار سے اجھاوت میں ہیں

پس مجھے بھی اگیان سے نکلنے کی سامرتھ دیجئے۔ عبد کی بکری و ہرنیاں سری خوراک نہیں اور نہ تو اس قدر بے رحم و ظالم ہے کہ میرے پیٹ کے واسطے عاجز جانور ذبح کئے جائیں۔ نہ تو تو خونخوار ہے اور نہ قتل کا طلبگار۔ تو بھیڑیوں کی طرح خون نہیں پیتا اور نہ بھوکا ہوتا ہے۔ خون تیرے حضور نہیں پہنچاتا۔ بلکہ تیرے سے دور ہٹاتا ہے۔ پاکیزگی و پوترتائی کی تکمیل صرف تجھ میں ہے نہ کہ کسی اور میں۔

**فضیلت دہم۔** اس مقدس ارشاد سے کامل تشفی اور یقین ہوتا ہے کہ حقیقی دعا اور شانتی دینے والی اوپاسنا وہی ہے۔ جس کے کرنے سے اُپاسک کے دل میں کسی طرح کا شک نہ رہے۔ جو اس کے حصول کے وسائل ہیں۔ اول اُن کا گمان نہایت لازمی ہے۔ اور یہ تلانا اُس مذہب کا ذمہ ہے جو کاملیت کا دعویدار ہو۔ محمدی بیچارے کیا کریں۔ اور کہاں سے لاویں جبکہ قرآن میں شیر۔ شہد۔ شراب۔ پانی کی نہروں اور حور و غلماں کے انار پستانوں اور سرخ رخساروں کے سوائے روحانی سرور کا نشان ندارد ہے اور صد ہا مقام پر انہیں وعدہ وعید کا تملق و تعشق آمیز بیانوں سے بار بار اظہار کیا گیا ہے۔ جن سے کسی حق پسند کی تسلی ہونی دور از قیاس ہے حقیقی نجات یا کامل شانتی دینے والی اوپاسنا کے نتیجہ پوچھنے والے کے واسطے اُن کے ہاں ذوالفقار کی دلیل ہے۔ اور برہان عقلی کے بدلے ان نہروں کے پیاسوں کی تسلی کو شراب کی سبیل ایک عمدہ تمثیل ہے۔ مگر اے ناظرین جس طرح دریائے گنگ پر پہنچ کر پیاسی طبیعتیں سیراب ہوتی ہیں اُسی طرح اُس سب کے آتماؤں کے پرکاش کرنے والے پرماتما یعنی گیان کے ساگر پرماتما سے جو حقانیت۔ وحدانیت و معرفت و طریقت کی چار نہریں۔ رگ۔ یجر۔ سام۔ اتھروید پرکاشت ہیں اُنہیں پر ہم چرج سے پراپت ہو کر ہر قسم کی شانتی ہر طور کی تسلی اُن سے حاصل ہو سکتی ہے۔ اور اُن سے ثابت ہے کہ صاحب صفات کاملہ اور بہ حساب برکات افضلہ و مبداء فیوض اعلےٰ و منبع سعادت عظمےٰ مہا پکی پرگ سب کا گیان داتا ایک پرماتما ہے دوسرا کوئی۔

**فضیلت یازدہم** ستیارتھ جتنے مذاہب ہیں عقل کو صندوق

تقسیم کے کسی سوال کی غلطی و صحت کی پڑتال اس سے نہایت عمدہ طور سے ہو سکتی ہے۔ حاصل کلام یہ کہ وہ حواس کثرت سے سرا اور سنوں یعنی پانچ بھی ہیں وہ ایک اشور ہے اگر کوئی معترض یہ عذر کرے کہ ۲ اور ۸ جو کہ طاق ہیں اس کے سوائے ۵ و ۷ جو طاق ہیں انسے کیوں سعی نہیں ہوئی۔ تو اس وسواس کا یہ جواب ہے۔ کہ اول تو خود استریامی جگدیشور نے لکھی والے ہندسونکی گنتا ۹ مرتبکی ہے اسواسطے ونہی سے کٹی ہونی چاہئے۔ اور وہی قاعدہ معقول ہے دوسرا نہیں دوسرا اسکا یہ جواب ہے کہ شرتی میں نہیں ہیں مرگسکی ہے اسواسطے تین ہی کاٹ کرنا چاہئے۔ اور یہی ٹھیک ہے۔ اور نہ کسی اور غلط قاعدہ کے طور یعنی ۵۔ ۷ سے صحت حساب ہوتی ہے۔ پس یہی دو قاعدے پڑتال کے عمدہ ہیں اسی ترکیب کے قاعدہ سے اور بہت سے علم حساب کے قاعدے اور سفدے حل ہوتے ہیں مگر اختصار منظور ہے اس لئے زیادہ تشریح نہیں کیگئی۔ جنکی آنکھیں صداقت کو دیکھ سکتی ہیں۔ یا جن کے دلوں میں انصاف کی قابلیت موجود ہے وہ بخوبی غور کریں کہ اس ویدک شرتی میں ہادی کامل نے کس عمدہ طور سے توحید کو علمی طور پر ظاہر فرمایا ہے اور کیا معقول قاعدہ سے شرک کی تردید کرکے ایکو برہم دتیو ناستی ثابت کیا ہے ✦

| وید | قرآن |
|---|---|
| دینے والا ہے جو انسان سچی پریم بھگتی سے ویدک معقول طور پر اسکی تہ پاک ہوتا ہے وہی سکھ کو پراپت ہوتا ہے جو دوسرے تیری راہ میں ٹوٹ پڑتا وہ سر وہ گٹ جائے نہ ہو تیمیں سوا تیرا | نقل سورہ والنجم فقرہ ۱۶ ہارسولہ اللہ وحتی بلغ قولہ افرایتم اللات والعزی ومناۃ الثالثۃ الاخری القی الشیطان علی لسانہ بما کان یحدث بہ نفسہ و تیمنا ۃ تلک الغرانیق العلی |

وان شفاعتہن لترتجی فلما سمعت قریش ذالک فرحوا بہ۔ ترجمہ ابن عباس و محمد بن کعب القرظی اور سوائے ان کے جماعۂ مفسرین نے کہا ہے کہ جب محمد صاحب نے دیکھا کہ ان کی قوم قرآن کو تسلیم نہیں کرتی تو انہوں نے اپنے دل میں تمنا کی کہ خدا کی طرف سے کوئی ایسی آیت قرآن میں نازل ہووے کہ جو ان میں اور قوم کے دوستی پیدا کرے پس ایسا ہی ہوا کہ ایکدن محمد صاحب مجلس قریش میں حاضر تھے کہ خدا نے سورۃ والنجم نازل کی پس رسول اللہ نے اس کو پڑھا جبکہ محمد صاحب اس سورۃ کے اس قول افرایتم سے الاخریٰ تک پہنچے۔ شیطان نے ان کی زبان پر وہ بات ڈالدی جسکی وے تمنا کرتے تھے یعنی یہ فقرہ تلک الغرانیق العلیٰ وان شفاعتہن لترتجی یعنے بت بڑے بزرگ ہیں اور تحقیق ان سے شفاعت کی امید رکھنی چاہئے۔ پس قریش یہ سنتے ہی خوش* ہوئے تفسیر زاد الاخرۃ جو منظوم ہے اس میں اس طرح مرقوم ہے۔

اسکا منشا و کسی طرح آیا | اہل تحقیق نے یہ فرمایا
کہ لگے پڑھنے ایک روز رسول | سورہ نجم کو جو بعد نزول

| وید | قرآن |
|---|---|
| सनो वन्धु र्जनिता स विधाता धामानि वेद भुवनानि विश्वा। य वदेवा अमृतमा न। शाना स्तृती ये ध्यामन्न धैरयन्त। य अ।३२। मं१० | (۷) سورۃ نجم ۱ افرءیتم اللات والعزیٰ ومناۃ الثالثہ الاخریٰ تلک الغرانیق العلیٰ وان شفاعتہن لترتجی ترجمہ تم دیکھتے ہو لات اور عزیٰ اور منات بتوں کو یہ تینوں بت بڑے بزرگ ہیں اور ان کی شفاعت کی امید رکھنی چاہئے |
| " " " پرماتما ہی ہمارا سہایک اور وہی پالن کرنے والا اور وہی تمام جگت کا دھارن کرنیوالا سب دھام انیک لوک لوکانتر کو جو کے اننت سروگیتا سے تمہارا جانتا ہے اسی کے آشرے سے دوکھ رہت موکش پدکو ہم پراپت ہوتے ہیں۔ کبھی اس کے سوا کوئی سہائتا اور عبادت کے یوگ نہیں ہے۔ | وقت نزول سورہ نجم کے محمد صاحب کعبہ میں جن دنوں کعبہ میں بت تھے اور پرستش بھی ہوتی تھی بیٹھ کر سورہ نجم سنا رہے تھے ✦ |
| اس شرتی میں پاربرہم جگدیشور نے اگیا فرمائی ہے کہ تمام دھارمک لوگوں کو اس پر نشچے آتمک ہونا چاہئے۔ کہ ہمارا سہایک ہی ایک پرمیشور ہے۔ اس کے سوا کوئی سہائتا دینے والا یا پالن کرنیوالا نہیں ہے تمام لوک لوکانتر (سورج پرتھوی چاند ستارہ سیارہ وغیرہ) یعنی جملہ سنسار کا رچنے والا اور حکم دھارن کرنے والا اور جاننے والا وہی سرب شکتیمان اور سروگیہ ایشور ہے اور کوئی جاندار یا غیر جاندار شفاعت یا عبادت یا سجدہ کے لایق نہیں ہے۔ کرم سادھن اور گیان کا مدعا اصلی اس کی پراپتی ہے اور وہی نیارکاری اپنے بھگتوں کو موکش کے | اس وقت وہاں پر کافر اور مسلمان ملے ہوئے طواف کرتے تھے جب تمام سورۃ پڑھ چکے تو مسلمانوں اور کافروں نے اکٹھا سجدہ کیا اور لوگ نہایت خوش ہوگئے کہ اب محمد انصاف پر آگیا اور جس طرح کہ ہم بتوں کو شفیع جانتے ہیں اسی طرح قرآن میں بھی یاد کیا۔ تفسیر معالم التنزیل میں ہے قال ابن عباس و محمد بن کعب القرظی وغیرہما من المفسرین لما رای رسول اللہ تولی قومہ عنہ وشق علیہ ما رای من مباعدتہم عما جاءہم بہ من اللہ تمنی فی نفسہ ان یاتیہ من اللہ ما یقارب بینہ و بین قومہ لحرصہ علی ایمانہم فکان یوما فی مجلس لقریش فانزل اللہ |

* یہ خبر چاروں طرف سے مشہور ہوگئی کہ اب بت پرستوں کے ساتھ محمد صاحب نے صلح کرلی تھوڑے عرصہ کے بعد جب کسی حسب جویری مرید کی تمنا سے مراد بر آئی طبیعت اردہ ہوئی تو جھٹ وہ آیت منسوخ کردی کہ وہ خدا کا کلام نہیں ہے شیطان کا ہے شیطان نے میرے منہ میں ڈالدیا تھا اور ایک آیت بھی سورۃ حج کی اتار لی۔ کہ شیطان آگے بھی اور پیغمبروں کے ساتھ ایسا ہی کیا کرتا ہے۔ اس آیت کو منسوخ جانو بعض تفسیروں میں صاف ناسخ کرکے بھی لکھا ہے۔ مگر تفسیر حسینی والا اسکو ظاہر کرنا واجب نہیں جانتا۔ جبہ مفصل حال اس کا معالم و جلالین و بیضاوی و معتمدی المتقدمین ذکر ہے اسپر اعتراض یہ ہیں کہ اول تو جو بت پرستی اور بتوں کی تعریف خدا کی جانب سے قرآن میں موجود ہے جس سے یقین حاصل ہے کہ قرآن حق کیطرف سے نہیں ہے۔ صرف محمد صاحب کا طبعزاد ہے۔ دوم جب لاحول پڑھنے سے بقول محمدیاں کے شیطان بھاگ جاتا ہے۔ تو کیا قرآن پڑھنے اور حج کرنے اور مکہ میں پھرنے سے دور نہیں ہوتا۔ اور علاوہ براں کیا مکہ میں جا سکتا ہے یا نہ۔ سوم معمولی عقل والا آدمی بھی قبول نہ کریگا کہ شیطان۔ محمد صاحب کی عبارت میں اپنی ایک ملادے اور وہ بالکل بیخبر رہیں چہارم وہ دعوے بھی باطل ہوگیا کہ فاتوا بسورۃ یعنی شاید قرآن جیسی کوئی سورۃ نہیں خود ہی بقول محمدیاں کے شیطان نے رحمان جیسی آیت بنالی۔ اور اس کی فصاحت و بلاغت پر آج تک کسی نے اعتراض نہ کیا۔ اور نہ خود مدعی صاحب نے فصاحت شیطان کی غلطیاں نکالیں جبکہ کوئی معقول پسند مسلمان جیسے سید احمد خان صاحب بہادر وغیرہ کبھی نہیں ٹل سکتا کہ شیطان کوئی چیز ہے۔ پس یہ صرف الزام ہے اور سرا سر الہام۔ مگر یقین و اثق اور امر محقق ہے کہ قرآن بت پرستی کی تعلیم ضرورت کے وقت فرماتا ہے۔ سہ
گر فرصت بود وا مانشد بہ بے ضرورت چنیں خطا باشد

جب یہ آیت زبان پر لائے　　اک توقف کے ساتھ مثل کرئے
دل میں ڈالا جو یہ ہوئے وسواس　　بولے از راہ سہو خیر الناس

افرایتم اللات والعزی ومناۃ الثالثۃ الاخری تلک الغرانیق العلی۔
وان شفاعتھن لترتجی

سنکے مشرک ہوئے نہایت شاد　　سمجھے حضرت نے دوستی کی یاد
الغرض جب آخر سورہ پر　　کرنے سجدہ لگے تو سب سر بر
آئے سجدہ میں جملہ اہل یقیں　　اور ساتھ ان کے مشرکان لعیں
پس کیا عرض حال سرتا سر　　جبرئیل امین نے آ کر
سنکے حضرت ہوئے بسا محزول　　تب تسلی کو بھیجی آیت یوں

ما ارسلنا من قبلک ... الخ

اور نہ بھیجا تھا ہمنے اے مقبول　　تیرے آنے سے پہلے کوئی رسول
اور نہ کوئی نبی کیا ارسال　　یہ لگا جبکہ باندھنے وہ خیال
ڈالے یک یک لگا ابلیس　　اس کے باندھے خیال میں تلبیس
پھر مٹا دیوے خالق اس شے کو　　وہ جو شیطاں نے دل میں ڈالی ہو
پھر کرے حکم استوار خدا　　اپنی آیات اور نشانی کا
اور خداوند علم والا ہے　　حکمت اس کی بیاں سے بالا ہے

منقول از تفسیر زادہ الآخرہ

اب اس مقابلہ سے حضرات انصاف پسند تعلیم حق و ثبوت توحید کا جو بطور مشتے نمونہ از خروارے ضروری عرض کیا گیا ہے۔ اندازہ کر لیویں وید مقدس میں توحید وجود صانع عالم اس کثرت سے موجود ہے کہ جس کا عشر عشیر بھی اور کتابوں میں مفقود ہے۔ مہاتما ویدوان سوامی گوتما چارجی نے وید مقدس ہی اثبات وجود صانع عالم اس عمدگی سے ظاہر کیا کہ جس کے پیرو خوشہ چین حکماء یونان و فارس و مصر و چین ہیں اپنے ابتدائی سیارکوں میں وہ تمام اس مہاتما کی ماریک بینی کے مداح ہیں۔ اسی مقاصد پر اس وحید العصر نے نیا درشن تصنیف فرمایا اور ایک عالم کو منطقی لاجیکی شی ان بنایا۔ وید کی توحید کے بارہ میں شہزادہ داراشکوہ صاحب سرِ اکبر میں فرماتے ہیں۔ و ھو ہذا۔

کہ اکثر کتب تصوف بنظر در آوردہ مگر تشنگی طلب توحید کہ بحر لیست بے نہایت و بدم زیادہ مے شد۔ و مسئلہ ہائے دقیق بخاطر مے رسید کہ حل آں جز کلام الٰہی امکان نداشت۔ و چوں قرآن مجید و فرقان کریم اکثرے مرموز ہست و دانندگان آں کمیاب۔ خواست کہ جمیع کتب سماوی منظور نظر آرد چنانچہ نظر بر توریت و انجیل و زبور و دیگر صحف انداخت۔ اما بیان توحید در آں ہم مجمل و مرموز بود و در پے آں شد کہ از چہ جہت در ہندوستان وحدت عیان گفتگوئے توحید بسیار ست و علمائے ظاہری و باطنی طائفہ قدیم ہند را بر وحدت انکارے و بر موحدان گفتارے نیست بلکہ پایہ اعتبار ایست برخلاف جہلائے ایں وقت کہ خود را علمائے قرار دادہ اند۔ و در پے قتل و آزار و تکفیر و انکار خدا شناسان و موحدان افتادہ راہزن راہ خدا اند چنانچہ بعد از تحقیق بسیار معلوم شد کہ درمیان قوم ہنود چار کتاب آسمانی کہ رگ بید و ججر بید و سام بید و اتھرب بید باشد۔ بر انبیائے آں وقت بہ جمیع احکام ظاہر شدہ و ایں معنی از ہمیں کتاب ظاہر ست۔ و خلاصہ جمیع اسرار سلوک و توحید را ازیں جست آنرا اپکھنت مے نامند۔ چوں نظر بر اصل وحدت [illegible] خواست کہ ایں اپکھنت را [illegible] بود [illegible] فارسی [illegible] ولفظ اپکھنت در سنسکرت بمعنے اسرار پوشیدنی ست [illegible] اہل اسلام [illegible] کرادمان انکار [illegible] [illegible] پوشیدہ [illegible] شناسے [illegible] اولیائے [illegible] در [illegible] ترجمہ [illegible] و [illegible] مخفی کہ صحوا صف و [illegible]۔ از [illegible] کتاب [illegible] اولیں کتب سماوی و [illegible] تحقیق و [illegible] مطابق [illegible] بلکہ تفسیر آنست صریحاً

---

٭۔ اہل اسلام سے مسلسلہ کا یہ مقام تھا کہ وہ بعض مقامات سے دیگر مذاہب کی کتب کو جلا دیا کرتے تھے ایسا نہ ہو کہ اس سب دھرم کی کتابوں کو بھی جلا دیں۔ مگر وید مقدس میں کوئی ایسی ہدایت درج نہیں ہے۔ بلکہ وید تو تمام دنیا کے واسطے ہیں۔ کہ کسی خاص ملک کیواسطے۔ اس کا ثبوت اسی کتاب میں بخوبی معلوم ہو سکتا ہے۔ اگر کوئی اسلامی انکار کرے کہ اہل اسلام علمی کتابوں کو نہیں جلاتے تھے تو ہم شہادت تبلاتے ہیں۔ اور وہ یہ ہے۔

## سکندریہ کے کتبخانہ کی تباہی

جب سکندریہ پر اہل اسلام کا تسلط ہو گیا اور عمرو سپہ سالار اس جگہ کا ناظم ہوا تو اس نے یحلقوس اسکندریہ کے نامی حکیم اور بڑا فاضل اجل سے ملاقات کی۔ چونکہ عمرو علم دوست اور عالمانہ گفتگو کا از بس شائق تھا۔ اس حکیم کی صحبت اور قیل و قال سے ایسا محظوظ ہوا کہ دل سے اس کی عزت کرنے لگا ایک دن حیلقوس نے سپہ سالار کی خدمت میں عرض کی کہ آپ نے سکندریہ کے کل بیت المال ذخائر اور سرکاری گوداموں کا ملاحظہ فرما لیا ہے۔ اور ہر قسم کے اسباب پر مہر چھاپ لگا دی ہے۔ سو جو چیزیں آپ کے کار آمد ہیں میں ان کی نسبت کچھ نہیں کہہ سکتا۔ لیکن جو آپکے کام کی نہیں۔ اور ان میں سے بعض شاید میرے فائدے کی ہیں۔ اگر میری درخواست بیجا نہ ہو تو مجھ کو عنایت کی جاویں۔ عمرو نے پوچھا کہ آپ کونسی چیزیں مانگتے ہیں حکیم نے جواب دیا کہ نہیں جواہرات یا کوئی قیمتی اسباب نہیں صرف فلسفی کی کتابیں ہیں جو سرکاری کتب خانہ میں رکھی ہیں۔ عمرو نے جواب دیا کہ اس درخواست کی منظوری میرے اختیار سے باہر ہے۔ اور میں اس بارہ میں سوائے اجازت امیر المومنین حضرت عمر فاروق کے کوئی حکم نہیں دے سکتا اسپر منظوری منگوانے کے واسطے ایک مراسلہ خلیفہ وقت کے حضور میں بھیجا گیا وہاں سے جواب آیا کہ "ان کتابوں کے مضامین قرآن کے مطابق ہیں تو گویا ان کے مطالب قرآن میں آچکے اور وہ اب ردی ہیں۔ اور اگر ان میں کوئی بات مخالف قرآن ہے تو ہمکو ان کے وجود سے نفرت ہے فی الفور جلا دی جاویں۔ عمرو نے اس حکم کی تعمیل میں کل جلدیں سکندریہ کے حماموں میں بانٹ دیں اور حکم دیدیا کہ ان کو جلا کر حمام گرم کئے جاویں۔ کہتے ہیں کہ چھ مہینے تک برابر حمام انہیں کتابوں کی آگ سے گرم ہوتے رہے یا ایھا الناظرین ذرا اس واقعہ کو پڑھو اور غور سے دیکھو کہ اس کے پڑھنے سے دلوں پر کیا اثر ہوتا ہے غرض دنیا کے اس اس مشہور کتب خانہ کا خاتمہ بھی یہ تھا۔ اور جہالت اور وحشت کے تشریف لانیکے زمانہ کا آغاز بھی یہی ہوا بعض اقوام ہنود سے مراد بدھ و جین ہیں جو بیجا عیب جوئی انانیت دھرم کی اپنا دھرم جانتے ہیں اور عموماً پرماتما کی ذات سے انکاری ہیں بلکہ اس جگدیشور سے تمسخر کرتے ہیں اسواسطے ان لوگوں کو کتابیں نہیں دیجاتی تھیں۔ علاوہ بریں ان کی بڑی بھاری عداوت بھی تھی کیونکہ سوامی شنکراچارج نے ان سے صدہا مباحثہ کر کے شکست فاش دی تھی جس کا مفصل حال شنکر وگ بجی میں موجود ہے۔ ورنہ کسی اور قوم کو رکاوٹ نہیں تھی ٭

یا معلوم نمی گرد کہ ایں آیۂ مبینہ در حق ایں کتاب قدیم ست۔ سورہ اقعرو انہ لقرآن کریم فی کتاب مکنون لایمسہ الا المطہرون تنزیل من رب العالمین " یعنی قرآن کریم در کتابیست کہ آں کتاب مستورست، واز ادراک منکرہ مگر لیکہ مطہر باشند و ایں نازل شدہ است از پروردگار عالم۔ واز لفظ مکنون صریح معلوم مے شود کہ ایں آیہ در حق توریت وانجیل و زبور نیست چراکہ آں پوشیدہ نیستند۔ " از لفظ تنزیل چنان ظاہر مے شود کہ در حق لوح محفوظ ہم نیست چوں اینکہ تنزیل لفظ است " پس باید ہر گونہ اصالۃ ایں کتاب ست وہمہ آیات قرآن مجید بعینہ ہماں یافتہ مے شوند۔ پس بتحقیق پیوست کہ کتاب مکنون ایں کتاب قدیم باشد "

اے ناظرین! وید مقدس کے ادھیان کے ادعا توحید سے بھر پور ہیں اور بہتان اور قصہ جات سے دور۔ یہاں پر مقابلہ کرنے کی ضرورت نہ رہی کیونکہ خود مسلمان موحد کے قول سے ثابت ہو چکا ہے مگر اہل اسلام سے ایک ضروری گذارش ہے کہ آدم و حوا و شیطان و موسے و نوح و ابراہیم و یوسف و لوط۔ و لقمان و سکندر و اصحاب کہف و یاجوج و ماجوج و عمران و زکریا و عیسے و مریم و محمد صاحب کے خانگی امورات و جنگ و جہاد و سامری و یونس و قصے دوزخ و بہشت کی نہروں کا حال حور و قصور غلمان و خیرات و زکوٰۃ و حج و احرام و سنگ اسود و نکاح و متاع و حلال و حرام و قربانی وغیرہ کے قصہ کہانی نکال کر باقی کو اپنے بچائیو! اگر آپ انصاف سے مطالعہ فرمائیں گے تو بخوبی جان جاوینگے کہ کس قدر الہی تعلیم باقی ہے۔

| ضرورت الہام پر دلایل قاطع کا لکھنا | بعد ملاحظہ کل قرآن شریف کے ہر چند غور و فکر سے |
| --- | --- |

دیکھا گیا۔ کوئی ضرورت الہام قرآن کی بیان کماں نہیں۔ حتیٰ کہ ثبوت و اطمینان۔ سوائے قصہ جات مذکورہ بالا کے اگر کوئی عمدہ بات قرآن شریف سے بات کرے جو وید مقدس میں نہ ہو تب ہمیں بھی ہو قصہ کلام کا ہو۔ اور علاوہ ازیں یہی باتیں یا اس سے عمدہ باتیں قرآن سے پہلی کتابوں میں موجود ہیں۔ پس اس بات سے تو کسی کو انکار نہیں کہ ان پہلی کتابوں سے وہ باتیں قرآن سے نہیں چرائیں مگر فریق ثانی کے ذمہ یہی الزام ضرور ہے جس سے اس کی راستی والہامیت مشکوک ہو رہی ہے۔ اگر قرآن میں کوئی بات ایسی ہے جو نامعلوم یا معدوم ہو۔ تب الہام ہونے کی ضرورت کا منہ ہو ورنہ کسی طرح الہامی نہیں ہو سکتا الاسلام تحفۃ السیف ذیل کا تکیہ ہاں کلام نفس۔ کون انکار کر سکتا ہے کہ السیف ام الاسلام نہیں۔ قرآن کو دلیل قاطع سے قطعی اقتدا ہے اسی واسطے کمزوری کے وقت لکم دینکم ولی دین کا خطاب ہے۔ جو نسبت حقیقی چاند کو ماہ نخشب سے ہے۔ وہی نسبت وید مقدس کے ساتھ مصنوعی الہاموں کو جس طرح ماہ بارے آفتاب کے ساتھ کی ضرورت نہیں جس طرح روز روز نئی زمین گھڑنے کی حاجت نہیں اسی طرح ایک ہی دفعہ کامل گیان لا تبدیل لکلمات اللہ جو کبھی

تغیر و تبدل میں نہیں آتا۔ یعنے وید مقدس پر ماتما نے ہدایت عام کے واسطے نازل فرما دیا۔ اب باوجود ہونے آفتاب کے اگر کوئی آنکھیں بند کر لے تو آفتاب کا قصور نہیں۔ بلکہ اس متعصب کو بصارت کی ضرورت نہیں۔

| احقاق حق میں جس قدر قرآن کریم | احقاق حق وابطال باطل سے قاصر رہنا |
| --- | --- |

نادان ہے۔ اسی قدر ابطال باطل میں بھی وہ قاصر البیان ہے۔ سات آسمان اور ستونوں کا ہونا۔ زمین کے اوپر پہاڑوں کو بمنزلہ میخوں کے ٹھوکنا تاکہ زمین جنبش نہ کرے سورج کا چشمہ دلدل میں ڈوبنا چاہ بابل میں ہاروت و ماروت کا قید ہونا چشمہ ہائے دودھ و شہد و شراب کا بننا۔ سلیمان کے وقت جانوروں کا بولنا وغیرہ حق کے ظاہر کرنے سے قطعی پرہیز ہو رہا ہے۔ ورنہ اہل عالم و ماہران تواریخ و ہیئت و جغرافیہ ان کی سروار تردید کر رہے ہیں۔

اسی طرح ابطال باطل میں بھی چشم حق دور ہے۔ اور کہیں بھی روشنی نہیں بلکہ ہر طرف شب دیجور ہے۔

بیت اللہ مکہ کی طرف سجدہ کرو۔ وہی خانہ خدا ہے۔ اس کی طرف سے پھر کر سجدہ کرنا ناروا بلکہ گناہ و خطا ہے۔ حج و طواف سے ثواب بلکہ گناہ دور ہوتے ہیں چاہ زمزم کے منبع نہر ہائے جنت کے سوتے ہیں۔ آب زمزم دل سے گناہوں کے سیاہ داغ دھوتا ہے۔ اور حجر الاسود کی تعظیم و چومنے سے گناہ معاف اور منہ پاک ہوتا ہے۔ احرام کعبہ و زیارت مدینہ سے دل کی نورانی ہے عمرہ کے دو چرنے و جانور کشی یعنے قربانی سے رضا جوئی ربانی ہے اسی طرح وصال حوران اباریتاں و غلمان لالہ رخان کا علیحدہ طور سے جن کے ہاتھوں سے اہل جنت کو جام ہائے " شراباً طہورا " کا دور ہے کیونکہ حجر الاسود کی تعظیم کو نہ مٹایا۔ سجدہ آدم کا صاف حکم فرمایا۔ برخلاف ابطال باطل کے بیچارہ تردید کرنے والے کو لعنتی ٹھہرایا۔ شق القمر کی سحر آمیز تعلیم۔ عرش کے برابر جا کا وجود ثابت کرنا وغیرہ ابطال باطل کی بالکل کوشش نہیں کی گئی۔ اور صاف مت پرستی کی بنیادی دیواریں (تعلیمیں) موجود و مشہور ہیں۔ نہیں معلوم کہ باوجود اس قدر اندھیر کے مرزا صاحب کس طرح " النادر کالمعدوم " کا اشتہار دیکر کہتے ہیں کہ " براہین الاحمدیہ و نبوت المحمدیہ " کا ثبوت ہے۔ اور پیچ در پیچ فی الفاظ میں طوالت عبارت سے کاغذ سیاہ کر قرآن کے الہامی ہونے کا لوگوں کو معتقد کرنا چاہتے ہیں۔ جو سراسر محال بلکہ دور از خیال ہے۔ افسوس کہ مرزا صاحب اس کی توحید کو فلسفی مباحثوں سے بتلاتے ہیں۔ اور ثبوت سوائے گالی گلوچ کے کچھ بھی نہیں دکھلاتے جیسے دونوں کتابوں کی توحید اور بیان کردی اور ہر ایک کی تعلیم و تردید عیاں۔

مرزا صاحب دشنام دہی سے قرآن کی فلاسفی ثابت کرتے ہیں اور مقابلہ مجادلہ میں قدم دھرتے ہیں۔ مگر افسوس کہ حق کو ان باتوں سے نفرت ہے۔ اور راستی کو بد زبانی سے عداوت۔

اب ناظرین خود ہی انصاف کریں کہ قرآن اور وید میں سے کون عبارت و معنی میں کچا اور ناتمام ہے۔ کون توحید کے پھیلانے اور شرک مٹانے میں کمزور اور جامد ہے موسی کو آگ کے سامنے کس نے سجدہ کرایا ہے۔ اور ابراہیم کا سورج وکسے خالق درست ٹھہرایا ہے۔ آگ۔ چاند۔ سورج اور ستاروں کو مدار تکوین ملائکت اور قسموں کو رب النوع کون ٹھہراتا ہے مگر مرزا صاحب جب سے شرک سے محض بادل ہیں تو ان کا وید دوں سے بدگمان ہونا جہالت کا نشان ہے۔ افسوس کہ سب وہ خود تسلیم

* راجہ رام موہن رائے بانی برہمو سماج کی " اُپنشد اور رسالہ تت بودھنی سبھا کلکتہ مطبوعہ ۱۸۴۴ء صفحہ ۸ سطر ۱۹
" میں یقین کرتا ہوں کہ ان باتوں کے مطالعہ سے آپ کو یقین ہو جاویگا کہ وید میں۔ صرف علم روحانی طب۔ اسلحہ (توپ۔ بندوق۔ تلوار۔ تیر وغیرہ) ہی ہے بلکہ ان میں اخلاق نیچرل فلاسفی اور تمام علوم و فنون کا بھی بیان ہے۔ نتیجہ تمام علوم جو مختلف شاستروں میں بیان ہے معروف ویدوں سے اخذ کئے گئے ہیں "

وہمی بالخارج الوجود ہے۔ کسی طرح قابلِ قدر نہیں ✤

**براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۰** اور اتھرون وید کی نسبت تو اکثر محقق بید اُس کا اسی پر اتفاق ہے کہ وہ ایک جعلی وید یا برہمن پستک ہے جو پیچھے سے ویدوں کے ساتھ ملایا گیا ہے۔ اور یہ رائے سچی بھی معلوم ہوتی ہے کیونکہ رگ وید میں جو سب ویدوں کا اصل اصول اور سب سے زیادہ معتبر خیال کیا جاتا ہے صرف رگ اور یجر اور سام وید کا ذکر ہے اور اتھرون وید کا نام تک درج نہیں۔ اگر وہ وید ہوتا تو اس کا بھی ساتھ ہی ذکر ہوتا۔ اور یجر وید کے ۳۱ ادھیائے میں صاف لکھا ہے کہ وید صرف تین ہیں۔ اور ایسا ہی آتم وید میں بھی ویدوں کا تین ہونا بیان کیا ہے ✤

**جواب باصواب** اے مرزا! آریہ ورت میں چار قسم کے پنڈت ہیں (۱) وہ آپ نام کے پنڈت جو سیچر کے رو زتیل جمع کر لوگوں کے دیوانے ولاتے ہیں اور وید مرزا ایز لئے ہیں۔ وہ جاہلوں کے آگے بے شک پنڈت ہیں مگر قاصد ا لئے لئے شوہ رو ر۔ سے بھی ای شوہ رہیں پس کسی طرح ان کی گفتار قابلِ اعتبار نہیں ✤

(۲) وہ برہمنوں کے بیٹے ہیں کیسے باپ دادا کسی وقت فاضل و عالم گذرے ہیں مگر خود قلب راقی اور دُنیا دار ہیں ملا مت سکا ی رہتے ہیں اور سنسکرت بالکل نہیں جانتے بیدار مشہوری کے سبب بڑے لوگ انہیں بھی پنڈت کہتے ہیں جو بلا سبب بھول والیاں بچا نہیں لوگوں میں سے جب کبھی کوئی طمع نفسانی سے کسی کے دام تزویر میں پھنس گیا تو جھٹ اُسے پنڈت کہکر اپنے دعوے کا گواہ بنا اثبات کرا جاتا اور ایسے لوگ اگرچہ گذشتہ زمانہ میں بہت گذرے ہیں مگر فی الحال بھی دنیا میں موجود ہیں اور بہ قطع نظر اور جگہوں کے یہاں مرزا صاحب کے گواہوں کی طرف اشارہ کرنے ہیں جو سنسکرت کے ایک حرف سے بھی جاہل محض اور مرزا صاحب انہیں پنڈت کے خطاب سے ملقب کہتے ہیں جنہیں مرزا صاحب ایمان محمدی اور الہام رب العالمین جبرئیلی مقدمہ میں اپنی شہادت کا گواہ امر واقعہ بلکہ کاتب الہام غلام احمدی قرار دیکر اپنی براہین الاحمدیہ میں مشتہر کر چکے ہیں۔ قادیان کا بچہ بچہ بلکہ تمام مسلمان بھی اس امر کے گواہ ہیں کہ حضرت نے لوگوں کو ایک دھوکھ عظیم میں پھنسانے کی واسطے ایک فریبانہ چال چلی ✤

(۳) وہ لوگ ہیں جو ودیا کی لیاقت تو رکھتے ہیں مگر شکم کُتے کی محبت سے خواجہ سگ پرست بنے ہوئے ہیں باوجود پنڈت ہونے کے مہاسو رکھوں کے کام کرتے ہیں جیسے اکبر بادشاہ کے وقت میں چند لالچی پنڈتوں نے اشرفی اور روپے کے لالچ اکبر سہسر نام اور الوپ نشد یا الہ سکت تصنیف کر کے بادشاہ کو اس جھوٹی پیغمبری کی مبارکباد دینی چاہی کہ تو خدا کا خلیفہ ہے۔ پیرزادگر ہمارے پیلے میں آیا ہے۔ اندھا سے تمہیں بتھے وہاں ساتھی بادشاہ اور خوشامدی وزیر بلا غور و تفکر ان پنڈتوں کو مالا مال کرنے دین الٰہی اکبر شاہی جاری کرنا شروع کیا چنانچہ مفصل ذکر اس کا قصص الہند و دبستان مذاہب میں درج ہے۔ کلمہ بنا کہ اللہ الا اللہ اکبر خلیفۃ اللہ ✤ سلام علیکم کی جگہ اللہ اکبر و جل جلالہ پکار استہ ہوئی۔ (دیکھو قصص ہند حصہ دوم)

(۴) وہ لوگ ہیں جو علم و محنت سے با کمال۔ راستی۔ اور حق بیانی میں بے مثال ہیں طمع و لالچ سے بیزار۔ بغض و حسد کینے بر لکار مجبوٹ سے متنفر اور حقیقت کے متقی ہیں۔ ست شاستروں میں انہیں پنڈت بتلایا ہے اور انہیں کی رائے کو قابل

پہچان اور معتبر ٹھہرایا ہے اور آریہ سماج بھی اُنہیں کو پنڈت تسلیم کرتا ہے نہ کسی اور کو جب نچہ ✤

ग्रात्मज्ञानं समारम्भस्तितिक्षा धर्मनित्यता ।
उमर्थो न प्रकर्षति स वै पण्डित उच्यते ॥

جسکو آتم گیان اتنی سے رہت ہو۔ سنتوکھ۔ دو کھ۔ سکھ۔ آتما۔ ابراس۔ یا۔ آپ۔ ... دھرم میں ایسی سنت۔ ... جس کے من کو اوم اور تم لوبھ یا ارتھ۔ ادر قات رشتے سنبندھی و ... میں پنڈت پھنسا سکیں وہی پنڈت کہاتا ہے

क्षिप्रं विजानाति चिरं शृणोति विज्ञाय चार्थं भजते न कामात्
नासंपृष्टो ह्युपयुङ्क्ते परार्थे तत्प्रज्ञानं प्रथमं पण्डितस्य ॥

جس کی بیرگیا منی بوجھی سے ارتھ کے انکول۔ اور جس کا عمرون۔ ... ہو جو کبھی اریا بخات سے رشتے۔ دھارمک پرشوں ہی مرجانا کا فیصلہ کرتا ہے وہی پنڈت سنگھیا کو پہلے درجہ کو پرایت ہو وستے ہیں ✤

پس اے مرزا صاحب شاستر وکت قاعدہ کے انوسار۔ ایمان اور دھرم کو پہچان کر خدا کو حاضر ناظر جان کر فرد تبلائیے تو سہی کہ یہ تحقیق پنڈت کون کا ایسا ماعنی بیان ہے۔ مرزا صاحب ! سچ شیر نالس دکر و شیر بیشا ر نگر ست۔ وہ آپ کے خالی پنڈت اور ہیں۔ اور شنیق وصوف میں حالات ... اور ہیں اب اصل جواب سنیئے ✤

وید بذاتہ واحد ہے چونکہ ایک پستک کے چار حصے ہیں۔ جیسے کہ تو ریت و زبور و صحیف انبیا کو تمام عیسائی اولڈ ٹسٹمنٹ یعنے پرانا عہد نامہ اور مسیح کی تمام انجیلوں کو نیا عہد نامہ یا صرف انجیل پکارتے ہیں حالانکہ وہ انا جیل اربعہ سے چار ہیں بلکہ اس سے بھی زیادہ بعضے عیسائی نئے عہد نامہ اور پہلے عہد نامہ کو ایک ہی بائبل کے نام رکھتے ہیں۔ خود حضور نہیں جانتے کیا۔ اسی طرح بعضے پنڈت چاروں کو ایک وید کر کے پکارتے ہیں مگر ویاکرن کے وقت چار حصے شمار کرتے ہیں اسی باعث برہما کا نام مشہور اور اس کے چار منہ کا مذکور ہے۔ مگر چاروں ... لفظ وید کا ہے اس واسطے کسی عقلمند کو جائے اعتراض نہیں۔ اگر بجی ... لیا جاوے تو یہ کہنا روا ہے اور ہر ایک منصف مزاج کے نزدیک ... بعضے پنڈت چاروں کو دو کر کے جتلاتے ہیں۔ اور اسی سے پہلا اور ... یعنے کرم اور گیان نامزد فرماتے ہیں ✤

بعضے ان چاروں کو تین کر کے گنا رتے ہیں اور اسی سے کرم۔ اوپاسنا۔ گیان کی تشریح پکارتے ہیں۔ مگر اس میں کسی طرح کا ہرج مطلق نہیں ہے۔ اور نہ وید کے چار حصے ہونے میں جائے شک ✤

باقی تمام مہاتما و ودوان لوگ ان چاروں کو چار ہی بتلاتے ہیں۔ اور کرم اوپاسنا گیان و گیان کی حقیقی تقسیم کے قابل فعال کہلاتے ہیں اور یہی بات بالکل سچی اور سب سے زیادہ ٹھیک اور ویدک اصول کے مطابق ہے۔ مگر یہ تشریح بالا کسی ودوان کے نزدیک چاروں امور سے کوئی بھی متشکی نہیں۔ اور نہیں تسلیم ہے ✤

اتھرون وید جعلی نہیں ہے مگر آپ مجبور ہو کر جعلسازی کرنا چاہتے ہیں تاکہ کوئی جاہل ہندو کسی طرح متشکی ہو جاوے اور صداقت سے ہاتھ اٹھائے لیکن وہ زمانہ اب نہیں رہا گھبرائیے نہیں اور اس کے جواب میں فرقہ علویہ کے عقاید بلاحظہ

رگ اور یجر اور سام اور اتھروان نے تحمید الٰہی کا نقارہ بجا رکھا ہے۔ جو کچھ وید کے ذریعہ سے ہندوستان میں پھیلا [illegible] وہ تو یہی آتش پرستی شمس پرستی۔ بت پرستی یا دیگر انواع و اقسام کی مخلوق پرستی [illegible] لکھنے سے بھی کراہت آتی ہے ہندوستان کے [illegible] سے اس سرے تک [illegible] وہیں سب مخلوق پرستی میں ڈوبے ہوئے نظر آویں گے۔ کوئی [illegible] کا سوالی اور کوئی مورتیوں کے آگے ہاتھ جوڑے [illegible]

**جواب باصواب** وید مقدس نے تمام دنیا میں توحید پھیلائی اور تمام جہان کے علما سنتوں اور بزرگوں اور پیغمبروں نے یہاں سے توحید پائی۔ صداقت کی بنیاد وید ہیں اور گو ان کے سوا کہیں صداقت پہلے یہاں سے نکلی۔ [illegible] اپدیش کے [illegible] ہیں۔ اور کوئی جیسا کہ ہم مقابلہ وید و قرآن میں دکھلا چکے ہیں۔

جتنے [illegible] گئے ہیں وہ عدم تعلیم وید کا باعث ہے اور وید کے دروازہ بند کرنے کا سبب۔ اگرچہ یہی مسلمانوں سے ہند و شرک پرستی میں کسی طرح زیادہ نہیں ہیں۔ مگر ہمیں قرآن سے تعلیم ملتی ہے۔ نتیجہ قرآن کی توحید کا نظر آتا ہے وہ [illegible] ہے کہ محمد پرستی [illegible] میں عملی پرستی کہیں غوث الاعظم پرستی وغیرہ انواع و اقسام کی پیر و مخلوق پرستی پھیل گئی۔ کوئی پیر پرستی کو ایمان جانتا ہے اور کوئی گور پرستی کو [illegible]۔ سخی سرور پرستی۔ معین الدین پرستی۔ کعبہ پرستی کوہ پرستی تعزیہ پرستی۔ سنگ اسود پرستی۔ زمزم پرستی۔ معین الدین پرستی۔ کتاب پرستی تقلید پرستی۔ دستار پرستی۔ [illegible] پرستی۔ بلکہ تابوت سکینہ پرستی۔ محراب پرستی۔ منبر پرستی۔ چاند پرستی۔ موسیٰ کی آتش پرستی۔ بیت المقدس پرستی۔ آدم پرستی خضر پرستی۔ ملائک پرستی۔ جن بھوت پرستی۔ غرضیکہ لاکھوں طرح کی جہالت اور بطالت دنیا میں کہاں سے پھیلی کوئی محمدی نشان دے سکتا ہے کہ اس کا ظہور سوائے قرآن سے پہلے ان جہالت و بطالت کا دنیا میں کہیں رواج نہیں تھا۔ فی صدی پچاسی مسلمان اس بلا میں اسیر ہیں۔ مکہ سے لیکر ہندوستان کے اس سرے تک تمام مسلمان اسی پیر پرستی اور حسن پرستی اور حسین پرستی اور فاطمہ پرستی میں ڈوبے ہوئے ہیں اگرچہ عرصہ تک ویدک تعلیم کے نہ ہونے سے بہت خرابی پھیل گئی تھی مگر پھر بھی وہ قرآنی پیر پرستی اور مردہ پرستی سے کسی طرح بھی نہیں ہے۔

مرزا صاحب! پہلے اپنی چارپائی کے نیچے لاٹھی پھیر لو بعد ازاں کسی پر آہو گیری کرو۔ چھاج اگر بولے تو بولے مگر چھلنی [illegible] طرح بات کرنے کے لائق نہیں ہے۔ ع

یا سخن برجستہ گو اے مرد ناداں یا خموش

## اعتراض براہین الاحمدیہ کی جلد ۲ صفحہ ۱۱۲ سے ۱۱۶ تک

**قولہ** اس جگہ ہمیں پنڈت دیانند صاحب پر بڑا افسوس ہے جو وہ توریت و انجیل و قرآن شریف کی نسبت اپنے بعض رسالوں اور نیز وید بھاشیہ بھومکا میں سخت سخت الفاظ استعمال میں لائے ہیں اور معاذ اللہ وید کو کھرا سونا اور باقی خدا کی ساری کتابوں کو کھوٹا سونا قرار دیا ہے۔

**اقول**۔ اگر مسلمان ہو اور ایمان محمدی کا کچھ نشان بھی سینہ میں رکھتے ہو تو کہیں بھی وید بھاشیہ بھومکا میں سے [illegible] کا نشان دکھلاتے اور اثبات کراتے۔ میں نے صفحہ [illegible] سے لیکر [illegible] تک دیکھا اعتراض کے خیال سے۔ پڑتال کی مگر یہ ادعا یعنی آپ کا [illegible] چونکہ جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے اسی واسطے لیے لفظ بعض

رسالوں کا بھی مددگاری میں لکھ مارا۔ اور خواہ مخواہ الہام کو الزام لگایا۔ خوف خدا دل میں نہ آیا۔ اور بقول سعدی تقلید پر ایمان لایا۔ جیسا کہ وہ سرا دو مومنان ایران اور برگزیدہ محمدیاں بوستاں میں فرماتا ہے ؎

بہ تقلید گمراہ شدم روز چند ۔ برہمن شدم در مقالات زند

توریت و انجیل کا آپ ٹھیکہ نہ لیجیئے اور نہ ان پر ایمان دیجئے۔ ان کے محافظ پادری و انگریز ہیں جو محمدیوں سے عقل و دانش میں تیز ہیں۔ جہاں تک معلوم ہوا ہے سوامی جی نے کبھی کسی عیسائی و محمدی پر وہ اعتراض نہیں کیا جو قرآن و انجیل میں نہ ہو۔ بلکہ عموماً ان کے اعتراض اس قسم کے ہوتے تھے جنکو سنکر عیسائی و محمدی یا تو ادیان باطلہ سے ہاتھ دھوتے تھے۔ ورنہ اگر تعصب کے سبب حق کے قبول کرنے سے ناچار تھے تو منہ پر مہر خموشی کے ضرور داغدار تھے۔ بڑے بڑے عیسوی محمدی مذہب کے دعویدار آئے مگر معقول تردید کے سبب تعصب کی بازی ہار آئے

پنجاب کے ایک نامور رئیس نے مجھے امرتسر کے ریلوے سفر میں باثنائے گفتگو فرمایا کہ "سوامی صاحب درحقیقت اعلیٰ درجہ کے پارسا و نیکوکار تھے۔ مجھے سوامی جی کے اپدیش سے تین فوائد ہوئے۔

**اول** تو مجھے یقین کامل ہوگیا کہ عدالت خداوندی کے آگے شفاعت صرف دھوکہ بازی ہے نہ وہاں کوئی شفیع اور نہ وکیل مجازی ہے اب میں صدق دل سے مانتا ہوں کہ سوائے اعمال نیک کے اور کسی طرح نجات کا ملنا محال ہے اور [illegible] کی دلیری دینے والی کوئی مثال نہیں۔

[illegible] روح کا انادی ہونا بھی انہیں کی کرپا سے میرے ذہن نشین ہوا اور میرا کامل [illegible] اگر روح کا انادی ہونا نہ مانا جاوے تو خدا پر ان کے پیدا کرنیکی احتیاج لازم [illegible] کو ان کا محتاج بناتی ہے اور پیدا کرنے سے اس کی تمام صفات کی [illegible] سے جاتی ہے اور نہ کوئی معقول وجہ پیدا کرنیکی ضرورت کو اثبات پہنچاتی [illegible] مولویوں سے سوال کر چکا ہوں کہ خدا نے روح کو کس چیز سے کب پیدا کیا۔ مگر آجتک کوئی جواب کسی نے عنایت نہیں فرمایا۔ اس واسطے [illegible] ہوگئی کہ وہ بات بالکل حق ہے اور جھوٹ کا اسمیں مطلق اثر نہیں۔

[illegible] مسئلہ تناسخ بھی جس پر پہلے ناواقفی کے سبب میرا اعتبار نہ تھا۔ سوامی جی کے [illegible] سے میرا کامل اعتقاد ہوگیا۔ بغیر تناسخ کے [illegible] کے الزاموں [illegible] سمجھتے ہیں۔ کسی طرح پرمیشور کی ذات شدھ اور پوتر اور پاک ہیں۔ اسی واسطے اُن کے ست اُپدیش سے اب میں ان وجوہات کامل مانتا ہوں کہ تناسخ یعنی پنر جنم ٹھیک ہے اور اس کے نہ ماننے والا خدا کو ظالم قرار دیتا ہے۔ قطع النظر اس کے گوشت خوری وغیرہ سے بھی طبیعت ایک گونہ بیزار ہوگئی ہے۔"

**مرزا صاحب!** جبکہ وید مقدس کیا بلحاظ تعلیم کیا بلحاظ توحید غرضیکہ ہر طرح لاثانی ہے تو اس کے کھرا سونا ہونے میں انکار کرنا نادانی ہے۔ ہمیں کسی خاص کتاب سے خصوصاً مخالفت نہیں ہے مگر جو کتابیں حق سے برکنار ہیں اُن سے ہم بھی بیزار ہیں۔

**قولہ**۔ پنڈت صاحب نہ عربی جانتے ہیں نہ فارسی نہ بجز سنسکرت کے کوئی اور بولی بلکہ اردو خوانی سے بالکل بے بہرہ و بے نصیب ہیں۔

**اقول**۔ مرزا صاحب نہ سنسکرت جانتے ہیں اور نہ پراکرت نہ گورمکھی جانتے نہ گجراتی۔ غرضیکہ سوائے فارسی کے کوئی اور بولی بلکہ ناگری حرفوں سے بھی حضرت

محروم مطلق اور بے بہرہ اور بالکل بے نصیب ہیں مگر سوامی صاحب سنسکرت کے بہت بڑے عالم و فاضل و آچاریہ تھے اور وید مقدس کے ماہر کامل ہیں کسی طرح عربی فارسی نہ جاننے سے ان پر الزام نہیں آسکتا۔

**قولہٗ۔** اور اسی وجہ سے وید کی وہ تاویلیں جو کبھی کسی کے خواب میں بھی نہیں آئی تھیں وہ کرتے جاتے ہیں۔ اور پھر ان بے بنیاد خیالات کو چھپوا کر لوگوں سے بھی رسوائی کراتے ہیں اور اگرچہ سارے ہندوستان کے پنڈت شور مچاتے ہیں جو ہمارے وید میں توحید کا نام و نشان نہیں اور ہمارے باپ دادا نے یہ سبق کبھی پڑھا بھی نہیں ہے اور وید نے ہمکو کسی جگہ بھی مخلوق پرستی سے منع نہیں کیا ہے۔

**اقول۔** سوامی جی مہاراج کی جو وید مقدس کی تفسیریں ہیں انہوں نے تمام دنیا کی آنکھیں کھول دیں اور وید وکت توحید کا چرچا نئے سر سے عالمگیر کر دیا۔ وہ بالکل وید وکت لغات نگھنٹو و نروکت اور صرف نحو۔ اور برہمنوں کے مطابق ہیں کسی طرح کا اختلاف نہیں۔ بلکہ ہر ایک منصف مزاج بعد مطالعہ و غور کے حق و باطل کی اصلیت سے واقف ہو جاتا ہے مگر حسود را چہ کنم کو زخود برنج درست۔ ہندوستان کے پنڈت جنہوں نے آپ کے یا آپکے ہمعصروں کے پاس شور مچایا ہے۔ میموریل ارسال فرمایا ہے وہ کون ہیں؟ کہاں کے رہنے والے ہیں؟ کیوں منہ چھپاتے ہیں؟ اور میدان میں نہیں آتے۔ وہ پنڈت جو کہتے ہیں کہ وید میں توحید کا نام و نشان نہیں ہے وہ پنڈت نہیں ہیں۔ قرآن کے اندھے حافظ ہیں۔ یا کسی مشن یا محمدن سرکار کے ملازم ہونگے۔ اور جن کوئی سے جبراً اچاریا دم وید ہائے مقدس کو آنکھوں سے بھی نہ دیکھا ہوگا۔ یا صرف دیا کرنی پنڈت ہونگے۔ یا محض ذات کے پنڈت اور ودیا سے محروم ہونگے۔ ورنہ کوئی وِدوان پنڈت وید وکت توحید اور گیان پرماتما سے منکر نہیں ہو سکتا۔ جن کے باپ دادانے ۱۰۰+۱۰۰=۲۰۰ سال سے توحید کا سبق نہیں پڑھا ہے پنڈت کون پکارتا ہے بلکہ برخلاف اس کے شودر کے لقب سے ملقب ہوئے یوگ ہے منوجی نے ایسے پنڈتوں کے بارہ میں فرمایا ہے۔ منوسمرتی ادھیائے ۲ کے شلوک ۱۵۷ و ۱۶۸ کا ترجمہ ذیل میں کیا جاتا ہے

यथा काष्ठमयो हस्ती यथा चर्ममयो मृगः। यश्च
विप्रोऽनधीयानस्त्रयस्ते नाम बिभ्रति॥ अ० २।१५७

جیسے کاٹھ کا ہاتھی چمڑے کا ہرن ویسے ہی اور پڑھا برہمن ہے۔ پس یہ تینوں نام ماتر ہی ہیں کام کچھ نہیں کر سکتے۔

योऽनधीत्य द्विजो वेदमन्यत्र कुरुते श्रमम्। स जी
वन्नेव शूद्रत्वमाशु गच्छति सान्वयः॥
मनु० अ०२ श्लो० १६८

جو دوج وید کا پڑھنا چھوڑ کر اور پستکوں کی طرف محنت یا کوشش رکھتا ہے وہ مع لواحقوں کے جیتے جی شودر ہو جاتا ہے۔

وہ بے بنیاد خیالات نہیں ہیں بلکہ بے بنیاد عبارات کے گرانے والے ہیں اور توہمات اور فاسد خیالات کے مٹانے والے۔ جھوٹے نبیوں اور کاذب ولیوں کے وسوسات طبعزاد کو جو لوگ الہام ایزدی قرار دیتے ہیں وہی دین و دنیا میں اپنی سرایات کی رسوائی کراتے ہیں۔ صادقوں کی رسوائی کبھی نہیں ہوتی۔ بلکہ ان کی تکلیف اٹھانے سے قوم کی بھلائی اور صداقت کی توقیر سوائی ہوتی ہے۔ آپ بیہودہ شور مچاتے ہیں۔ اور ناحق سے عداوت کرکے اپنی رسوائی کراتے۔ خدا لوگوں کو آپکے تمرد سے بچاوے اور آپ کو سیدھے مرتبہ پر لاوے۔

**قولہٗ۔** اور ان صدہا دیوتوں کو جو وید کے متفرق معبود ہیں صرف ایک خدا بنا ناچاہتے ہیں تا وید کے الہامی ہونے میں کچھ فرق نہ آجائے۔

**اقول۔** مرزا صاحب آپ خواہ مخواہ دخل در معقولات دینا پسند کرتے ہیں اور خدا سے نہیں ڈرتے۔ صدہا دیوتے وید کے متفرق معبود نہیں ہیں۔ اور نہ ویدک دھرم والوں کا ان سے کچھ عابدانہ تعلق و مقصود ہے۔ بلکہ وید کا معبود حقیقی صرف ایک خدا کا پرمیشور ہے دوسرا کوئی نہیں۔ ہاں دیوتا لفظ کے معنے جاہل لوگ غلط سمجھتے ہیں۔ دلیل اور تحقیق سے گر کر منشکی ہو کر راہ راست سے دور جا پڑتے۔ دیوتا دو یا مصدر سے بنا ہے اس کے پانچ ارتھ ہیں۔ اول کریڑا۔ دوسرا قبضہ کرنے کی خواہ۔ تیسرا بیوہار اندرونی و بیرونی۔ چوتھا فضیلت۔ پانچواں عمدگی۔ روشنی وغیرہ کے ہیں جن سے یہ کام ہوں یا جس میں یہ کاروائی ہو اس کو سنسکرت کی اصطلاح میں دیوتا پکارتے ہیں۔ مگر کوئی دیوتا مصنوعی ہماری اپاسنا کے لائق نہیں ہے۔ پس خلاصتاً دیوتا کے معنے ہوئے ودوان۔ بزرگ۔ فاضل۔ روشن یا پرکاش مان شے۔ ان تمام معنوں پر اگر کوئی مدعی ان ذرا بھی غور فرماوے اور حق کی قبولیت کی خواہش کو دل میں لاوے۔ تب آسے یقین کامل ہو جاوے کہ معترض کا سوال کس قدر حق سے دور ہے ویدک طور سے اپاسنا یا عبادت کیواسطے تمام دیوتاؤں کا مالک اور سب پرکاشک چیزوں کا پرکاشک ایک وشو دیو یعنے عالم کل پرمیشور ہے دوسرا کوئی نہیں اور یہی وید مقدس کا اعلیٰ منشا ہے ماتا پتا یعنی ماں باپ اور اچاریہ یعنے استاد وغیرہ بزرگوں کو بھی دیوتا کہتے ہیں چنانچہ اس میں اپنشد کا بیان ہے۔

मातृ देवो भव पितृ देवो भव आचार्य देवो भव
अतिथि देवो भव। तै० उप० १

خدا آپکو حق میں آنکھیں عطا کرے اور جہالت کی بیماری سے جو رگ و ریشہ میں موجود ہے شفا بخشے مرزا صاحب جی اگر خود وید ہائے مقدس سے تجلی عیاں ہے مجھے واسطے احتیاط بیاں ایک پرمان درج کرتا ہوں

यस्य त्रयस्त्रिंशद् देवा अङ्गे गात्रा विभेजिरे ता
न्वै त्रयस्त्रिंश देवानेके ब्रह्मविदो विदुः। अथ० १
४—२३—२६ ॥

یعنی تینتیس دیوتا ہیں وہ سب ہو یا رک ہیں۔ عبادت میں ان سے کچھ تعلق نہیں وہ صرف لینی بیہودی یا بہلائی کے کسی کام کے ہیں جس کو ان کی مفصل کیفیت دیکھنی ہو وہ وید بھاش بھومکا صفحہ ۶ سے لیکر ۷ تک مطالعہ کرے۔ اور ان میں سے کوئی اپاسنا کے یوگ ہے۔ ان سب کا مالک جو برہم ہے وہی سب کے اپاسنا یوگ ہے دوسرا کوئی نہیں وہی تنہا ایک مالک ہے۔

کٹھ اوپنشد کے ۵۔ ادھیائے کے ۱۵ شلوکوں میں اسی وید منتر کی تشریح ہے کہ وہ سورج۔ چندرماں۔ تارے۔ بجلی۔ اگنی یہ سب پرمیشور میں پرکاش نہیں کر سکتے۔ بلکہ ان سب کا پرکاش کرنے والا ایک وہی ہے۔ کیونکہ تینتیس دیوتے جیسے مجموعی طور پر ہم کل جگت کہتے ہیں سب اسی کے پرکاش سے پرکاشمان ہو رہے ہیں۔ پس جاننے یوگ ہے کہ پرمیشور سے بھن کوئی پدارتھ جو منتر میں خود بخود پرکاش کرنے والا نہیں ہے۔ اس واسطے ایک پرمیشور ہی سب کا معبود ہے۔ دوسرا کوئی نہیں۔ بلکہ منتر پتھ برہمن جو ویدوں کی بیاکھیا ہے اس میں اس کی بابت اور بھی بڑھکر بالتفصیل تشریح موجود ہے تاکہ کسی جاہل کو بھی کسی قسم کا شک نہ رہے

**جواب** سنئے۔ ورنہ اعتبار باقی ہے۔ ہم انتظار کرتے ہیں کہ مرزا صاحب کو اس بارہ میں ایک الہام ہوتا ہے ✽

**فوائد** اگر یہ حق کو قبول کریں اور ہر ایک نوع کی ضدیت چھوڑ دیویں۔ تو پھر ایک غریب درویش کی طرح سب کو چھوڑ چھاڑ دینِ الٰہی میں داخل ہونا پڑے۔ تو پھر پنڈت جی اور گورو جی اور سوامی جی ان کو کون کہے۔ پس اگر ایسے لوگ حق اور راستی کے مزاحم نہ ہوں تو اور کون ہو اور اگر ان کا غضب و غصہ نہ بھڑکے تو اور کس کا بھڑکے ✽

**اقول** مرزا صاحب کا عموماً عندیہ اس قسم کا ہے کہ انہیں اپنی اندھی چشم نورِ عین نظر آتی ہے اور دوسروں کی روشن آنکھیں نابینا دکھائی پڑتی ہیں۔ اور ایمانا یقین رکھتے ہیں کہ حرمال سب واسپ دیگراں حیوں خرسب۔ دینِ الٰہی کو اکبر شاہی یا غلام شاہی کے دھوکھے سے زینت دینا انصاف کی آنکھوں پر پٹی باندھنا ہے۔ واصل کو فاصل لکھنا انسانیت سے دور فرض واجبی بلکہ تعلیمِ حقانی مخوفی آریہ انکو گو وہ نہیں مانتا۔ ہاں آریہ دھرم یا ویدک ہدایت کے پرچارک تھے اور سب دھرم کے سرکاسک۔ سوامی جی صرف سنیاسیوں کا خطاب ہے اور ایک واجبی آداب و القاب حق کی مخالفت کرنا اسلام کا فرض ہے نہ کہ آریوں کا سوامی جیو ایک غریب درویش تھے اور راستی پسند و صداقت کیش۔ آپ اسی واسطے تو مقابلہ سے منہ چھپاتے رہے۔ اور جہاں تک ہو سکا موقعہ کو ہاتھ سے گنواتے رہے۔ وہ گوبرادا آئے اور عرصہ تک بر اجمان رہے وہاں سماج قایم کی اور کئی مباحثہ کئے۔ ویاکھیان دیئے اور قادیان کے معزز ممبر انکی ملاقات کو گئے اور شکوک رفع کئے۔ مگر آپ خوابِ غفلت سے نہ جاگے جا در آ۔ کرایہ یکہ کا گوارا نہ کیا سوامی جی پھر امرتسر میں تشریف لائے اور آپ کو جواب بھجوائے کہ عدالت کے واسطے آئیے اور تسلی فرما جائیے۔ اگر حق سمجھئے تو ایمان لائیے ورنہ تسلی و شانتی کو کام ہے مگر تشریف ضرور لائیے۔ جواب کے پہنچتے ہی لرزہ جاری ہوا اور وسواس طاری۔ الہام فراموش ہوا۔ اور اسلام حلقہ بگوش۔ حالت مرگ نازل ہوئی اور نزع روح کی نوبت حایل قادیان سے باہر نہ نکلے۔ اور بارہ آنہ کرایہ کے خرچ نہ کئے۔ اور نہ مقابلہ کی جرأت ہشرم۔ حیا سے ہاتھ دھو حق سے منہ چھپائے رہتے۔ اور دوبلیں قادیان کے بیت المقدس میں تسبیح ریاء کہ باتیں بناتے رہے۔ اگر اسلام کو چھوڑ آریہ دھرم قبول کرتے اور بیجا طمع و رسالی اور ضدیتِ اسلامی سے کنارہ کر راستی کو دل میں دھرتے یا اگر عدم قبولِ حق کے سبب خدا سے ڈرتے تو ویدک دھرم کے قبول کرنے میں ایک غریب درویش (سوامی جی) کی طرح سب کچھ چھوڑ چھاڑ کر ایشر وکٹ دھرم میں داخل ہونا پڑتا اور زبانی الفانوں کے سوا صندوق میں روپیہ کہاں سے آتا۔ حضرت اندھوں میں کانا راجا ہوتا ہے مگر آنکھ والوں کے حضور بیقدر رہتا ہے۔ ویسے ہی آریوں کے نزدیک آپ کی فضیلت نہ چل سکی اور نہ الہام کے مناوٹی احکام چلتے اور خدا کے انادی الہام ویدوں پر ایمان لانا پڑتا۔ سنئے مقتدے کہاں سے تراش سکتے۔ آپ کو مرزا جی۔ مجدد جی۔ الہامی جی۔ مرشد جی۔ گوگا پیر اور دھونکلی پیروں کا جانشین۔ قادیان والا میاں **دسوندھی بیگ** وغیرہ کون مانتا ✽

پس اے **ناظرین** ان واقعات پر غور فرما کر بتاویں۔ کہ اگر ایسے لوگ ویدک دھرم کی راستی و صداقت کے پھیلانے میں مزاحم نہ ہوں تو اور کون ہو۔ اگر مرزا صاحب جیسوں کا غصہ و کرودھ نہ بھڑکے تو کس کا بھڑکے۔ اگر اس قدر مسلمانوں کو آریہ ہوتے دیکھ ایسے طامع لوگوں کی گھبراہٹ نہ بڑھے تو کس کی بڑھے۔ اگر انکے دل میں آگ نہ لگے تو کہاں لگے۔ اگر ان کے اوسان خطا نہ ہوں تو کس کے ہوں۔ اگر یہ لوگ ڈوبتی ناؤ اسلام کے بچانے میں ہاتھ پاؤں نہ ماریں۔ تو کون مارے۔ اگر یہ ملاں لوگ ایسے وقتوں میں الہام کے مدعی نہ ہوں تو اور کون ہو۔ اگر یہ لوگ داؤ پیچ کھیل کر فاؤ مسی سے کاغذی روپیوں کا اشتہار نہ جاری کریں۔ تو اور کون کرے۔ اگر ان لوگوں پر خواب حرام نہ ہو تو کس پر ہو۔ اگر ان کے دانت طمع میں پانی نہ بھرے۔ تو کس کے بھرے۔ اگر ان لوگوں پر خواب حرام ہو تو کس پر ہو۔ اگر ایسے نازک موقعہ پر ان کے شکم میں چوہے نہ دوڑیں اور کھلبلی نہ ڈالیں تو کس کے ڈالیں۔ غرضیکہ لوگوں کے زیادہ آریہ ہو جانے سے جو کچھ نقصان ہے وہ انہیں کا ہے اور جتنا گھاٹا ہے وہ انکا ہے ۔ ؎

آریوں نے رزق اس کا لے مرزا آپکا — حق قدر نقصان ہے سارا ہی مرزا آپکا
داؤ جو سمجھا مکر کا ہار ہے مرزا آپکا — معجزہ کی کھل گئی قلعی ساری ان جلوں
اندر وں نامیا سرونیا ہار ہے مرزا آپکا — سکہ نامہ سے معجزہ بلبلیں ثابت ہو گئے
وہ کنواں نامہ ہوا کھاری ہے مرزا آپکا — آب زمزم بلکہ کہتے تھے جسے آبِ حیات

**قولہ**۔ ان کو تو اسلام کی عزت ماننے سے اپنی عزت پر حرف آتا ہے طرح طرح کے وجوہ معاش بند ہوتے ہیں تو پھر کیونکہ ایک اسلام کو منوں کر کے ہزار آفت خرید لیں یہی وجہ ہے کہ سچائی پر تعلیم کرنے کے لئے صدہا سامان موجود ہیں اسکو تو قبول نہیں کرتے۔ اور جن کتابوں کی تعلیم حرف حرف میں شرک کا سبق دیتی ہے اس پر ایمان لائے بیٹھے ہیں ✽

**اقول**۔ لعل سے کیسی باتیں کج فہمی تو کون سی اسلامی عزت جو پنڈت ماننے سے انکار تھا۔ کون سی اسلام میں خوبیوں کی جودار تھی جنسے وہ خریدار نہ تھے۔ اسلام میں خوبیاں! اسلام میں عزت کے آثار! ارے ہاں ارے قرآں پر بہار! ۔ ؎

تیغ در کف بیان اسلام است — قتلِ عالم نشانِ اسلام است
در رود و قبضہ نشانِ اسلام است — عزِ شیطان و تخیرِ ازبدوال
کلمۂ شرک جان اسلام است — با خدا مشترک محمد شد
ایں نجات و جنانِ اسلام است — دورِ مے وصل حور و غلماں ہم
دین با تحیر شان اسلام است — گشت ویراں زجورِ او عالم
سنت حامیان اسلام است — دخل در دین نہ علم و عقل حرام
سوختہ در زبانِ اسلام است — بس کتب خانۂ علوم لطیف
یادگار شہانِ اسلام است — قتل و غارت کری مزید بلاں
جو ہر ظالمان اسلام است — نصرتنا نبی بالسیف
ننگ پیغمبرانِ اسلام است — قادیانی زبعد ختم رسل
بے دلیل این بیان اسلام است — ہر کہ شک آورد شود کافر

**مرزا صاحب**! وہ کون سے وجوہ معاش ہیں جن کے بند ہو جانے کا انہیں فکر تھا۔ خدا کو حاضر ناظر جان اگر آپ بیان کریں تو ہم اسی سے آپکی راستی کا امتحان کریں۔ اور قرآں کے بطلان کو بعد اس کے عیاں کریں۔ ورنہ آپ کی گالی گلوچ سے ہم تسلی یاب نہیں ہوتے خواہ عمر بھر دیتے رہو۔ ہر بات کو دلیل سے بیان کرو اور حق پسندی کے ارادہ سے اول اپنے گھر میں آئینہ خیال دھرو۔ یعنی دلی ثبوت پھر منہ سے بولو۔ **اقول سعدی** کہ برہاں قوی باید و معنوی۔ نہ رگہائے گردن بحجت قوی۔ **وید مقدس** کی سنت ایسے الفاظ جزاک اللہ۔ اگر ایک جگہ بھی کوئی فاضل آدمی وید مقدس سے شرک کا ایک حرف بھی نکال کر ثبوت فرماوے۔ اور علانیہ بتلاوے تو ہم اسی وقت جو شرط کریں دینے کو تیار ہیں اور

اس شرک کی تعلیم کو ترک کرنے پر مستعد۔ مگر کوئی غیر مذہب والا اس معاملہ میں مقابلہ نہیں کرتا مقابلہ تو درکنار حرف اقرار زبان پر نہیں دھرتا۔ ہاں میری مراد اس جگہ مقابلہ کرنے والوں اور مستعد ہونے والوں سے سنسکرت کے فاضلوں سے ہے۔ نہ کہ عربی کے ملانوں اور انگریزی کے بابوؤں سے، تو اس حالت میں ہم ایسے وساوس کو دھیان کہ آپ کرتے ہیں سوائے زبانی بکواس کے اور کیا مانیں۔ اور کس طرح معتبر جانیں ہم قرآن شریف سے شرک و بت پرستی و آتش پرستی بحوالہ آیت قرآنی و ترجمہ مسلمہ کے عوض داسی کتابیں اکر دینگے۔ اول تو کوئی دنیا بھر کا مسلمان جواب ایسے ہیں برہان ساطع چاہئے نہ کہ صمصام قاطع۔

بعدازاں وید سے شرک بت پرستی نکالکر بتلادیں۔ اور مقابلہ کرادیں زبانی جمع خرچ دولتمندی نہیں ہے بلکہ فاقہ مستی گھر بیٹھے گالی گلوچ نکالنا جواب دینا نہیں ہے بلکہ تنگ دستی۔

دہنِ خویش بدشنام میالا صایب
کیں زرِ قلب بہر کس کہ دہی باز دہد

**قولہ**۔ اگر ان مقدسوں کو کہ جنکی راستبازی پر ایک نہ دو بلکہ کروڑہا آدمی گواہی دیتے چلے آتے ہیں۔ بغیر ثبوت اس کے کہ کسی کے سامنے انہوں نے مسودہ افترا بنایا۔ اس منصوبے میں کسی دوسرے سے مشورہ لیا یا وہ راز کسی شخص کو اپنے نوکروں یا دوستوں یا عورتوں سے بتلایا۔ یا کسی اور شخصوں نے مشورہ کرتے یا راز بتلاتے پکڑا یا آپ ہی موت کا سامنا دیکھ کر اپنے مفتری ہونے پر اقرار کر دیا۔ یوں ہی جھوٹی تہمت لگانے پر تیار ہو جاتے ہیں۔

**اقول**۔ مریدوں اور امت کی گواہی اگر اعتبار رکھتی ہے تو مرزا صاحب سب کے پو بارہ ہیں۔ چنانچہ مثل مشہور ہے۔ پیراں نمے پرند و مریداں مے پرانند اسی طرح ایک مرید یقین کرتا ہے پیر من خس است و یقین من اس بس است۔ اسی طرح مسلمان بھی یقین کرتے ہیں اور خورد سالی سے ہی مائیں بچوں کو تلقین دیں اگر زیادہ مریدوں والے کا راست بیان ہے تو دنیا میں بودھ سے بڑھکر کسی کا خاندان نہیں اور عیسائی اور ہندوؤں سے زیادہ کسی کا خاندان نہیں۔

تو نہ افترا پردازی و مسودہ بازی و مسودہ سازی آپکے بزرگوں کا اگرچہ بہت کچھ ہے مگر تھوڑا سا نمونہ از خروارے ذیل میں عیاں کرتا ہوں۔ غور فرمائیے

**اول**۔ ملازمت خدیجہ ایک مالدار عورت کی محمد صاحب کے واسطے حصول نبوت کا پہلا ذریعہ ہے۔ جوں ہی دور دراز ملکوں میں سفر کے واسطے جانا ہوا۔ نئی ہی ہوا لگی۔ نئی نئی باتیں سنی طبیعت نے گرم سرد زمانہ دیکھ کر اور ہی رنگ جمایا اور قدیمی بت پرستی میں چین نہ آیا (دیکھو قرآن ترجمہ عبد القادر دہلوی صفحہ ۶۲۳)

**دوم**۔ جب خدیجہ بڑھی لکھی عورت نے محمد صاحب کو جوان اور کماؤ ملازم پایا بیوہ تھی شادی کا دھیان آیا۔ اور اس سے نکاح بندھوایا۔ اور سب مال اس نے حوالہ کیا۔ (دیکھو قرآن صفحہ مذکور) (لائف محمد مطبوعہ ۱۸۴۳ء صفحہ ۱۱-۱۲ انگریزی مقام کلکتہ)

تب دونوں کی رازداری اور غمگساری سے طبیعت کو تسکین ہوئی۔ دن رات کی صحبت سے تمام حالات گذشتہ انبیاؤں کے بر زبان یاد کئے۔ اور کچھ زیادہ تجربوں نے مختلف مذہب والوں سے فایدہ پہنچایا اور پیغمبری کی ہوا سر میں سمائی۔ اور رنڈ نوشتہ کے موافق نے عالم بالا کی سیر کھائی پہنچی استاد تند والا جبرئیل آ حاضر ہوا اور راستہ اونٹوں کی پرکرائی)

**سوم**۔ علیؓ نامی پہلوان کو جو حضرت کا چچا زاد بھائی تھا، نہ بادہ راز دار بنانے کی غرض سے اپنی بیٹی فاطمہؓ سے نکاح کرا دامادی کے سلسلہ میں لایا۔ اور دو دو بڑا کبار لڑکیاں ورنہ عثمان نامی فصیح اور بلیغ آدمی کے حوالہ کر کے بھی تیسرا راز دار بنایا۔ اور ذو النورین کا خطاب دیکر ڈبل دامادی کے زنجیر میں پھنسایا۔ جس نے بپاس محبت مرگ تک اسلام کو عمدہ طور سے چلایا اور اسی طرح عمر اور ابوبکر سے یارانہ بنایا۔ اور کسی کو کسی طرح اور کسی کو کسی داؤ سے ملایا۔ غرضیکہ پانچ پنچ مل کیجے کاج۔ ہارے جیتے آئے نہ لاج۔

**چہارم**۔ مکہ سے باہر ایک غار حرا تھی اس کو مصلحت گاہ قرار دیکر ہر رات کو پانچوں وہاں تشریف لے جانے اور مصلحت فرمانے۔ چنانچہ یہ سب حال (معارج النبوۃ و مدارج الفتوۃ مطبوعہ ۱۲۷۹ھ لکھنؤ ماہ نومبر ۱۸۷۳ء صفحہ ۹۹ سے ۷۰ تک رکن دوم میں اور صفحہ ۹۸ سے ۱۰۰ تک اور اسی طرح رکن چہارم کے صفحہ ۳۵ سے ۴۱ تک اور صفحہ ۹۳ سے بخوبی واضح ہوتے ہیں۔ اور تواریخ حبیب اللہ صفحہ ۶۳۔ اور یہی ذکر قسطلانی نے شرح صحیح بخاری میں لکھا ہے اور مدارج النبوۃ جلد دوم نولکشور صفحہ ۲۷۲ میں بھی مذکور ہے۔

ان دنوں میں جس شخص نے کوئی اعتراض اٹھایا۔ حضرت علی نے جھٹ ذو الفقار سے اس کا سر اتار گرایا۔ وہ حاجی مرحوم شہید کہاں سے آنکر افترا پردازی کا ثبوت دلویں۔ اس وقت کئی شخص افترا پردازی کا ثبوت دینے کو تیار ہوئے مگر وہاں تو سنتا کون۔ ایک سے ایک متعصب و رلنا وصد قیانہ کے پیرو۔ اور میں تیرا حاجی بگویم تو مرا حاجی بگو۔ کے اقرار نامہ پر صدق دل سے دستخط کر چکے تھے۔ کئی سمجھیں دگوایان افترا پردازی کے واسطے احکام و انعام گرفتاری جاری کئے کہیں کہیں کھیل کتنوں نے پھر صلح ہوئی۔ مرزا صاحب ان دونوں پیغمبری کی نابالغی کا دور تھا۔ اور ہر طرف دم دلاسے کا مسودہ اور ہی طور تھا۔ غرضیکہ اسی مسودہ کا یہ مضمون ہے جس کے حرف حرف و لفظ لفظ سے صداقت و حق پسندی کا خون ہے۔

**قولہ**۔ انبیا وہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنی ہی کامل راستبازی کو قوی حجت پیش کر کے دشمنوں کو بھی الزام دیا۔

**اقول**۔ ایسے اگر ہم نرسد خر غنیمت ست۔ انبیا اگر دسہی۔ اولیا ہی سہی رسول نہ سہی الہامی ہی سہی۔ کچھ ہو ہمیں تو تحقیق حق منظور ہے۔ آپ اپنی ہی راستبازی کا ثبوت دیجئے اور کسی طرح صرف نہ سمجھئے انبیا تو آپ نہیں بلکہ آپ قادیانی پیغمبر ضرور ہیں۔ سب سے اول آپ اپنی بابت ثبوت دلوائیے اور نیک چال چلن اور خوش معاملگی کی تصدیق کرا لے۔ اگر نہیں ہے تو آپ مشتے نمونہ از خروارے سب انبیا کے مصداق ہیں اور حرکات لایعنی میں طاق ہم آپ کو ہی خاتم الانبیا جانیں گے۔ اور مہر نبوت آپ ہی کی پشت پر مانیں گے۔

بیا مرزا رہا کن شرمساری ٭ ز صاف و درد پیش آر آنچہ داری

## براہین الاحمدیہ کی جلد نمبر ۴ کے دیباچے کے اعتراضوں
## کا جواب

مرزا صاحب اس جلد کے آغاز میں مسلمانوں کی نازک حالت اور انگریزی گورنمنٹ پر کچھ تحریر کرتے ہوئے لکھتے ہیں

**قولہ**۔ فی الحقیقت یہ سچ ہے کہ جس قدر ہمارے ہمسایوں آریوں کی نظر میں ایک اونٹ

حیوان گائے کی عزت اور توقیر ہے۔ اُن کے دلوں میں اپنی قوم اور اپنے بھائیوں اور اپنے دین کی مہمات کی بھی اس قدر عزت نہیں +

اقول۔ اس جگہ ہمیں شیخ سعدی کا قول یاد آیا جو اس نے گویا اسی موقعہ کے لئے بنایا ہے۔ ؎

گاوان خران باربردارِ بہ از آدمیان مردم آزار

دینی مہمات سے مراد مرزا صاحب کی صرف براہین الاحمدیہ کی امداد ہے۔ یہ کہ کچھ اور چنانچہ اس کی اصلی کیفیت ناظرین کو اس اشتہار کے مطالعے سے (جو از جانب مرزا غلام الدین صاحب کے شایع ہوا تھا) معلوم ہوویگی جو اسی کتاب کے آخر میں مندرج ہے۔

قولہ۔ محقق پنڈتوں کو خوب معلوم ہے کہ کسی وید میں گائے کا حرام ہونا نہیں پایا جاتا بلکہ رگ وید کے پہلے حصہ سے بھی ثابت ہوتا ہے۔ کہ وید کے زمانہ میں گائے کا گوشت عام طور پر بازاروں میں بکتا تھا۔ اور آریہ لوگ بخوشی خاطر اس کو کھاتے تھے +

اقول مرزا صاحب ہمیشہ راستی سے کنارہ کرتے اور جھوٹے الزام فریق ثانی پر دھرتے ہیں۔ تعصب اندرونی اُن کے تار پود سے ممود ہے۔ بیجا ضد جیسے اور درشت تابی ان کا اصلی مقصود۔ نہیں معلوم کہ خدا کو حاضر ناظر جان کر جھوٹھ بولنے سے کیوں نہیں شرماتے اور کس واسطے لایعنی کو اس سے اپنی ہنسی کراتے ہیں۔ ایک شخص کا مقولہ ہے کہ "دروغگو را حافظہ نباشد" وہ مرزا کے حق میں زیبا ہے اور ہمارے علی عا چنانچہ وہ خود آگے چل کر اسی جلد نمبر ۳ کے صفحہ ۲۳۸ میں تحریر کرتے ہیں۔ کیا "رحم اور عفو کی تاکید بت پرستوں کی پستکوں میں کچھ کم ہے۔ بلکہ سچ پوچھو تو آریہ قوم کے بت پرستوں نے رحم کی تاکید کو اس کمال تک پہنچایا ہے کہ بس حد ہی کردی ان کے ایک شاستر کا اشلوک اس وقت ہمکو یاد آیا ہے جس پر تقریباً سارے ہندوؤں کا عمل ہے۔ اور وہ یہ ہے۔ اہنسا پرمو دھرما۔ یعنے اس سے بڑا دھرم اور کوئی نہیں کہ کسی جاندار کو تکلیف نہ دی جاوے اسی اشلوک کے رو سے ہندو لوگ کسی جاندار کو آزار دینا پسند نہیں کرتے"

چونکہ سچ چھپانے سے نہیں چھپتا۔ اور کسی نہ کسی پہلو میں ظاہر ہو جایا کرتا ہے۔ خود متعصب حق کیش کی قلم سے بھی ٹھیک سچی بات تحریر ہوگئی۔ جس سے اس کی پہلی یاوہ گوئی کی خود ہی تردید ہے۔ بلکہ اس کے متعصب اور کاذب ہونے کا ثبوت مزید۔ سچ ہے اس بنت الحرامی کو حرام حلال کی تمیز نہیں اور اسکی طبیعت میں سوائے شکم پروری کے حرام و حلال اور کوئی چیز نہیں +

گر تجھے شرم کچھ ہے اے مرزا
شرمساری سے ڈوب کر مرجا
جھوٹھ کی سزا خدا نے تجھکو سزا
خود تیرے قول سے کیا رسوا
خود لکھی اپنے جھوٹھ کی تردید
اس سے رسوائی اور کیا ہے مزید
ایسے فرضی خدا سے سیکھ لیا
آپ منسوخ اپنا قول کیا
یہ جو بیہودہ بک رہا ہے تو
سگ دیوانہ بن گیا ہے تو
جسکا بدلا ہے جامہ انساں
پھر حیا شرم و عقل و ہوش کہاں
جس تناسخ سے سخت منکر تھا
دیکھ اب مبتلا خود اس میں ہوا
معنی اشتلے للعشم باعور
تجھکو دی ہے خدا نے ایسی کھوپر

ف سوفسطائی ابلیس کی ایک صفت دیکھو ... پادشاہ گریختہ ... پنہاں شد ... [illegible]

اب ہم خوک و خمر کی کیفیت سمجھاتے ہیں۔ اور ان کے حلال ہونے کی شہادت بتلاتے ہیں۔ خوک اگلے نبیوں کے دین میں حلال ہے۔ اور جو آریاں عیسٰے کا اسیر صدق دل سے اقبال انجیل کے رو سے بوسحاق فرماتے ہیں۔ اور حلال و طیب ٹھہراتے (دیکھو انجیل اعمال باب ۱۱۔ آیت ۴ سے ۹ تک، انجیل طیطس باب ۱۔ آیت ۱۵، انجیل رومیاں باب ۱۴۔ آیت ۱۴ کی شرح مطبوعہ سال ۱۸۹۰ء)

شتر جو بمنزلہ سور ہے (دیکھو توریت احبار باب ۱۱ ۴) اس کو تمام مومنین کھاتے ہیں۔ شراب کا پینا تمام گذشتہ نبیوں کے مذہب میں بے وسواس ہے۔ اور قرآن کے رو سے بھی منافع للناس حضرت نوح و لوط و سلیمان و عیسیٰ وغیرہ نبی شراب پیتے تھے۔ اور اسی کے سہارے جیتے تھے (دیکھو توریت پیدائش باب ۹۔ آیت ۲۱۔ اور باب ۱۹۔ آیت ۳۰ سے ۳۸ تک۔ اور یوحنا انجیل باب ۲۔ آیت ۱ سے ۱۱ تک۔ اور لوقا باب ۲۲ آیت ۲۔ اور قرآن سورۃ بقر و سورۃ نحل) آپ کے پیغمبر صاحب بھی جنت میں اس کے پیر مغان ہیں۔ اور ان کی بدولت تمام مومنان سرشار و سرگرداں (دیکھو قرآن میں ذکر شراباً طہوراً)

اب اصل جواب تحریر کرتا ہوں کہ نہیں معلوم وہ محقق پنڈت کون ہیں جن کو وید مقدس میں گائے کے مارنے کی ممانعت نہیں دکھائی پڑتی۔ آئیں اور اس منتر کو آنکھیں کھولکر اور اگر کم دکھائی دیتا ہو عینک لگاکر مطالعہ کریں +

अस्मन् गोपतौ स्यात वह्वीर्यजमानस्य पशून्पाहि ॥ यजु॰ अ॰ १ मं॰ १।

یہ منتر یجروید کے پہلے ادھیائے کا پہلا منتر ہے۔ پرماتما آگیا دیتا ہے "اے منش تو رکشا کرنے کی سدھی کے لئے سروا و پکار اور دھن کے سیوں والے ہو کر گائے وغیرہ مفید جانوروں کی حفاظت کو مقدم جانو جس سے تمہاری بل اور بدھی بڑھتی رہے"

یجروید کے شروع میں یہ صریح ہدایت موجود ہے تو پھر معترض کا دعوے سراپا مردود ہے۔ علاوہ بریں رگ وید کے پہلے ادھیائے میں اس قسم کی کوئی ہدایت نہیں ہے۔ اور نہ گائے کی نسبت کوئی منتر کہیں ہے۔ البتہ رگوید کے اشٹک ۱۔ ادھیائے ۶ ورگ ۹ کا بارھواں منتر ہے۔

तेह भद्रं रक्षस्विने नावधे नो पया उत। गवे च भद्रं धेनवे वीराय च श्रवस्यते ऽ ने हसो व ऊतय: सुऊतयो व ऊतय:।

ترجمہ۔ اے سرب سوامی درکشک، اشور آپ کلیان داتا ہیں۔ دشٹ آتما اور ہنسک جن (خونخوار آدمی) آپ کے نیائے سے ہمیشہ سزا کو پاتے ہیں اور پوترآتما اور دیاوان درمعل، لوگ ہی آنند اور شانتی یعنے راحت حقیقی کے مستحق ہیں ہمیں اپنی کرپا سے ہی شم دم (ریاضت و عبادت) یکت اندریوں (حواسوں)، اور گؤوں اور اشو ستان یعنے نیک اولاد اور اُتم دھن سے فیضیاب کر کے سدا دیا دھرم، آدی سرشٹ گنوں میں پیدا کیجئے آپ کے سوا کوئی رکشک نہیں ہے +

اس کے مطالعہ سے مرزا صاحب سہوات شیطانی کو دور فرمائیے اور اس قسم کی جلادانہ و ظالمانہ تحریر سے باز آکر جھوٹھ لکھنے سے شرمائیے۔ ورنہ ؎

سر انجام جاہل جہنم بود کہ جاہل نکو عاقبت کم بود

قولہ۔ اور حال ہی میں ایک بڑے محقق یعنے آنریبل مونٹ اسٹوارٹ الفنسٹن صاحب

**۱۲۷ مولوی** - آدم کو چیزوں کے نام سکھائے اس تعلیم سے جو اللہ تعالے نے آدم کو دی گئی تھا یہ ثابت ہوا کہ جو چیز آپکو سکھلائی گئی وہ فرشتے نہیں جانتے ہیں اگر جانتے تو اسقدر بتانے سے عاجز آکر یہ کہتے سبحانک لاعلم لنا الاما علمتنا آدم کو ایسی بات تعلیم کر دینی جس کا علم فرشتوں کو نہ ہو ضرور اس امر کا مثبت ہے کہ اللہ تعالی وہ سمجھ جانتا ہے جسے فرشتے نہیں جانتے اگر ویسے جانتے ہیے تو اللہ تعالی نے اگر آدم کو پڑھا دیا تھا - کو ہم نے مانا کہ علیحدہ پڑھایا تھا تو واجب تھا کہ فرشتے مددن اسکے کہ خدا سے پڑھتے بتلا دیتے اور اگر نہ بتلا سکے تو معلوم ہوا کہ اللہ تعالی کا فرمودہ واعلم مالا تعلمون بالکل سچ تھا جب ایسا علم تھا کہ فرشتے اسکے علوم سے بے خبر ہیں تو اسکے کسی فعل پر کسیکو خواہ ملایکہ کیوں نہ ہوں اعتراض کا موقع نہیں -

آریہ - حضرت آپنے کتنی حکمت عملی کیسی چالاکی اور کتنی عبارت آرائی کی مگر وہ فرشتہ چپ سکا جس کا ہمنے تکذیب میں ذکر کیا تھا دیکھو صفحہ ۶۳ نمبر سوم - اسی واسطے قرآنی خدا خیر الماکرین یعنے بڑا مکار ہے اور آپکا وہ فقرہ جس پر ہمنے خط کھینچ دیا ہے صریح ہمارے زبردست اعتراض کے اقبال کا ثبوت ہے - ہاں فرشتوں نے سب جہان یا خدا کے دل کا حال جاننے کا اقرار نہیں کیا تھا جیسا کہ خدا کو آدم کے آیندہ حال سے آگاہی نہ تھی ویسے فرشتوں کو خدا کے فریب سے آگاہی نہ تھی مگر انہوں نے پیشگوئی کی تھی وہ بالکل سچ تھی خدائے محمدیان اگر علیم ہوتا اور دانا ہوتا تو چاہیے تھا کہ فرشتوں سے معقول جھگڑنے پر خاموش رہتا سکوت کرتا مگر ہٹ اور ضد کی جو دانائی سے بعید ہے اور فی الحقیقت یہ ساری نسل انسانی کی خرابی اسی ہٹ اور ضد کا باعث ہے اور فرشتوں کو پیش گوئی کا ظہور - پھر آپکا یہ فرمانا اور بھی تعجب انگیز ہے کہ اسکے فعل پر کسیکو خواہ ملایکہ کیوں نہ ہوں اعتراض کا موقع نہیں - حضرت اگر یہی حال ہے تو عیسی کے ابن اللہ کہنے والوں اور انجیلی ارشاد پر کیوں اعتراض کرتے ہو تسلیم کیوں نہیں جھکاتے - یہود و نیز کیوں اعتراض کرتے ہو - بت پرستوں سے کیوں لڑتے ہو **مولوی وقیع** کی طرح کیوں نہیں دم بخود ہو کر کہتے ہندیا بزار اصطلاح ہند مدح + سندیا بزار اصطلاح سند مدح حق کو اعتراض سے خطرہ نہیں اور نہ حق اعتراض کا متحمل نہیں ہو سکتا اور لاجواب ہو کر گالیاں نکالنی شروع کرتا ہے جیسا کہ قرآنی خدا - یا علماء اسلام -

**۱۲۸ مولوی** - جب باریتعالی نے ملایکہ کو حکم دیا کہ آدم کو سجدہ کرو تو آدم کا سجدہ کرنا اسکی آگیا کا پالن کرنا در حقیقت باریتعالی کی جناب کو سجدہ تھا نہ آدم کو - سجد کا لفظ اسلامی شرع میں ایک وسیع لفظ ہے (۱) آسمانوں اور زمین کی اشیاء اللہ کو سجدہ کرتی ہیں (۲) آسمانوں اور زمین کے رہنے والے اللہ کو سجدہ کرتے ہیں (۳) اس بہادر قوم کے آگے جیلے اور پیادے سجدہ کرتے ہیں سجد کا لفظ عرب کی لغت میں انقیاد اور فرمانبرداری کے معنے دیتا ہے -

آریہ - جناب آپکے شرک اور مشرکانہ اور کفر کے چھپا نہیں خواہ کتنی ہی کوشش کرنی پڑے مگر نہیں چھپا سکتے کیونکہ بہلا خاک ڈالے سے چھپا ہے چاند - کیونکہ قرآن میں صاف طور پر لکھا ہے انکو آدم کو سجدہ کرنیکا حکم دیا نمبر ۱ اور ۲ میں تو خدا کے لئے سجدہ کا ذکر ہے اور نمبر ۳ - ایک عرب کے شاعر زید الخیل کا شعر ہے - شاعروں کے واسطے قرآن نے کہا ہے والشعراء یتبعھم الغاوٗن پس قرآن کسی شاعر کی کلام ہے یا القادر کی اگر خدا کی ہے تو اسے شاعروں کی طرح جھوٹے محاورہ کی کوئی ضرورت نہ تھی کیونکہ شعر کے جھوٹے سے خدا کی پناہ - اور پناہ خدا شاعر کی پناہ میں گیا دہریہ تھا لوگوں کے عقیدہ کے مطابق کسی قسم کا سجدہ سوائے خدا کے سب کو منع ہے اور ایسا کرنیوالا کافر ظاہر ہے کہ خدا نے کفر کا حکم دیا اور ایسا خدا معاذ اللہ شرک سے بری نہیں ہو سکتا بار بار قرآن میں لفظ سجد من سجد، تسجد - اسجد و سجد وغیرہ پڑے ہوئے ہیں - اور [illegible] معرعہ در قالب [illegible] در آرام و زندہ گردد پس در روست [illegible] [illegible] الا اسی پر سارا مباحثہ ہے [illegible] صاف طور پر قرآنی خدا نے فرشتوں کو کفر کا حکم دیا - اور کفر کا اپدیش کرنیوالا ماننے والا اسنانیوالا دونوں کافر ہیں - بنا برآں اس الزام شرک و اتہام کفر سے بانی قرآن کی بریت نہیں ہے اور اصل میں آپنے مان بھی لیا ہے آدم کو سجدہ کرنا در حقیقت باریتعالی کی جناب کو سجدہ تھا آریہ کو" (۱۲۹) بہ حصول حتی اور باو صل الامعینی کرنے کا حاصل کفر کا حکم کسیکا ہو ماننا چاہیے زنا کسی کے کہنے سے نہ کرنا چاہیئے - چوری کسی کے کہنے سے نہ کرنی چاہیئے - بت اور اسکے پرستار اور اسکے اپدیشٹا - کفر کا مرتکب اور اسکا معلم - شرک اور اسکا حکم دینے والا اور مشرک تینوں برے ہیں تینوں حرام تینوں سزاوار ہونگے ایسے حاکم اور بیوقوف محکوم دونو گنہگار ہیں تاویل ایسی ہے جیسی بام مارگی کہتے ہیں کہ ہمکو ماہیش نے زنا کرنا اور شراب نوشی خدا کا حکم ہے محمدی کہتے ہیں مخلوق کا قتل اور بیگانی عورتوں سے زنا یا متعہ یا غلام اور قربانیاں ہم خدا کے حکم سے کرتے ہیں عیسائی کہتے ہیں کہ خدا نے ہمکو کہا ہے کہ میں تمہارے واسطے ملعون ہوا خدا کی روح فاختہ بنکر اتری خدا مصلوب ہوا یہ ساری باتیں انکے کلام میں درج ہیں ہندو کہتے ہیں ہمکو خدا نے کہا ہے میں تمہارے واسطے اوتار لونگا - وہی خدا - سور مچھ - نر سنگھ کا اوتار ہوا - الہامی صاحب - ایسی فضول باتیں اور کفر کے کلمے اور مشرکانہ الفاظ کسی کو نہ ماننے چاہئیں جس کتاب میں علم اور عقل اور سچی کانشنس کے خلاف حکم ہیں خواہ وہ کوئی بھی ہو شرک سے بری نہیں ہو سکتی یہ انسانی کتاب ہے الہام سے اسکا کوئی تعلق نہیں - محترم مکرم مولوی صاحب پاک خدا یونر پرماتما اودیتی برہم یعنے شرک سے حقیقی نفرت کرنیوالا خدا کل کسی کے سجدہ کرنے کا حکم نہیں دیتا -

لقمان حکیم نے بیٹے کو کیا اچھا کہا ہے " اگر تیرے ماں باپ شرک کرنے پر تجھے مجبور کریں تو انکا کہا مت مان " - آگیا پالن اور فرمانبرداری امر دیگر ہے مگر وہ بھی نیک لوگوں کی نہ کہ بدوں کی - آدم جس نے ساری دنیا کو بقول [illegible] ملعون بنا دیا جس کے سبب سے زمین لعنتی ہوئی - گناہ کا بیج بویا گیا قتل اور خونریزی جاری ہوئی زنا گفتنی نا گفتنی جرائم کا آغاز ہوا اسیلئے آدم سے یوسف [illegible] گو نکاح کر کیا [illegible] اور مخفظ الفاظ ومعنی [illegible] مجھ سے پہلے آئے سب چور اور بٹمار ہیں " - اور محمد صاحب نے اپنے سے پہلے نبیو تھا کہ مشکوۃ میں اوتار ہے دیکھو باشاعت جلد ۲ فصل ۱ صفحہ ۴۰۸ ایسی فرشتوں جیسی مخلوق کو آدم کی فرمانبرداری اور سجدہ کا حکم دینا بنظر انصاف ظلم - جہالت اور شرک ہے -

جناب مولوی صاحب انصاف کیجئے اور ذرا خدا کو حاضر و ناظر جانکر فرمائے کہ اگر عزازیل آدم بت کو سجدہ کرتا تو کتنا بڑا بھاری گناہ کرتا اور اگر فرشتوں نے غلطی سے یا خدا کے کہنے سے کر دیا تو کتنا گناہ عظیم کیا - اور کیا وہ کافر ہوئے یا نہیں ؟

**مولوی ۱۳۱** - اگرچہ آدم علیہ السلام شیطان کے کہنے پر نہ چلے مگر مدت کے بعد وہ درخت کے پاس جانے کی الہی ممانعت کو بھول گئے -

آریہ - یہ آپکا فرمانا بالکل قرآن کے مخالف ہے - قرآن میں لکھا ہے [illegible] لکما عدو مبین بدرستیکہ او مر شمارا دشمن است - تفسیر حسینی میں لکھا ہے مر پدر شمارا بوسوسہ بہشت بیرون آورد جلد ۱ صفحہ ۷۰ اور پھر لکھا ہے عصی ادم ربہ فغوی ترجمہ آدم نے اپنے رب کا عصیان کیا اور بہک گیا پھر لکھا ہے فوسوس لھما الشیطان سورہ اعراف پس وسوسہ کرد آدم و حوا شیطان - پھر لکھا ہے سورہ اعراف یبنی ادم لا یفتننکم الشیطن کما اخرج ابویکم من الجنۃ اے فرزندان آدم پرہیز باید کہ شمارا در فتنہ نہ اندازد شیطان چنانکہ پدر شمارا اندر اوحق بیرون برد چنانکہ بیرون آورد پدر مادر شمارا از بہشت صفحہ ۱۹۶ یہانتک ہی صبر نہیں کیا بلکہ اسی سورہ اعراف میں کہا ہے ھو الذی خلقکم من نفس واحدۃ وجعل منہا زوجہا کی آیت پر تفسیر حسینی میں ہے کہ جب حوا حاملہ ہوئی شیطان اسکے پاس گیا - وہ حیران تھی کہ کیا پیدا ہوگا اور کہانے لگا اسی طرح آدم اور حوا شیطان

و بہشت میں آ گئے۔ اور اُسکے کہنے پر عمل کیا شیطان کا نام فرشتوں میں حارث تھا اور پس وعدہ کیا کہ جب لڑکا ہوگا اُسکو اُسکا بندہ بنا دینگے چنانچہ جب فرزند تولد ہوا اُسکا نام آدم و حوّا نے عبد الحارث رکھا۔ قرآن کے مصنف نے اُنکے شرک اِن الفاظ میں کر لیا ہے فلما آتیھما صالحا جعلا لہ شرکاء۔ یعنی جبکہ خدا نے اُنکو صحیح جسم بیٹا دیا۔ تب اُنہوں نے شرک کیا۔ یہاں مفسر حسینی کے یہ الفاظ ہیں بعضے بر آنند کہ آن وقت کہ داد حق تعالیٰ آدم و حوّا۔ فرزند شایستہ ایشان غیرے را شریک حق ساختند" پس جا بجا بھی شرک ہی کیا۔ اور سورۃ نساء میں ہے ومن یشرک باللہ فقد ضل ضلالا بعیدا یعنی جو کوئی شریک کیا وہ راہ حق سے بہک کر بہت دور جا پڑا۔ پھر لکھا ہے ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ۔ اللہ یہ گناہ تو کبھی نہ بخشیگا کہ اُسکا کوئی شریک ٹھہرایا جائے (مفصل دیکھو تفسیر حسینی جلد ا سورۃ اعراف صفحہ ۲۲۹ نولکشور) اور اسطرح سنوۃ میں ہے پس حسد برد ابلیس بر آدم و در وسواس انداخت ابر آدم و را از بہشت صفحہ ۵ جلد دوم موجود لائبریری احمدیہ)

اور عبد الحارث کا اسطرح قصہ تاریخ طبری میں ہے دیکھو صفحہ ۷۴ جلد اول اور ایسا ہی ذکر شاہ ولی اللہ کے ترجمہ کے حاشیہ صفحہ ۱۶۶ پر و معالم التنزیل صفحہ ۴۰ سطر ۱۸-۲۱ پر ہے۔

**۱۳۴ مولوی** اب بھی اگر آنا عاقبت اندیشوں کے باعث محرم و دسہرہ وغیرہ کے فساد ہونے سے تو سب ساروں کو حکم ہوگا کہ پورٹ بلیر چلے جاؤ اور یوں مجبوراً قلنا اھبطوا بعضکم لبعض عدو ولکم فی الارض پورٹ بلیر مستقر و متاع الی حین کی تعمیل کرنی پڑیگی۔

آریہ۔ تب ہمکو آپکے اس کرہی حملہ سے اتفاق ہے اسی واسطے محرم اور دسہرہ دونو ںکو نامبارک جانتے ہیں۔ مگر محرم میں تو آپکے بڑے بڑے دستار بڑے بڑے عماموں والے مولوی صاحبان شامل ہیں۔ اُنکا کیا علاج؟

مگر آپنے جو لکھا ہے غرض آدم علیہ السلام عدن کسی زمین میں تھا کہ جسے توریت شریف میں مفصل لکھا ہے پیدائش باب ۲- آیت ۸ و باب ۳- آیت ۲۴- اور باب ۴ آیت ۱۶ اور یہ بھی فرمایا کہ ہم اسواسطے تمکو نکالتے ہیں کہ تم لوگوں میں باہمی عداوت ہے اور باہمی عداوت کا یہی نتیجہ ہوتا ہے کہ آخر کچھ قوموں کو نکلنا پڑتا ہے (صفحہ ۱۳۵ و ۱۳۶)

مولوی صاحب اس آپکے نتیجہ سے اور پورٹ بلیر کے حوالہ سے کون پورٹ بلیر بھیجا گیا صاف ظاہر ہے کہ آدم علیہ السلام کو مکہ یعنی شام کے ملک سے نکالا گیا اور جو محرم ہوتا ہے وہی نکالا جاتا ہے اس پر آپکے قول و تحریر سے بھی فرشتوں کی پیشگوئی سچی اور خدا کی ضد باطل ہوئی آدم ضرور گنہگار ہوکر نکالا گیا ہے۔

**۱۳۶ مولوی**۔ سو جو آریہ ہند میں کس طرح آئے۔ مقام تامل اور غور ہے۔

آریہ۔ سوسمرنی جو آریوں کی سنہ اور بعضے معاملات میں تاریخ بھی ہے اُسمیں لکھا ہے کہ آریہ لوگوں کے آدمی اپنی اصل ہی آریہ ورت میں ہے کہیں اور سے نہیں آئے۔ مگر اُنکی حد تبت سے اور اٹک اور رسم تیرتھ سے سندھ تک ہے کیونکہ تاریخ میں بھی لکھا ہے سیاحان عرب) اس تبت کی حد حدا ہے میں حد احد الطرحیر بھی کبھی لوگوں نے رہنا ملاکار اور کوچین کو اس میں گنا اور کبھی کابل قندھار اور تبت کو اس میں ملا یا" (دیکھو گول ہستامالک صفحہ ۲۰ ۱۸۷۶ء)

**۱۴۵** انکذیب براہین احمدیہ عام محمدیوں کا اعتقاد ہے کہ خدا نے جزاوتِ شیطانی سرا آوردہ ہے۔

**۱۴۶ مولوی** ہرگز یہ عقائد محمدیوں کا نہیں اور کہیں یہ تفریق قرآن میں نہیں لکھی۔

آریہ۔ مولوی صاحب ہمکو اس کی سچائی سے تو صاف ظاہر ہوتا ہے کہ آپ صدہا سے منزلوں دور ہیں جب ہی تکذیب میں بھی کئی آیات قرآن کی درج کر دی ہیں جنمیں صاف لکھا ہوا ہے تحقیقاً گمراہ شیطان نے تمہارے میں سے بہت مخلوق کو کیا ہے ابھی اُسکے خالق تیرے بخی میں آپکو نزدیک ہے اور مفصل دیکھو نسخہ خط احمدیہ ۱۵۱ سے ۲۵۵ تک۔ قرآن کو مانکر جو شیطان کی گمراہی سرہونے سے انکار کرتا ہے بے شک وہ قرآن کی رو سے کافر ہے۔

**۱۴۷ مولوی** مگر شیطان کے قول کی وہی عجب پکڑیں جو اُسے مانیں۔

آریہ۔ شیطان کے ماننے والے یہودی۔ عیسائی محمدی ہیں اور شیطان کی تابعداری بھی یہی زیادہ اور انہیں کا فرض ہے کہ اُسکے قول کو حجت یکر میں ہم تو اُس کی تردید کرنے والے ہیں قرآن میں شیطان کی ایسی تعلیم سلیمان پارسی کی تحت کا نقض ہے۔

# ذوالقرنین سکندر رومی کا بیان اور یاجوج ماجوج کی داستان

**۱۶۴ ا۔ مولوی** سکندر کا نام قرآن کریم میں ہرگز موجود نہیں کسی صحیح حدیث میں رومی سکندر کا قصہ جناب خاتم الانبیا محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں فرمایا۔ پھر کہتا ہوں ہرگز سکندر کا قصہ قرآن کریم میں نہیں۔ پھر اس رومی سکندر کا جو مشرک اور بت پرست تھا اور آخرکار شراب خوری میں ہلاک ہوا۔ مجھے یقین ہے کہ یہ خیال آپکو قرآن کے مطالعہ اور عربی دانی سے نہیں ہوا بلکہ موقع پر اپنے یار صاحبان یا منشی اندرمن صاحب یا کنہیا لال صاحب کی جو تفسیر حسینی فرمائی ہے آپکے ذوالقرنین کے قصہ کو جو قرآن میں موجود ہے سکندر کا قصہ تجویز کیا اور بیہودہ کہا ہے۔

آریہ۔ مہربان من آپنے میری دلیل کی تردید نہیں کی۔ بلکہ جماعہ مفسرین کی تحقیقات پر لکیر پھیری جنہوں نے صاف صاف اقبال کیا ہے کہ یہ ذوالقرنین سکندر رومی تھا۔ ہم نے جو کچھ اعتراض کیا ہے وہ قرآن اور حدیث و تفاسیر عربیہ فارسیہ میں موجود ہے نہ تو ہم نے کسی کی خوشہ چینی کی اور نہ دھوکا کھایا بلکہ قرآن شریف کے قصص کی اصلیت کو کھایا اور تفاسیر اسلامیہ کی تہیب کو معرض خطر میں لا کر جامع مولوی صاحب دیکھئے مفسرین قرآن کیا فرماتے ہیں

(۱) **تفسیر جلالین** میں ہے ویسئلونک ای الیھود عن ذی القرنین اسمہ الاسکندر ولم یکن نبیا" دیکھو جلد ثانی مطبوعہ احمدی پریس کلکتہ ۱۲۵۶ھ صفحہ (۱)

(۲) فاضل اجل جار اللہ **زمخشری** فرماتے ہیں ذوالقرنین ھو الاسکندر الذی ملک الدنیا (تفسیر کشاف صفحہ ۲۱۲ مطبوعہ کلکتہ ۱۲۷۶ھ)

(۳) **تفسیر معالم** میں ہے وقیل اسمہ الاسکندر بن فیلقوس بن فیلبوس الرومی صفحہ ۴۷ بمبئی ۱۲۹۴ھ)

(۴) **تفسیر سواطع الالہام** میں لکھا ہے ذو القرنین ملک الروم و عادلہ و ھو ملک اھل الارض کلھم سمودہ لمحو مر ملکہ المطلع والمدالک او لانہ رھط احد طرد راسہ حال طوح اللہ لما دعاھم للاسلام وھلا کما ولا عطاء اللہ الروح لدعسہ طولا عودا او لکوم والدہ وامہا ولطول عمرہ او لحلم علم الاحکام و اولو امرہ علم الاسرار و الحلم اولوح وہ الملک و المطلع و ھو رسول کامل مکمل معمر امو رھو اسم للمعود او ملک مسلم صالح و ھو الاصح او امر صالح و اھو رسول و لاملک او ملک (صفحہ ۲۷۴ و ۲۷۳ مطبع نولکشور ۱۳۰۶ھ)

(۵) **تفسیر مدارک التنزیل** میں ہے ویسئلونک ای الیھود علی جھۃ الامتحان او ابو جہل و اشیاعہ عن ذی القرنین ھو اسکندر الذی ھو ملک الدنیا (جلد ۲ صفحہ ۱۴ بر حاشیہ تفسیر حسینی ۱۲۸۰ مطبع احمدی)

(۶) **قاضی بیضاوی** صاحب اپنی **تفسیر انوار التنزیل** و اسرار التاویل میں فرماتے ہیں ویسئلونک عن ذی القرنین یعنی اسکندر الرومی ملک فارس و الروم وقیل المشرق والمغرب ولذلک سمّی ذا القرنین او لانہ طاف قرنی الدنیا شرقہا و غربہا وقیل لانہ انقرض فی ایامہ قرنان من الناس وقیل کان لہ قرنان ای ضفیرتان وقیل کان لتاجہ قرنان و یحتمل انہ لقب بذلک لشجاعتہ کما یقال الکبش للشجاع کانہ ینطح اقرانہ و اختلف فی نبوتہ مع الاتفاق علی ایمانہ و صلاحہ (بیضاوی جلد اول صفحہ ۵۷۲ مطبوعہ لنڈن ۱۸۴۶ء موجود لائبریری الہ آباد)

(۷) **تفسیر العلامۃ ابی مسعود** میں ہے ویسئلونک عن ذی القرنین ھم الیھود سألوہ علی وجہ الامتحان او سالہ قریش بتلقینھم وصیغۃ الاستقبال للدلالۃ علی استمرار

سلطنت پر عرصہ سے قابض تھا تو پیشگوئی کجا بلکہ نقل میں بھی سخت قصور ہے جس میڈیسے کو ملیاظ دو سینگ کے آپ ذوالقرنین سمجھتے ہیں؟ یہ خورس کسی طرح نہیں ہے بلکہ اُس سے زیادہ موزون ہوتا اگر آپ اُس بکرے کیطرف کوشش کرتے کیونکہ اس سے ذرا آپکی بات باوقعت ہو جاتی مگر ایسے کرتے ہیں آپکو جو بات ملتی نہ تھی اب ہم آپکو مسماۃ آستر کی کتاب کی طرف متوجہ کرنا چاہتے ہیں غور فرمائیے مسیح سے ۵۲۱ سال پہلے اسکا آغاز ہوا - اور ۵۰۹ سال پہلے خاتمہ - اور یہ کتاب اُس اخسویرس بادشاہ کے وقت میں تصنیف ہوئی یہ بادشاہ ہندوستان سے کوش تک سلطنت کرتا تھا ایک سو ستائیس صوبے اُسکے عمل میں تھے فارس اور مادہ کے حاکم سب اُسکے ماتحت تھے دیکھو آستر کی کتاب $\frac{۱}{۱}$)

اب عزرا کی کتاب کو دیکھئے مسیح سے ۵۳۶ سال پہلے اُس کا آغاز ہوا اور ۴۵۶ سال پہلے خاتمہ اور اسمیں بھی وہی خورس کا ذکر ہے ۲ تاریخ کی کتاب باب $\frac{۳۶}{۲۲ و ۲۳}$ میں خورس کا ذکر ہے جو مسیح سے ۵۸۰ سال پہلے ختم ہوئی -

اِن سارے واقعات پر غور کرنے سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ دونوں نام ایک ہی ہیں یعنے اخسویرس یا خورس اور اسکا زمانہ سلطنت بموجب تحقیقات مورخان یورپ قریباً ان بائبل کے اس طرح ہے - اِس بادشاہ کے تیسرے سال جلوس میں آستر کی کتاب کا آغاز ہوا اس اُسکا تیسرا سال مسیح سے ۵۲۱ سال پہلے تھا بدیں لحاظ اُسکی تخت نشینی مسیح سے ۵۲۴ سال پہلے ہوئی -

مگر دانیال کے خواب نامہ میں لکھا ہے کہ اِس مینڈھے کو وہ بکرا مار ڈالیگا اور وہ بال والا بکرا یونان کا بادشاہ ہے دانیال $\frac{۸}{۲۱}$ و $\frac{۸}{۲۲}$ بنا بران اس لحاظ سے دارا موجودہ بادشاہ فارس جو اُسوقت زندہ تھا اُسکے واسطے یہ سارا ذکر ہے کوئی خواب نہیں ورنہ الہام ہے اور نہ رویت ہے فارس کا بادشاہ دارا اور یونان کا بادشاہ سکندر ہوئے ان دونوں کو تمام دنیا جانتی ہے پس اِن ساری تحقیقات کے مطابق ذوالقرنین سکندر یونانی بن فیلقوس کا بسبب دو سینگ تاج پہننے کے نام ہے نہ کہ خورس کا - کیونکہ خورس کو کسی یونانی بادشاہ نے نہیں مارا بلکہ اُسکے بیٹے دارا کو یونانی سکندر نے مارا -

چنانچہ فاضل مولوی سید ابوالمنصور صاحب اپنی ایک مشہور نوفال اعصار تاریخ میں لکھتے ہیں - سکندر بادشاہ یونانی لشکروں کا سردار مقرر ہو کر اول فارس پر چڑھ گیا اور مسیح سے ۳۳۳ برس پیشتر دارا بادشاہ کی فوج کو کامل شکست دی بعد اسکے تمام سریا اور فینیکیہ کو قبضہ میں لایا اور اس سبب سے کہ یہودیوں نے اسکے دشمنوں کو رسد پہونچا کر اُسکی مددگاری سے انکار کیا تھا اُن پر بھی حملہ آور ہوا جب ملا وقامی سردار کاہن نے اُسکے آنیکی خبر پائی تب اُس نے لوگوں سے کہا کہ سب ساتھ ہو کر قربانی گذرانو اور دعا مانگو کہ خدا اُس آنیوالی آفت کو ہم سے دور کرے چنانچہ لوگوں نے خدا کے سامنے عاجزی کی اور یدو کو خواب میں حکم ملا کہ وہ اور سب کاہن اپنے اپنے کاہنی لباس پہنکر سکندر سے ملاقات کریں تب وہ بڑی بھیڑ کے ساتھ جو سفید پوشاک پہنے تھے ایک ٹیلہ صفا نامی پر جہاں سے ہیکل اور تمام شہر نظر آتا تھا ہو کھڑے ہوئے جب بادشاہ اُنکے نزدیک آیا تو انکی عجب شکل دیکھنے سے اُن کا رعب اُسپر ایسا غالب آیا کہ صف آرائی کا خیال چھوڑ کے آگے بڑھکر یدو نامی سردار کاہن کو سجدہ کیا سب یونانی اُسکی اس عجیب حرکت سے متعجب ہوئے کہنے میں کہ سکندر نے یروشلم کی ہیکل میں داخل ہو کر قربانی گذرانی سردار کاہن نے اُسکو دانیال کی کتاب جس میں لکھا تھا کہ ایک یونانی بادشاہ ملک فارس کو لیگا - دکھلائے - اُسکے پڑھنے سے سکندر نے فتحیابی کی زیادہ امید رکھکر دارا پر چڑھائی کی اور یدو کی سفارش سے اُس نے یہودیوں کو اجازت دی کہ اپنے دین و طریق پر بے روک ٹوک قائم رہیں اور ہر ساتویں سال جس میں شریعت کے موجب بونے بونے کی ممانعت کی ہے خراج دینے سے معذور ہیں سکندر نے دارا کی فوج پر فتح پائی اور دانیال کی پیشگوئیاں فارسیوں کی شکست ہونے سے پوری ہوئیں دانیال باب $\frac{۸}{۲۱}$ و $\frac{۱۱}{۳}$

و $\frac{۱۱}{۳}$ و $\frac{۱۱}{۴}$ دیکھو تاریخ سید المسعد ابن حجر اِرشاد الدوم کلو ہ م صفحہ ۱۸ و ۱۱۷ دہلی اور مفتاح الحساب صفحہ ۱۳)

اگر بزرا ب نوشتی کے سبب سکندر بادشاہ کا قصہ قابل اندراج قرآن نہیں جانتے تو خورس بادشاہ اُس سے بھی زیادہ شراب خور ہے مفصل دیکھئے آستر کی کتاب باب ۱ اور باب $\frac{۵}{۶}$ و $\frac{۷}{۲}$ سا اور ال پر آپکا مفروض ہر ایک باطل ہے ان ذرائع سے کوئی بھی ہری میں بڑے بڑے نبی بھی بموجب توریت مقدس کے اِن حرام کے مرتکب ہیں -

## اب ہم یاجوج وماجوج کی بابت آپکی تحقیقات کی اصلیت بتلاتے ہیں -

۶۸ - **مولوی** غیاث اللغات در روضۃ الصفا اور شاہنامہ کے حوالوں سے لکھے ہیں پس ہر عاقل اب اچھی طرح سمجھ سکتا ہے کہ بلاد یاجوج وماجوج اقلیم ہفتم میں ہے -

۳ **آریہ** - افسوس کہ آپنے وہاں کی عبارت درج نہ کی ورنہ سارا جھگڑا ہی مٹ جاتا مگر آپکو حمایت ہرگز منظور نہیں دیکھئے وہاں اصل عبارت یہ ہے -

اقلیم ہفتم - درمیان شمال و مشرق این اقلیم دیار یاجوج و ماجوج آن طرف سد سکندر (غیاث صفحہ ۸۰۰ نو لکشور) یس ایسے ہی تمام حوالہ آپکے غلط اور بے بنیاد ہیں -

۶۹ و ۱۷ - **مولوی** حزقیل نبی کی کتاب باب $\frac{۳۸}{۲}$ - ابت ا سے تک میں ظاہر ہے کہ آدم زاد تو جوج کے مقابلہ میں جو ماجوج کی سرزمین میں بستا ہے اور روس اور مسک اور طوبال کا سردار ہے منہ کر اور اُسکے برخلاف نبوت کر اس سے ناظرین یقین کرینگے کہ روس ہی یاجوج ہے اور حزقیل $\frac{۳۹}{۶ و ۵}$ میں ہے میں ماجوج پر اور اُن پر جو جزیروں میں بے پروائی سے سکونت کرتے ہیں ایک آگ بھیجونگا - اب یہ دونوں قومیں یاجوج روس اور ماجوج انگریز کیسے نزدیک نزدیک آ ہوئے ہیں اور بہت ہی قریب ہے کہ دونوں آپس میں بھڑ جائیں -

**آریہ** آپنے یہ تو لکھا ہے مگر اسکے ساتھ ہی آتے ہی فی الحقیقت قرآن سے انکار کردیا کیونکہ وہ تو اسکے خلاف لکھا ہے اتونی زبر الحدید حتی اذا ساوی بین الصدفین قال انفخوا حتی اذا جعلہ نارا قال اتونی افرغ علیہ قطرا فما اسطاعوا ان یظہروہ و ما استطاعوا لہ نقبا **ترجمہ** تم میرے پاس لوہے کے ٹکڑے لے آؤ - آخر جب اُس نے دونوں پہاڑوں میں برابر کر دیا کہا دھونکو - آخر جب اُسکو آگ سا کر دیا تو لایا میرے پاس آؤ - میں اُسپر گیہلا ہوا تانبا ڈالوں پھر اُن سے نہ ہو سکا کہ اُس سے پہاند جا سکیں اور نہ ہی بن پڑا کہ اس میں چھید کر سکیں -

جناب من نہ کسی چھوٹی سی قوم کی بابت ذکر معلوم ہوتا ہے نہ کہ عرب سے کئی کنارے ملک کے واسطے کیونکہ ایسے لوہے اور پگھلا یا تانبے کی دیوار کوئی بھی موجود نہیں کیونکہ قرآن اُس سد کی تعریف کرتا ہے کہ وہ رو کس کی دیوار ہے جس کی اینٹ لوہے کی اور گارا تانبے کا -

۷۸ - **مولوی** - یہ وہ مقام ہے جو ایران کے شمال میں دربند کرکے مشہور ہے اور اسکے قریب اب تک فتہ نام ایک بستی اسی کیفیا خور ہے نام سے قرآن کی تصدیق کے لئے موجود ہے -

**آریہ** آپنے دربند کے مقام میں اُس کا پتہ بتلایا مگر یہ بالکل غلط ہے کیونکہ مفتاح التواریخ میں لکھا ہے (تذکرہ فتح قلاع در سد و باد گوید) این بردو قلعہ را شاہ عباس صفوی در سال بستم از جلوس مطابق سنہ یکہزار و ہفدہ فتح ساختہ میر جلال الدین حسن در تاریخ این فتح گفتہ فتح دربند چو سند ہاتف غیبے میگفت .. فتح دربند زبس فتح کہ مشحون آمد + و مصحف دل چو کشادیم برآمد تاریخ + فتح دربند بہا بون ہمایون آمد

بے شک تاریخ سے ناواقف لوگ کہتے ہیں کہ سد سکندر و ذوالقرنین یہی باب الابواب یا قلعہ دربند ہے مگر مورخین بالغ النظر نے اس سے انکار کیا ہے چنانچہ صاحب عالم آرائے عباسی نوشتہ کہ بین الجمہور مشہور است کہ سد سکندر ذوالقرنین کہ در قرآن آمدہ ہمین باب الابواب

است کہ حسب دفع مضرت یاجوج بسمعان فرستاد زکنار دریا تا البرز کوہ کہ مسدود افتور و وجہ نداردو برآنکہ ذوالقرنین بنا نہادہ در ساحل بحر مشرقی و شمال است کہ ذوالقرنین مابین آدمیان و یاجوج و ماجوج ایں در صامن ترتیب دادہ مسموعہ شد۔ کہ ایں سد را شاہ نوشیروان کسریٰ جہت مضرت دفع آسیب مردم دشت قبچاق کہ در صورت اند و نوعے نشانی از آدمیان ندارند ترتیب دادہ وچوں ہر سنگے را در مقام تعریف و ستودن بعرو کامل سبب می خوانند محمل است کہ ایں سد را از غایت استحکام بطریق مجاز ساں سد منسوب کردہ سد سکندری نامیدہ باشند (تاریخ باب یازدہم صفحہ ۲۱۸ و ۱۹ ومصلح التواریخ مطبوعہ ۱۸۶۷ء) اور ایسا ہی ذکر اناضت میں بھی لکھا ہے دیکھو صفحہ ۹۱ و ۹۲ علاوہ بریں سورۃ انبیا میں لکھا ہے حتیٰ اذا فتحت یاجوج وماجوج وھم من کل حدب ینسلون تفسیر حسینی میں لکھا ہے یا ولکہ کشادہ شود سد یاجوج و ماجوج تا قیامت کہ فتح سد یاجوج علامت آنست یاجوج و ماجوج از ہر بلندی مے شتابند و مے دوند تا ہمہ عالم را فرو گیرند و تمام دریا ہا را بیاشامند و ارخشک و تر ہر چہ یابند بخورند صاحب معتمد رحمۃ اللہ فی المعتمد در ذکر علامت قیامت آوردہ کہ بعد از ہلاک سد فتح حال و اسلاع او نزول عیسیٰ خروج یاجوج و ماجوج باشد و کشادہ شدن سد النساں ”جلد دوم صفحہ ۱۶) اس دربند قلعہ کا نام جو جہانگیر بادشاہ کے زمانہ اور شاہ عباس صفوی کے زمانہ ۱۰۰۰ھ میں فتح ہوا تھا ذوالقرنین نہیں ہے یہ بالکل غلط ہے اور نہ وہ ایک سو فرسنگ یا تیس میل ہے اور نہ وہ قیامت تک یاجوج و ماجوج کو بند کرنے والی ہے بلکہ وہ تو فتح ہو چکی ہے۔ بنابراں روس و انگریز یاجوج و ماجوج نہیں ہیں۔ یاجوج و ماجوج کی علامت قرآن میں یہ لکھی ہے ان یاجوج و ماجوج مفسدون فی الارض یعنی ہر آئینہ یاجوج و ماجوج زمین میں فساد کرنے والے ہیں۔ اب دیکھنا چاہئے کہ زمین پر فساد اور خونریزی و خرابی اور تباہی کرنے والے کون ہیں آیا مسلمان یا انگریز۔

ناظرین خود ہی تاریخ پڑھ کر جان لیں کہ اسلامی عملداری میں پہلے کبھی کون سے ملک میں امن و امان ہوا اور اب کہاں امن و امان ہے۔ کہیں بھی نہیں۔ جس کی مرضی ہو اسلامی تاریخیں پڑھ لے یا موجودہ زمانہ میں افغانستان بلوچستان ایران روم مصر عرب سوڈان کے حالات ملاحظہ کرے۔ اور ذرا خدا کو بیچ میں انگریزوں کی سلطنت کے امن و امان کو بھی آنکھوں کے سامنے رکھ کر کیا عدل و انصاف کا زمانہ ہے شیر و بکری ایک گھاٹ پانی پیتے ہیں اور دونوں ایک دوسرے سے لاتعلق ہو کر چلتے ہیں جتنی تہذیب و انصاف کا زمانہ ہے یہ سب عملداری سرکار انگلشیہ کی برکت ہے کہ شہنشاہ روم یا امیر کابل کی سلطنت میں جو یہ دین جو ماری ہیں جو لوٹیرے ہیں وہی یاجوج ماجوج ہیں نہ کہ کوئی اور۔

۷۔ **مولوی** یوحنا کے مکاشفات میں لکھا ہے ”جب ہزار برس پورے ہو چکیں گے“ یہ ہزار سال حضرت محمد صاحب کے وقت سے ہیں اور شمسی و قمری حسابوں کا حساب ناظرین یہاں کر لیں اپنی قید سے چھوٹ جائے گا اور نکلے گا تا کہ ان قوموں کو جو زمین کے چاروں کونوں میں ہیں یعنی یاجوج ماجوج کو فریب دے اور انہیں لڑائی کے لئے جمع کرے۔

آریہ۔ جناب مولوی صاحب ہاں ایسا نہیں آپ کہیں بھی صدق سے کام نہیں لیتے وہاں کی اصل عبارت یہ ہے۔ اور جب ہزار سال ہو چکیں گے شیطان اسی قید سے چھوٹے گا۔ ایک طرف تو آپ لوگ تعصب کی شامت سے یوحنا کے مکاشفات کو ایک ملحد کی تصنیف بتلاتے جاتے ہیں۔ پس یہ پیشگوئی کچھ وزن یا حقیقت نہیں رکھتی ہے۔

ہمارے موجودہ زمانہ کے دین محمدی کے ریفارمر سر سید احمد خاں نے بھی اس مضمون پر تحقیقات کی ہے اور انہوں نے یاجوج سے مراد قوم اور ماجوج سے مراد ملک لیا ہے

بحوالہ حزقیل ۳۸ ۲ لیکن یہ غلطی ہے کیونکہ اُنہوں نے یوحنا کے مکاشفات ۲۰ ۸ کو نہیں دیکھا جہاں یاجوج و ماجوج دونو قومیں لکھی ہیں نہ کہ ایک جیسے حزقیل ۳۹ ۶ میں ماجوج سے مراد قوم کی ہے۔

پھر آگے چل کر سید صاحب اس دیوار کو چین کی دیوار بتلا کر لکھتے ہیں کہ کچھ شبہ نہیں کہ جس کا ذکر قرآن مجید میں ہے وہ وہی دیوار ہے جو چین اور تاتار یا سیتھیا کی سرحد پر بنائی گئی ہے اور جسکو چین والے منگنی محفور چین نے درمیان ۲۱۴ء و ۲۱۵ قبل مسیح میں بنایا یہ بادشاہ تیرہ برس کی عمر میں ۲۳۶ قبل مسیح میں تخت پر بیٹھا تھا یہ دیوار ہانگ ہو دریا کی غربی موڑ سے جو ایک پہاڑ کے قریب ۷ درجہ ۲ پندرہ دقیقہ عرض بلد اور ایک سو سات درجہ طول بلد پر واقع ہے بنائی شروع ہوئی اور پھر اس دریا کی دوسری طرف موڑ کر قریب ۳۴ درجہ عرض بلد اور ایک سو گیارہ درجہ طول بلد پر کا گھرا اور جیجان پہاڑوں کی جنوبی سلسلہ کے نیچے ہو کر خلیج لیوٹونگ کے کنارہ پر ٹھیک چالیس درجہ عرض بلد اور ایک سو بیس درجہ طول بلد پر ختم ہوئی طول اس دیوار کا بارہ سو میل سے پندرہ سو میل کا بیان ہوا ہے۔

اگرچہ مولوی نور دین حواری مسیح قادیانی اور سید احمد خان صاحب کی تفسیریں باہم سخت مخالف ہیں مگر یہ تفسیر تو تمام جماعہ مفسرین کے خلاف ہے۔ چنانچہ سید صاحب نے ایک جگہ تمام مفسرین کی تحقیقات کی بابت لکھا ہے کہ سب کہانیاں جھوٹ اور محض غلط اور بے اصل ہیں۔ یہ کچھ کم افسوس کی بات ہے جیسی بے سروپا باتیں قرآن مجید کی تفسیروں میں لکھی ہوئی دیکھتے ہیں مگر اس باہمی مخالفت کے علاوہ ہمارا اعتراض اس پر یہی وہی ہے کہ یہ تو پتھر اور چونے کی دیوار ہے نہ تانبے کی حالانکہ قرآن شریف میں حدید اور روہ لفظ پڑے ہوئے ہیں۔ نہ تو اسکی بابت یہودیوں کا سوال تھا اور نہ ساری بائبل میں اسکا کہیں ذکر نہ یہاں اس کا قرآن کی سد ذوالقرنین سے کوئی تعلق نہیں اور وہ بادشاہ جسکا آپ نے ذکر کیا خدا پرست تھا بلکہ بت پرست مشرک۔ بودہ تھا اور بہت عرصہ ہوا کہ چینی تاتار اور چین کی سلطنت ایک ہو گئی ہے پس قیامت تک اُٹھنا یاجوج ماجوج کا نکلنا بھی باطل ہو گیا۔[1] بیضاوی میں لکھا ہے کہ مابین آذربائیجان اور آرمینیہ کے ذوالقرنین نے تیس میل کی دیوار بنائی تھی اور حالانکہ یہ دیوار بارہ سو میل کی ہے پس اس کا قرآنی دیوار سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

۱۔ **مولوی**۔ اگر انگریزی تواریخ سے یہ نتیجہ صحیح نکلتی ہے اور آریہ قوم بھی انگریز جو اعلیٰ نسل میں سے ہیں جو یہ تحقیق بیتھرج وغیرہ محققان یورپ مسلم ہے تو یہ بھی یاجوج میں داخل ہیں تو ہم آریہ کی اس برتری کو اپنے مقدس کتابوں کی صداقت ہی یقین کرینگے۔

آریہ۔ بیشک آریہ اور انگریز سب اعلیٰ نسل ہی میں سے ہیں اور اسی طرح ہندوستان و ایران و افغانستان و بلوچستان کے مسلمان بھی اسی نسل میں آریہ خاندان سے ہیں اور پر میشور کریگا کہ پھر تمام قومیں اُسی اعلیٰ نسل کی طرف رجوع کرینگی یعنے آریہ دھرم کو قبول کرینگی۔ مگر آپ کی کتابوں کی صداقت کا اس سے کوئی تعلق نہیں۔ ہم اگر ایسی بیجا تاویلیں کرنے لگیں تو تمام ہاؤں کو قرآن سے بڑھ کر عمدہ ثابت کردیں مگر ہمارے ہاں ایسی تاویل محض بے دلیل اور بیہودہ ہے ہم اسے جائز نہیں جانتے۔

۸۔ **مولوی** سیبنے شاہنامہ میں لکھا ہے کہ باختر کے شمال میں بعض سجارائی جانب یاجوج و ماجوج کا مسکن ہے بالکل ٹھیک ہے۔

آریہ۔ شاہنامہ میں جہاں یاجوج و ماجوج کا ذکر ہے وہاں یہی لکھا ہے کہ

| | |
|---|---|
| نہ یاجوج و ماجوج گیتی برست | زمیں گشت جلئے نشیم و نشست |
| ازان نامور سد سکندری | جہان ایمن آمد ز بد گوہری |

یاجوج و ماجوج کی یہ تعریف شاہنامہ میں لکھی ہے

| | |
|---|---|
| ہمہ روئے ہاشاں چو روئے ہیون | زبانہا سیہ و دہانہا چو خون |

[1] ملاحظہ الاخبار والادلسی امورہم احوالہم ۱۸۹۰ء میں اور معمول، اس طبع مرا ہما

(دیکھو تہذیب الاخلاق جلد سوم نمبر چہارم)

پھر سید صاحب فرماتے ہیں "خلفائے بغداد کے زمانہ میں بسقدر علم عربی میں آیا وہ سب زبان گریک یعنے یونانی سے ترجمہ لیا گیا اور اس زمانہ کے اکثر علماء گریک کو جو کہ کفار کی زبان تھی۔ بدرجہ تکمیل تحصیل کرتے تھے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو جسقدر طب کہ ہمارے ہاں موجود ہے کچھ نہ ہوتی۔ اور فلسفہ اور منطق کا تو نام بھی نہ ہوتا۔" (دیکھو تہذیب جلد ۲ نمبر ۷)

"سب سے پہلے ترجمہ یونانی فلسفہ کا خلیفہ مامون رشید کے وقت ۸۱۲ء میں ہونا شروع ہوا تھا لیکن اُسی وقت سے مامون کا مذہب بھی سلامت نہ رہا تھا۔ قرآنی ملانوں نے فتوے دیدیئے تھے۔" (دیکھو نسخہ خط احمدیہ)۔

پھر ایک اور جگہ سید صاحب موصوف فرماتے ہیں کہ "یونان اور ہندوستان سے ہر قسم کے علوم و فنون کو مسلمانوں نے حاصل کیا اور یہ ترقی قریباً ۹۰۰ء تک رہی پھر یہ قوم ایک اُچھالے ہوئے پتھر کی طرح پیچھے کو چلی آئی۔" (تہذیب جلد ۴ نمبر ۲)

**مولوی** ۲۳۰۔ اگر کتابوں کا جلانا اسلامی لوگ اختیار کرتے۔ تو ضرور تھا کہ مکذب براہین اپنے ملک سے کوئی لٹریچر دیتا اور نہیں سکندریہ میں سے مدد پار نہ جانا پڑتا۔

**آریہ** بے شک اسلامیوں نے ہندوستان میں بھی ایسی مہربانیاں کی ہیں جو تا قیامت یادگار رہینگی۔ اُنہوں نے یہاں کئی شہر جلائے مندر توڑے۔ لوگ حرامیں کئے۔ کتابوں کی بیقدری کی اور جلایا۔ لوگوں کی بہو بیٹیوں کو جبراً پکڑ لے گئے اور مندروں میں گائیں ذبح کیں مفصل دیکھو تاریخ فرشتہ ذکر شاہ ناصر الدین مقالہ ۸ جلد ۲ صفحہ ۳۰۷ اور ذکر راجہ واہر صفحہ ۳۱۳ اور ذکر شہر دمل المعروف ٹھٹہ صفحہ ۳۱۲ مقالہ دوم ذکر سکندر لودی صفحہ ۱۸۴۔ ذکر اودیپت نگر و ذکر ملک مالوہ صفحہ ۴۸۱ ۱۸۶۴ء نولکشور و تیمور نامہ صفحہ ۲۹۵ سے ۲۹۷ و ۳۰۶ سے ۳۰۸ تک و ۳۱۴ و ۳۱۷ و ۳۲۸ و ۳۲۹ و ۳۳۰ و ۳۳۸ سے ۳۴۶ و ۳۴۳ و ۳۵۳ تک قلمی موجودہ لائبریری راولپنڈی و واقعات مسد لاہور ذکر اورنگ زیب صفحہ ۱۶۳) اور ذکر سلطان محمود خلجی تاریخ فرشتہ مقالہ پنجم صفحہ ۲۴۷ نولکشور) اور تاریخ یمینی عربی مطبوعہ دہلی ۱۲۹۳ھ موجودہ پبلک لائبریری الہ آباد صفحہ ۱۶۱ و ۱۸۱ سے ۲۰۷ و ۲۶۱ سے ۲۷۸ و ۳۰۲ سے ۳۰۵ و ۳۰۹ سے ۳۴۲ تک)

**مولوی** ۲۴۰۔ سات سو برس سے زیادہ اسلام نے ہندوستان میں سلطنت کی اور اس عرصہ میں بھاگوت رامائن۔ گیتا۔ مہابھارت اور اُنکے مثل لنگ پوران مارکنڈے کی مشہور کتابیں جو آج تک مقدس یقین سمجھی جاتی ہیں کسی کے جلانے کی خبر کان میں نہیں پہنچی۔ بلکہ ان کتابوں میں سے بعض کے ترجمے ہوئے۔

**آریہ**۔ بے شک سات سو برس سے کچھ زیادہ یا کم محمدیوں نے ہندوستان میں حکمرانی کی۔ لیکن یہ غلط ہے کہ کسی پستک کے جلانے کی خبر کان میں نہیں پہنچی ہاں توجہ کر صمٌ و بکمٌ ہو جانا امر دیگر ہے۔ ورنہ تاریخ کا ہر ایک ورق بتلا رہا ہے کہ ضرور ہندوستان میں بھی کمال ظلم و جور سے کتابیں جلائی گئیں۔ اور بیگناہ برہمن قتل کئے گئے جو حال ایران میں ژند اوستا اور پارسی مذہب کا ہوا۔ وہی حال آریہ ورت میں آریوں اور اُنکی کتابوں کا ہوا۔

چنانچہ اصل مورخ کرنیل ٹاڈ صاحب بہادر فرماتے ہیں "ہندوستان میں بہت سی لائبریریاں جو اسلامیوں کے جلانے سے بچ گئی تھیں۔ ابھی تک موجود ہیں جیسے جیسلمیر اور پٹن کی لائبریریاں۔ اگر ہم محمود اور اسلامی بادشاہوں کے ظلموں کو خیال کریں تو ہمیں ذرا بھی اس بات کے ماننے سے انکار نہیں ہو سکتا کہ انہوں نے ضرور ہندوستان کی تواریخ برباد کر دی۔" (دیکھو تاریخ راجستھان انگریزی صفحہ ۷ جلد اول مطبوعہ ۱۸۲۹ء)۔

پھر کرنیل صاحب موصوف فرماتے ہیں "جبکہ ہندو برابر آٹھ سو برس تک اُن لوگوں کے ماتحت رہے ہوں جو اُنکی زبان سے بالکل ناواقف ہوں۔ اور جب ہر ایک بڑے شہر جنگلی اور متعصب اور مغرور دشمن سے تباہ کئے گئے ہوں۔ تو یہ حد سے زیادہ امید کرنا ہے کہ اور نقصان کے ہوتے ہوئے اس ہر کی چیزیں یعنی کتب تاریخ بچی رہی ہوں سکہ یا شاہ ایک جگہ سے دوسری جگہ پر بھگائے جاتے تھے۔ اور جبکہ ان کو اس بات میں بھی شک تھا کہ وہ روٹی جسکو اب پکا رہے ہیں کھانی نصیب ہوگی یا نہیں تو کیا اسوقت تاریخ کی کتابوں کا خیال ہو سکتا ہے۔" (تاریخ راجستھان انگریزی صفحہ ۹ جلد اول ۱۸۲۹ء)۔

آنریبل راجہ شیو پرشاد صاحب سی ایس آئی اپنی تاریخ میں فرماتے ہیں کہ "نجوم بھی اس دیش میں اتم تو جیوتش کیست۔ بھگول۔ کھگول اتہاس نیتی۔ دیا کرن کا بیہ النکار بیالی ناٹک شلپ۔ ویدک جستر کلا۔ دستو گج۔ انیادی سب وِدیا اچھے اچھے ماں جو دقت پر مسلمانوں کی عملداری میں ہندوؤں کے ستائے ستیاناش کر دیئے۔" (بھوگول ہستامَلک ۱۸۷۳ء صفحہ ۴۶)

ایک اور لائق مورخ فرماتے ہیں "سلطان علاؤ الدین خلجی بادشاہ ہند کے حکم سے ایک مسجد بجائے بتخانہ سومنات کے تیار ہوئی جسکی عمارت تمام سنگ مرمر کی تھی اور خاک میں ملگیا اور مورت شدہ کو گرا دیا۔ اور کتب باطلہ رسومات ہنود کو جو موافق طریقہ بیدہ پورانوں کے تھیں جلا دیا اس مہم میں ایک غلام خوبصورت کافور نام اور **کولا دیوی** بی بی راجہ کی جو حسن و جمال میں لطیفہ ہندوستان کی نذر کشتی ہاتھ آئی۔ یہ عورت حرم سرائے شاہی میں داخل ہوئی۔ اور کافور مسلمان ہو کر زمرہ نوکران دربار میں مقرر ہوا۔ اور ایسا ہی دیول دیوی کا لوٹ لانا اور حرم سرا میں داخل کر لیا۔" (دیکھو تاریخ ہندوستان صفحہ ۱۲۹ و ۱۳۰ ۱۸۸۳ء)

ایک لائق محمدی مورخ اپنی مشہور و معروف تاریخ الفی میں لکھتے ہیں (بذکر محمد بختیار خلجی حاکم بنگال) "که بہار ملک بنگالہ میں جا کر اس نے برہمنوں کو قتل کیا۔ اور کتابوں کو پانی میں ڈبو دیا چنانچہ وہاں کی اصل عبارت یہ ہے۔ ساکنان آن دیار را کہ برہمنان ہیر و سرتاش بودند۔ و ریش و بروت تراشیدہ بودند بتیغ رسانید۔ چنانکہ کتب ایشاں کہ بدست افتادہ بود ہیچ کس از ان جماعت نیز نشد کہ آنرا خواندہ یا بفہماند لیکن از گفتہ مردم چنان معلوم شد کہ تمام آن دیار مدرسہ بود و اہل آن دیار تمام مدرسان کفار بودند و ملعت ہندی بہار را مدرسہ گویند (?) ... ہمہ کتب ایشان را در دریا غرق کردند۔" اور ایسا ہی ذکر تاریخ فرشتہ جلد دوم مقالہ ہفتم صفحہ ۲۹۵ میں بھی ہے۔ اس کے علاوہ اب ویدوں کی پستکیں جنکی شہادت جینی صاحبان کی کتابوں میں لکھی ہے انکا یورپین محققوں کو آج تک کچھ پتہ نہیں ملا کہ اُنہوں نے کہاں غرق کر دئیں۔

سوائے اسکے کشمیر کے سب وِدوان پنڈت مفسر ہیں کہ سید علی ہمدانی جسے کشمیری شاہ ہمدان کہتے ہیں اور وہاں کشمیر کے گرد و نواح میں ہوئے ہیں مسلمان طالبوں نے وہاں پل باندھنے کے واسطے بجائے سنگ و خشت کے سنسکرت کی مذہبی و علمی کتابوں اور تاریخی پستکوں کو نہایت حقارت سے گاڑ دیا تھا جس سے کوئی نادان بھی انکار نہیں کر سکتا۔

فتوحات فیروز شاہی میں لکھا ہے کہ فیروز شاہ تغلق نے موضع کوہانہ میں ہندوؤں کی پوتھیاں پھونک دیں۔ اور ایسا ہی آئینہ تاریخ نما میں لکھا ہے اور ڈاکٹر برنیر صاحب مشہور فرانسیسی سیاح نے نہایت تحریر سے لکھا ہے کہ ہندو لوگ بڑی ہوشیاری سے چھپائے رکھتے تھے۔ کہ مبادا مسلمانوں کے ہاتھ لگ جائیں اور بسبب اس کے ہوا جلا دئے جائیں۔ (سفرنامہ جلد دوم صفحہ ۲۲۵)

سید غلام حسین صاحب ایک غیر متعصب مورخ جسے اورنگ زیب کے وقت میں اپنی مشہور تاریخ سیر متاخرین لکھی ہے فرماتے ہیں "**ذکر سلطان سکندر** ... سلطان جیلے متعصب بود۔ در ہنود دربستے اہانت و ذلت می نمود و عصر کردہ ... برہمنان آنہا کے بارچہ سالگول پیراہن ...

و سنگ سفید پر پی نقش کا رست کہ تعظیم زہرہ سے گرد بگرد آں عبث مو کیا خوش اساں آں"
اور اس کی تائید مخزن الادویہ سے بھی ہوتی ہے کیونکہ اسکے صفحہ ۴۴۳ و ۴۴۴ تک جو
امر متعلق بزہرہ لکھی ہیں وہ عموماً حضرت بے عیب استعمال کرتے تھے (دیکھو مخزن الادویہ
مطبوعہ محمدی پریس دہلی ۱۲۷۰ھ)

اور اس کی تائید تفسیر حسینی جلد اول صفحہ ۱۰ سے بھی ہوتی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ
زہرہ ایک بدکار ملعونہ عورت تھی بلکہ ایک طوائف بھی اور بیسوا کا کام کرتی تھی۔

اِس بدکار ملعونہ عورت سے نسب لگانا حضرت کو زیبا نہ تھا کیونکہ پہلے آپ ہی اُس زہرہ
یعنی طوائف کو ایک فاسقہ عورت کی بگڑی ہوئی جان قرار دیا اور پھر اُس کی عزت کرنا اُسکی
بڑائی کے اظہار کرنے والے کے سپرد کر دیا۔ فرمایا یہ کس قسم کا الہام ہے اور کیسی فلاسفی ہے اگر
تلاش کرو تو تمام دنیا میں مسلمان جیسا عموماً اور یہی دادا نانی جیسا خصوصاً وحشیانہ جوش
ایک کار طوائف (جمعہ یا زہرہ) کے لئے کسی قوم میں ہرگز نہیں پایا جاویگا بلکہ جاہل سے
جاہل قوم بھی اس کی مصداق نہ ہوگی جیسے کہ مسلمان تو زہرہ کی محبت ہے اور تمام
دینی کاموں کا انحصار اسی فاحشہ کی محبت پر ہو گیا۔ بعض متعصب مولویوں کو یہ بھی
کہتے سنا ہے کہ اصل میں تو آپ نماز زہرہ کا اس سے بھی شکر ہے تا خدا نے بدر و تی مصلحت
سے اخفا اس کا ضروری نہ سمجھا ہاں اشارتاً قرآن میں بھی اس کا ثواب مذکور ہے
مگر حجاب ضروری ہے۔ (دیکھو سورہ جمعہ)

جب یہ حال ہے تو گویا کتب اسلامیہ کا صاف اقبال ہے کہ ستارہ زہرہ یعنی جمعہ
مقدسہ و حیف انہیں کی بین مسلمانی کا علاقہ ہے۔ اسکے ساتھ ہی ذکر دیو سماج
کی وجہ تسمیہ پر بھی غور کرو۔

عشق و عقل کہ آمد عقل اول بود    درد دانا بگفتہ اول چراغ خانہ را

اسی طرح فاضل اجل عالم اکمل مولوی عبد الرحیم صاحب اپنی کتاب کشف اللغات میں صفا مروہ
کی نسبت فرماتے ہیں صفا موضعی ست در مکہ معظمہ کہ آنرا صفا و مروہ گویند آن دو سنگ اند
وقت کعبہ ساختن آن سعی میکنند و آں یکے از شعار حج ست بگویند کہ ایشاں بر دو
در کعبہ زنا کردہ بودند حق تعالیٰ ایشاں را مسخ کرد" دیکھو کشف اللغات جلد اول ردیف
ص صفحہ ۵۷۵ مطبوعہ ۱۲۸۶ھ [illegible])

صفا نام کوہچہ در مکہ معظمہ و کوہچہ دیگر کہ مروہ نام دارد و نیز از ارکانِ حج است حاجیاں درمیان
صفا و مروہ کہ تخمیناً دو صد قدم مسافت دارد سعی کنند اسے ہفت دفعہ دوادوی
بکنند لوازم حج است" از غیاث صفحہ ۲۶۳ ردیف ص۔

اور قرآن سورۃ بقر میں ہے ان الصفا والمروۃ من شعائر اللہ فمن حج البیت
او اعتمر فلا جناح علیہ ان یطوف بہما ترجمہ صفا اور مروہ نشان ہیں اللہ
کے۔ پھر جو کوئی حج کرے اُس گھر کا یا زیارت تو اُس کو گناہ نہیں کہ اُن دو کا طواف کرے میں
اسی پر تفسیر سید احمد خاں صاحب فرماتے ہیں کہ اگر اُس وقت حضرت ابراہیم کے زمانہ کے حالات
بلکہ اُس زمانہ کی وحشی قوموں کی عبادت پر خیال کریں تو کچھ رسمیں اور کچھ پایا نہیں
جاتا کہ وہ لوگ آپس میں حلقہ باندھ کر کھڑے ہو جاتے تھے اور کودتے اور اچھلتے تھے
اور وہ سارا حلقہ کا حلقہ اسی طرح چکر کھاتا جاتا تھا اور اسی جوش و خروش میں گرتے ہو جاتے تھے اور
شکرتے تھے اور اُن کی تعریف کے گیت گاتے تھے جن کی وہ عبادت کرتے تھے
وہی نماز کا نشان اسلام میں طریقہ ابراہیمی پر موجود ہے جس کا نام مذہب اسلام
میں طواف کعبہ قرار پایا ہے اور ابن عباس سے مشکوٰۃ میں روایت ہے کہ ان النبی
صلعم قال الطواف حول البیت مثل الصلوۃ ترجمہ۔ آنحضرت نے فرمایا کہ
کعبہ کے گرد طواف کرنا اکثر مثل نماز کے ہے پھر فرماتے ہیں اُسی قسم کی پرستش

اب بھی بعض بعض وحشی قوموں میں پائی جاتی ہے حضرت ابراہیم خدا کے لئے ایک پتھر کھڑا
کر لیتے تھے اور جو عبادت یا نماز ہوتی تھی وہ اُسی کے گرد ہوتی تھی اِسی لئے حضرت ابراہیم
کے زمانہ میں کوئی خاص سمت قبلہ کا نہ تھا بجز اُس پتھر کے جسکو وہ قائم کر لیتے تھے اور کچھ نہیں
پایا جاتا۔ پھر فرماتے ہیں "بس لوگ خیال کرتے ہیں کہ اولاً پتھر کا پوجنا بنی اسمٰعیل میں
اس طرح شروع ہوا کہ جب اُن میں سے کوئی مکہ سے جاتا تو حرم کے پتھروں میں سے ایک پتھر اٹھا
لیتا تھا۔ اور مکہ اور کعبہ کے شوق میں جہاں اُترتے تو اُس پتھر کو رکھ لیتے اور اُسکے گرد مثل
کعبہ کے طواف کرتے" (دیکھو تفسیر احمدی سورہ بقر جلد ا صفحہ ۱۸۶ و ۱۸۷ مطبوعہ علیگڈھ)

پھر سید صاحب فرماتے ہیں رمی جمار (یعنی سنگریزے پھینکنا) کی کوئی ٹھیک
وجہ معلوم نہیں ہوتی تمام ارکان حج اسلام میں بھی بحال رکھے ہیں جو زمانہ جاہلیت
میں تھے اسلام میں بھی مثل دیگر ارکان کے عملدرآمد ہے"

پھر فرماتے ہیں "جو کچھ زیارت تھی وہ یہی تھی کہ لوگ جمع ہو کر اُس زمانہ کے مشابہ طریقہ پر
خدا کی عبادت کرتے تھے سر پر تہ بند باندھا ہوا۔ ننگے بدن ننگے پاؤں۔ دیوار کے گرد جو خدا کے
گھر کے نام سے بنائی گئی تھی اُچھلتے اور کودتے اور حلقہ باندھ کر گرد پھرتے تھے۔ جس کا نام
پیچھے طواف رکھا ہے" (دیکھو تفسیر احمدی جلد ا سورہ بقر صفحہ ۲۴۸ و ۲۴۹)

# باب سوم
## وید اور آریوں کی علمیت

**غلام احمد** "۱۔ اس زمانہ میں ایک شخص [illegible] تھوڑا سا جغرافیہ پڑھ کر معلوم کر سکتا ہے کہ
خدا تعالیٰ کی زمین کیسی گول اور نیز مسطح ہے اور کیونکر رنگا رنگ کی مخلوقات پر وہ زمین [illegible]
ہو رہی ہے اور خدا تعالیٰ نے کسی اُمکو عقل میں [illegible] آریوں کی نسبت
[illegible] مادہ پرستی [illegible] ہیں"

**تردید** یہ جس جغرافیہ سے آجکل بچہ بچہ واقف ہے سکول کے مڈل جماعت اور جس علم طبعی سے
آجکل کے نو آموز لڑکے واقف ہیں عالم بالا کے حالات اور پیدائش عالم کے کیفیات سے
لبریز ہو جاتے ہیں قرآن اُس سے بالکل بے بہرہ ہے۔ اور اگر سچ پوچھو تو محض نادان ہے قرآن
زمین کو مستوی اور بساط کے مثال چپٹی اور پہاڑوں کو مانند میخوں کے بتاتا ہے۔ یعنی قطع
اسفل علمیت خلاصہ کے خدا تعالیٰ مصنف قرآن کو بھی سمجھا ہے۔ حالانکہ جغرافیہ دان جانتے ہیں
کہ زمین گول بلکہ نارنگی کے ڈول ہے وہ کھڑی نہیں بلکہ رواں ہے۔ پہاڑ میخیں نہیں بلکہ زمین
سے ہی ابھرے ہوئے ہیں بس راسخ صاحب اس جغرافیہ سے قرآن بالکل حیران ہے قرآن **شہاب
ثاقب** رعد و برق کی ماہیت سے بدرجہ غایت دور ہے اور علم منطق یا ہندسہ کے سمجھنے کا اُس
میں وہ ہی نہیں بلکہ بالکل معدوم ہے مگر آریوں کی علمیت فضیلت و کمالیت و فلاسفی کا
لوہا ایک دنیا نے مانا ہے۔ اور ایسا موقع اعلیٰ بلکہ [illegible] مفصل حال جسکا آگے مذکور ہے
اور غیر مذاہب کے فضلا کی رسائی اُنکا [illegible]

جب آریوں نے وید و کتب دھرم چھوڑ کر [illegible] پرستی اختیار کی تب [illegible] فضیلت کو
بھی ترک کیا عقل کل کو چھوڑا اُنہا عقل نے بھی اُنسے منہ موڑا [illegible] سے دور ہو گئے جہالت
میں چور ہو گئے مگر اب بھی کوئی اسلامی اُن سے عقل و دانش میں مادہ نہیں پاتا۔ جہالت
اور بری باتوں پر ہر وقت آمادہ ہیں جو او چھلی جون کی تاثیر ہے اور [illegible] اصلی جاگیر۔

**غلام احمد** "کیا اتنے بڑے جہان کا مالک ایک خفیف اور بخیل آدمی کی طرح ہمیشہ کیلئے
ایک خاص ملک کی [illegible] الہامی محدود رکھ سکتا ہے [illegible] وہ الہام جس پر اس قدر ناز ہے
**نعوذ باللہ** عجیب قسم کا الہام ہے کہ اول سے آخر تک بجز مخلوق پرستی کے بات نہیں کرتا
پنڈت دیانند نے تاویلات میں بہت کوشش کی مگر کوئی ٹھیک [illegible] ظاہر کرتے ہیں"

مشتہر ہو گئے جا سکا حوالہ دیا ہے۔ (ڈبلیو ٹائلر صاحب کی تاریخ ہند صفحہ ۵۲۶ و ۵۲۷)

نمبر ۲۱۔ پیکین صاحب ایک جگہ بیان کرتے ہیں کہ ہمکا رقوم ساخت کے کاٹنے کا سلوتر آیا جانتا ہے اور ہندو تشریح میں اسقدر مشاق تھے کہ اسکو مرتب کر کے اس میں وہ علم بیت ستھار کیا کہ وہ اشخاص جنکو ساخت کا علم ہو اور اسکے خصوصیات اوپر سے اسکو حکم دیا کرتے تھے (دیکھو ہسٹری آف میڈیسن مصنفہ مسٹر وائز صاحب کا صفحہ ۹)

نمبر ۲۲۔ ولسن صاحب فرماتے ہیں ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ سلیب ساسٹر یعنے حیر پھاڑ میں بھی اہل ہند نے اس قدر ترقی کی ہے کہ گئے تھے اس امر میں ممکن ہے کہ یورپ کے لئے والے سرجن لوگ اپنے فن کی ہندوستانیوں سے کچھ سیکھ سکتے ہیں اور انہوں نے یورپ والوں نے ارینو پلاسٹی کا کام سیکھ بھی لیا ہے۔

پھر وید کے متعلق کپیچ وسسوڈ کھتا ہے خصوصاً ہندوستان کے بیان کرتا ہے۔ عاذی بھرت دیتا ہوں کا اور لوگوں کا اور بڑے ہی ستون کا۔ اور اپنی ستھو کتار سائمس یعنے کمیسٹری والا سینوگ (ملاپ) اور جدائی (وبھاگ) کا تو اُجرت یقین غالب ہے کہ بہت مفید وسعت کو زیادہ اسرگ کرتا ہے بعضے تھوڑے غور سے بھی معلوم ہو جاتا ہے کہ مٹریا میڈیکا کی شاخ بھی سائنٹیفک ہے یورپ میں سنہ سے بڑی حالت ہوتی تھی۔ اور اس کو خریدار رکھتے کی ودیا کی کمزوری کچھ یورپ ہو جاتی ہے گھوڑے اور ہاتھیوں کی مرض وغیرہ میں بھی وہاں ایک نہایت زیادہ ستودہ بیٹے تیار ہو رہے ہے۔ غالباً پچھلے کئی برسوں سے وید کتاب سر نے بڑی ترقی پائی (دیکھو ولسن صاحب کی کتاب صفحہ ۲۸۰ حصہ سوم)

نمبر ۲۳۔ ہندو وید کے سار کا یہ ہیاں غرض لوگو نہ سنہ ہجری کی پہلی صدی میں ایک نہایت فضیلت کے ساتھ تھا اور بغداد کے خلیفوں نے اس فن کے میعار گرنتھوں کا ترجمہ عربی میں کروایا اور سنسکرت کے عربی انکا وید کتاب سر یورپ والوں کے واسطے نہایت مستند اور لائق عمل رہ آمد تھا جو صاف ظاہر ہوتا ہے جیسا گرہ گپتی دو دیاگنت کی وسا میں یورپ والوں نے عربوں کو بڑا لائق خصوصاً مانا ہے اور شیخ الشیخ ابی سینا (ابن سینا) رازیح (الرازی) اور سرا مین (ابن سرابی) کی ٹُن میں ترجمہ شدہ کتبکو میں برابر چرک کا نام لکھا ہوا ہے بیار دیکھو راس کو ہندو وید کی قدامت مطبوعہ ۱۸۳۳ء)

نمبر ۲۴۔ تربیل الفنسٹن صاحب بہادر گورنر بمبئی فرماتے ہیں فن جراحی میں جو ہندوؤں کو دستگاہ تھی وہ بھی اُسی قدر حیرت انگیز ہے جیقدر علم کیمیا حالانکہ اس حالت میں وہ علم تشریح (موجودہ) سے بالکل نا واقف تھے۔ چنانچہ پتھری نکالنی۔ آنکھ سے ٹیکانی۔ رحم سے بچہ نکالنے یہ سب انکے فن شائع تھا۔ سوا سے زیادہ آلات فن جراحی کے انکے بیان مستعمل تھے چیچک میں ٹیکا لگانا انکے یہاں مدت سے چلا آتا تھا (تاریخ ہندوستان مصنفہ صاحب موصوف)

نمبر ۲۵۔ قیاس یہ ہرگز نہیں چاہتا کہ علم ان میں اسقدر پایا جاوے سوگرا ور گندھک اور تیزاب سازی کا نمک اور تیزاب سا نا نہ ملتے اور لوہے اور سیسے اور ٹین کا کُشتہ کرنا اور تانبے جست کا کُشتہ دو طرح یعنے ہتھیار بیک کرنا اور تانبے لوہے یا پارہ یا سرمہ یا سکھیا کے ساتھ گندھک ملا کر ایک کُشتہ بنانی۔ اور تانبے اور لوہے اور جست کا گندھک کے ساتھ تیزاب سا کھار بنانا اور کاربن کی تیزاب سے پیسے کا کھار بنانا بالکل نہیں تو بعضی صور تو نمیں ان مواد کے تیار کرنے کے طریقے ہندوؤں کے ساتھ مخصوص ہیں معد بنات کو بطور دوا کے کھلانا سب سے پہلے ان ہی کے یہاں سے نکلا ہے شنجرف کا ہیاں اس سے بہت جلد ہو جاتا ہے اور صحت ہو جاتی ہے۔ اور یادی کے تپ میں یہ تجربہ اب مدت سے انگریزوں نے سیکھا ہے (تاریخ ہندوستان الفنسٹن صاحب)

نمبر ۲۶۔ قدیم ہندی طبابت اور ہندی حکما کا دونوں انگریزی اور یونانی طبابت کو بھی انسے مشکور ہونا چاہیے گو یہ تینوں قسم کی طبابتیں قبلہ امراض کے اصول میں ایک دوسرے سے بالکل مختلف ہیں تاہم ایک دوسرے کی امداد میں بڑی قوی معاون رہی ہیں اہل ہند نے نباتات اور جمادات کی ان عجیب تاثیروں کو دریافت کیا ہے جن میں نہایت سعی اور کم تشخیص کی ہے جنکی کہ طبابت یونانی اور انگریزی کو اسقدر ضرورت ہے اور کمال ممنونی کا باعث ہے۔

مگر انکے ان احسانوں کو جو اس فارسی لباس میں بعض تقلید میں یونانی طبابت پر کئے ہیں ہمکو فراموش کرنا مناسب نہیں ہے کیونکہ ایسے عجیب نسخے سخت امراض کے دفعیہ کے اسمیں یونانی طبابت کی دھرمیں ہندی سے اخذ کئے ہوئے پائے جاتے ہیں کہ انگریزی اور یونانی دونوں بالاتفاق انکے مقابلہ سے عاجز ہیں۔ ہندی طبابت کی اگر موجودہ کتب بھی ترجمہ ہو جائیں اور اردو میں صاف صاف علیحدہ علیحدہ کی جائیں تو غالباً اب بھی نہایت فائدہ بخش ہو سکتی ہیں اور کئی ایسی صداقتوں کا ماخذ پائی جائیگی جو شاید اس جدید طبابت سے بہ طمکس ہوں دیکھو سجات لویو جلد ۱۰ نمبر ۱ جنوری ۱۸۸۸ء صفحہ ۷)

اہلِ یونان اور قدیم اہل ہند تو (بھلا) علم طب کی ایجاد میں انکے اُستاد تسلیم کئے گئے ہیں (دیکھو سجات ریویو جلد ۱۰ نمبر ۲ فروری ۱۸۸۸ء صفحہ ۱۹۵)

نمبر ۲۷۔ حفظانِ صحت نمبر ۲۷۔ ڈاکٹر فرنچ صاحب بہادر ڈپٹی سرجن جنرل کمشنر حفظانِ صحت مدراس اپنے لیکچر میں فرماتے ہیں ہمکو یاد رہے جس اہل ہند کو تمام دنیا کی نسبت زیادہ توجہ کرنی چاہئے کیونکہ جیسے وہ معاملات میں وہ غالب رکھتے تھے۔ ویسی ہی پانی کی صفائی اور حفاظت کے بارہ میں بھی سب پر فوقیت رکھتے تھے ۱۸۷۹ء میں میں نے کونوکیشن یعنے عالموں کے مجمع میں لکچر دئے تو بیان کیا تھا کہ وہ لوگ قدیمی حکما تھے جس زمانہ میں اہل انگلستان سخت وحشی تھے اور برہنہ رہا کرتے تھے اور ان میں مانہ حال کا کوئی عمدہ ہنر پایا جاتا تھا۔ اسوقت اسکے معدن طبابت اور تشخیص میں لاثانی تھے۔ اسی زمانہ میں انہوں نے پانی کی صفائی اور اسکے استعمال کے متعلق قواعد جاری کئے تھے۔ میعار قوانین و قواعد انکے بزرگ شرع دانوں نے مرتب تجویز کئے تھے اُن میں سے چند اس میں بیان کرتا ہوں۔

اول منجملہ دیگر یہ ہے کہ مسواک کرکے تھوک پانی میں مت پھینکو پانی میں پیشاب پاخانہ مت کرو پانی میں جو دھمت کو الو پیال بناخن۔ استخوان یا کستر اور غلیظ کپڑے پانی میں مت دھوؤ کیونکہ ایسا کرنا ایک بہانیت کو ترا استعمال کرنا ہے اور دیتے والی کی بیعزتی کرنا۔

دوم سمرتیوں میں جو قواعد تازہ پانی کے استعمال کے متعلق مقرر کئے ہیں مندرجہ ذیل کو عام لوگ بطور اسناد ملتے ہیں۔

اگنی جی اور پشن جی در کہنیراق اس قسم کا پانی پینے کی ممانعت کرتے ہیں۔ نمبر اول پانی جو کسی اجنبی نے گرم رکھا ہو دوم بھاپ نکلتا ہوا پانی سوم کھاری یا غلیظ پانی چہارم پانی جس میں بدبو آتی ہو پنجم۔ پانی جس پر بلبلے نکلے ہوئے ہوں ششم بہت گرم پانی ہفتم گدلا پانی ہشتم کھاری پانی۔

شاستر رکھتے ہیں اُس تالاب میں جسکو مندرجہ ذیل اشخاص چھوتے یا نہانے سے خراب کیا ہو غسل کرنا منع کرتے ہیں اول ان لوگوں نے جنکو آنکھوں کی بیماری ہو دوم سر پر یا کان پر کھجلی ہو سوم جنکو مرگی ہو چہارم سر پر پھوڑے ہوں پنجم جس کی غلاظت ناک سے جاری ہو ششم جنکو دمہ کی بیماری ہو ہفتم جنکو بیچک اتہال ہیضہ مالوئی اور سرایح الاثر عارضہ ہو۔

سوم مہابھارت میں دو جگہ میں خواتیوں کی بڑی تاکید ہے پنڈت تیجی نے آنکو یہ کھکر ڈرایا دی ہے گویا وہ کسی گناہ کے مصور دار بنے (۱) اُس آدمی کا گناہ جو چلتے ہوئے پانی کو خراب کرنے کی غرض سے اس میں ہر قسم کا فضلہ لے اس بدبخت پر ہے جو کہ پنڈت جی سے بن باس کے بارہ میں بھی مرضی ظاہر کی ہو (۲) یہ صاف ظاہر ہے کہ پانی کو خراب کرنیکا گناہ راجہ بھرت جی کے نزدیک نہایت ہی سخت تھا جو اس کا مرتکب ہوتا وہ صرف جہنم ہی کے لائق رہ جاتا تھا اور آسمین شیوں یعنے اگنی ورہ گمیش جی نے مندرجہ ذیل اقسام کا پانی بھی استعمال

کو منع کیا ہے۔ (۱) وہ جو بعد دھونے ہاتھ اور پاؤں یا اعضا نہانے کے باقی بچے۔ (۲) جو پانی کسی شخص کے پینے کے بعد بچے (۳) ایسی جگہ کا پانی جہاں دھوبی کپڑے دھوتے ہیں (۴) ایسی جگہ کا پانی جہاں چنڈال قصائی و دیگر غیر اقوام کے لوگ غسل کرتے ہوں۔ (۵) جہاں عورتیں بعد حیض یا جننے کے ماہواری آلودہ لوگ غسل کرتے ہیں۔

مہا رشی منوجی نے منو دھرم شاستر کے چوتھے ادھیا میں لکھا ہے کہ پیشاب، تھوک، کپڑا یا کوئی اور چیز غلاظت آلودہ۔ خون یا کسی قسم کا زہر پانی میں کبھی مت ڈالو (دیکھو ڈاکٹر صاحب موصوف کا لکچر انگریزی مورخہ پنجم اپریل ۱۸۸۳ء)

نمبر ۴۔ موسیقی نمبر ۲۸۔ سر ولیم جونس صاحب اور ریڈرس صاحب فرماتے ہیں کہ آریہ لوگوں کے یہاں علم راگ یا موسیقی نہایت مرتب اور شائستگی سے بھرا ہوا ہے۔ انکے یہاں چوراسی راگنیاں ہیں جن میں سے چھتیس راگنیاں عموماً مستعمل ہیں اور ہر ایک کی بابت مستعد ہیں اور طبیعت کے خاص خاص نوع بنوع بر انگیختہ کرنے میں ہر ایک جداگانہ تاثیر رکھتی ہیں (دیکھو مخزن العلوم جلد ۷ نمبر ۱۱)

نمبر ۲۹۔ یورپ میں ثابت کیا گیا ہے کہ علم موسیقی کی کان فی الواقع ہندوستان آریہ ورت ہی ہے۔ (دیکھو اخبار نور افشاں صفحہ ۶ کالم ۳ مورخہ ۱۷ نومبر ۱۸۸۵ء)

نمبر ۳۰۔ ایران کے نامی بادشاہ بہرام نے یہاں سے گانے والے بلوائے تھے علم موسیقی اب تک بھی آریہ ورت کی مانند دوسری جگہ نہیں ہے (رہنما ملک کا مقولہ صفحہ ۴۶ ۱۸۷۶ء)

نمبر ۳۱۔ برہمن اپنا ایجاد کیا ہوا علم موسیقی رکھتے تھے سات سُر جو انہوں نے حضرت عیسیٰ کی پیدائش سے کم از کم چار صدی قبل ایجاد کئے تھے۔ فارس سے عربستان میں اور وہاں سے یورپ کے علم موسیقی میں گیارہویں صدی میں داخل ہوئے مگر یہ فن اسلام کے عہد سلطنت میں زوال میں آگیا (تاریخ ہند منہر صاحب صفحہ ۸۷)

نمبر ۵۔ انجینیری۔ نمبر ۳۲۔ مولوی الطاف حسین صاحب فرماتے ہیں کہ فن عمارت میں جو آریوں کی قدیم کتابیں ہیں ان کو انصاف کی نظر سے دیکھ کر ایک دانشمند ہندوستانی نے جو مضمون لکھا ہے اس میں انکے قواعد کو بہت ترتیب کے ساتھ بیان کیا ہے اس مضمون سے معلوم ہوتا ہے کہ اس فن کے اصول کو آریہ لوگ بخوبی سمجھتے تھے اور بہت سے قاعدے انہوں نے ایجاد بھی کئے تھے (دیکھو مخزن العلوم جلد ۷ نمبر ۱۱)

نمبر ۳۳۔ آریہ لوگ عمارت کے کام سے بخوبی واقف تھے جہاز بنانا جانتے تھے سینے اور بننے کی مہارت رکھتے تھے معدنیات سے خبردار تھے (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۴۳)

نمبر ۳۴۔ ہندوؤں کی عمارت دیکھنے سے معماری کے فن کی باریکی اور خوبی دریافت کرنے کا ذوق اور شوق پیدا ہوا تھا۔ اس نے چاہا کہ اپنے دارالخلافہ کو ان شہروں کا ہمسر کرے جن کو اس نے فتح کیا تھا۔ محمود نے ہندوستان کے شہروں کی عظمت و شان دیکھنے سے جوش ہو کر اپنے دارالخلافہ میں جاکر انکو بھی رونق دینے کا ارادہ کیا۔ اس نے سنگ مرمر اور سیاہ سنگ سے ایک مسجد بنانے کا حکم دیا (تاریخ ہند صفحہ ۱۱۴ ۱۸۵۲ء اور کلکتہ)

نمبر ۳۵۔ محمود نے متھرا سے حاکم غزنی کو ایک رقعہ لکھا تھا کہ یہاں بے انتہا مستحکم اور عمدہ پکی عمارتیں ہیں کہ اکثر انمیں سے جواہرات سے مرصع ہیں یہ شہر ہزاروں دینار خرچ ہو کر طیار ہوا ہوگا ایسا شہر دو سو برس سے کم میں نہیں بن سکتا ہے (تواریخ ہند ۱۸۵۲ء صفحہ ۱۱۱)

نمبر ۶۔ اسباب نمبر ۳۶۔ کتابیں بھی اسی ملک میں اسباب تعلیم ہیئت ہندسہ جغرافیہ تاریخ۔ اخلاق۔ صرف و نحو۔ عروض۔ قافیہ۔ منطق۔ حکمت۔ جرثقیل۔ طب۔ موسیقی وغیرہ سب علموں کی سنسکرت اور پراکرت میں اچھی اچھی موجود تھیں۔ مگر مسلمانوں نے اپنی عملداری میں ہندوؤں کے شاستر غارت کر دئیے۔ پھر بد عملی اور بے انتظامی پر پیچھے باعث اہل علم کم ہو گئے ایسا گھٹ گیا کہ اب جو کوئی بھی کتاب ہاتھ لگتی ہے تو اسکا

پڑتا ہے وال اور سمجھانے والا نہیں ملتا (دیکھو گول ہستا دیک صفحہ ۶۴)

نمبر ۳۷۔ حکیم سقراط نے جو آتما کا گیان آریہ ورت سے حاصل کر کے یونان میں پھیلایا تھا۔ (دیکھو تاریخ ویدک مصنفہ مسٹر وائیز صاحب کا صفحہ ۳۵ و ۹۴)

نمبر ۳۸۔ مسٹر اقلیدس صاحب اور مسٹر سٹیفل صاحب بہادر فرماتے ہیں کہ فیثاغورث نے روشنی کا مسئلہ مشرقی آریہ ورت کے حکما سے حاصل کیا تھا (دیکھو ان کی کتابیں جلد نمبر ۱ صفحہ ۳۹۔ اور دوسرے صفحہ ۵۷)

نمبر ۷۔ صنعت نمبر ۳۹۔ روئی کا کپڑا ہندوستان کی مصنوعات میں سے ایسی مشہور چیز ہے جس کی خوبی و نزاکت مدت تک ضرب المثل رہی ہے اور بناوٹ کی عمدگی میں اب تک بھی کسی اور ملک کے آدمیوں نے اسکی برابری نہیں کی۔ ریشم بھی پہنچاتا۔ اور ریشمی کپڑے بنانا غالباً وہ قدیم سے جانتے تھے۔ اور سنہری اور روپہلی کمخواب زربفت وغیرہ بنانا انکی ایجاد ہے۔ ان کپڑوں پر رنگتوں کی چمک دمک اور پختگی میں اب تک بھی اہل یورپ نے آریوں کی ہمسری نہیں کی۔ اسکے سوا بعضے اور فن بھی ایسے ہیں جن میں اگلے زمانہ کے ہندوؤں کو خاص دستگاہ تھی مگر انصاف یہ ہے کہ ان لوگوں کی نظر زیادہ تر حکمت نظری پر معطوف رہی حکمت عملی کی طرف بہت کم توجہ کی۔ اور اہل اسلام کی عملداری سے اس حکمت نظری کو بھی روز بروز تنزل ہونے لگا۔ یہاں تک کہ ہندوؤں کی یا قدیم مصنفوں کی کتابیں شہادت دینے کو موجود نہ ہوتیں تو آج انکی موجودہ حالت ایسی تاریکی میں بھی۔ ان میں اگلے زمانہ کی روشنی کا پتہ ملنا دشوار تھا (مخزن العلوم جلد ۷ نمبر ۱۱)

نمبر ۴۰۔ آریہ قوم خوبصورت ہوشمند چست چالاک اور اعلیٰ مرتبہ کے ہوتی تھی۔ زمانہ وید میں قوم آریہ لوہار کا پیشہ اور زردگری اور ہر فن سے واقف تھے۔ اور گاڑی و پیالہ تیر کمان تلوار زرہ بکتر بناتے تھے (ہسٹری آف میڈیسن مسٹر وائیز صاحب صفحہ ۱۲)

نمبر ۸۔ سلوتری نمبر ۴۱۔ مکس ملر صاحب فرماتے ہیں کہ فیروز شاہ بادشاہ کے عہد میں ایک کتاب جس میں مویشی وغیرہ کی امراض و علاج کا ذکر ہے عربی میں ترجمہ کی گئی ہے (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۱۶۸)

نمبر ۹۔ راج نیت نمبر ۴۲۔ چھٹی صدی عیسوی میں روم کے بادشاہ نوشیروان نے بغداد سے برزویہ کو واسطے حاصل کرنے اس کتاب کے آریہ ورت میں روانہ کیا۔ اور اس نے یہاں آکر اس کا ترجمہ فارسی میں کیا اور اپنے ہمراہ لے گیا جس سے وہ بادشاہ عادل مشہور ہوا۔ اور بغداد دارالسلطنت قرار پائی اور بغداد کی وجہ تسمیہ بھی یہی ہے۔ عیسیٰ کی نویں صدی میں اس کا ترجمہ عربی میں ہوا جس کا نام کلیلہ و دمنہ ہے پندرھویں صدی میں اس کا ترجمہ عبرانی ہوا اور اب تک جس کا ترجمہ غالباً کل زبانوں میں موجود ہے شیخ ابوالفضل نے بھی اسی کتاب کا از سر نو ترجمہ کر کے عیار دانش نام رکھا۔ اور وہ اب تک سنسکرت میں موجود ہے اور جس کا اصل نام پنچ تنتر ہے۔ اسی کتاب سے وشنو شرما پنڈت نے انتخاب کر کے برائے تعلیم فرزندان راجہ پاٹلی پتر کے ہتوپدیش نام رکھا (دیکھو انوار سہیلی کا دیباچہ)

نمبر ۱۰۔ شریعت نمبر ۴۳۔ مسٹر ولیم جونس صاحب بہادر جو سپریم کورٹ کے جج تھے فرماتے ہیں کہ یہ منو سمرتی کسی وقت میں یونان اور مصر وغیرہ تک بھی رائج تھی۔ اور اسی پر عملدرآمد ہوتا تھا۔ دیکھو مانو دھرم سار مصنفہ راجہ شیو پرشاد مطبوعہ الہ آباد ۱۸۸۳ء صفحہ ۱)

نمبر ۴۴۔ منوجی مقرر ہی ساری ایرانی یونانی اور رومن قانونوں کی بنیاد کے باعث ہوئے اور انکے قوانین کا اثر یورپ کے کل قوانین سیاست مدنی میں اب تک پایا جاتا ہے۔ (دیکھو رسالہ انگریزی دی بائبل ان انڈیا)

نمبر ۱۱۔ منطق نمبر ۴۵۔ ڈاکٹر بی جی اسکاٹ صاحب فرماتے ہیں کہ منطق بہت پرانا

اور قدیم زمانہ سے صرف دو قوموں یعنے یونانیوں اور ہندوؤں (آریوں) کے درمیان پایا جاتا تھا سب وہ موجد ان ہی سے یہ علم لیا۔ لیکن یہ ٹھیک معلوم نہیں کہ آیا یونانیوں نے ہندوؤں (آریوں) سے پایا یا کہ ہندوؤں کو یونانیوں سے ملا۔ بعض یہ گمان کرتے ہیں کہ یونانیوں کو علم منطق ہندوؤں سے ملا اور بعض اسکے برعکس ہیں۔ اغلب یہ ہے کہ ان دونوں قوموں نے علیحدہ علیحدہ علم منطق ایجاد کیا۔ یونانیوں سے رومیوں نے اور ان سے یوروپ والوں نے یہ علم پایا۔ یونانیوں سے اہل عرب نے بھی پایا (رسالہ منطق صفحہ ۳ دفعہ ۴ ۱۸۷۵ء امرتسر)

نمبر ۴۶۔ مہاراجہ رامچندر جی کے وقت مہاتما رشی گوتما چارج نے وید مقدس سے استخراج کرکے نیائے درشن بنایا اور علم تواریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سے پہلے منطق کی کتاب کوئی نہیں ہے"

نمبر ۴۷۔ مسٹر گرن صاحب اپنی تصانیف میں فرماتے ہیں کہ "ہندوستان کی فلسفہ کی تاریخ محضراً تمام دنیا کی فلسفہ کی تاریخ ہے (دیکھو رسالہ مائیکل ان انڈیا)

نمبر ۴۸۔ مسٹر پی اے ایم ڈی صاحب فرماتے ہیں کہ آریہ لوگ منطق و ماکل علم فلسفہ کے عامل تھے۔ اور ان کی تعلیم بعض امر جو ہیں جو یونانیوں پر ترجیح رکھتی ہیں ہسٹری آف میڈیسن صفحہ ۲۰)

نمبر ۴۹۔ سر ولیم جونس صاحب بیان کرتے ہیں کہ آریہ لوگوں کا علم ریاضی نجوم یونانیوں سے بڑھ کر تھا۔ اور علم موسیقی آرچی میڈیس سے بڑھکر تھا اور علم الٰہی افلاطون سے بڑھکر تھا اور منطق ارسطو سے بڑھکر تھا (دیکھو ہسٹری آف میڈیسن صفحہ ۲۴)

نمبر ۱۲۔ نجوم نمبر ۵۰۔ بیکس مور صاحب فرماتے ہیں کہ خلیفہ المنصور عباسی کے دربار میں ایک ہندوستانی نجومی نے حرکات سیاروں کا مع ان کی حرکت اوسطی اور کیفیت کسوف و خسوف کے لایا۔ خلیفہ نے محمد بن ابراہیم الفزاری سے اسکا ترجمہ کرایا۔ اور سدھانت کا نام سند ہند رکھا" (سائنس آف لنگویج صفحہ ۱۶۵ و جامع القصص الہندیہ مطبوعہ فرانس ۱۸۳۸ء)

نمبر ۵۱۔ جونس جس کو علم نجوم کہتے ہیں پنڈت لبشسٹ جی مہاراج نے ویدوں سے اُسکا استخراج کیا۔ چنانچہ اُن کی بنائی ہوئی کتاب سوریہ سدھانت ایک موجود ہے" دیکھو رسالہ مفید الحیات صفحہ ۱)

نمبر ۵۲۔ سر ولیم جونس صاحب فرماتے ہیں کہ تقسیم علم ستارہ نہ یونانی اور نہ عرب جانتے تھے۔ مگر ہند میں یہ ایک زمانہ سے تھا" (ہسٹری آف میڈیسن صفحہ ۲۶)

نمبر ۵۳۔ پروفیسر ولسن صاحب بیان کرتے ہیں کہ علم نجوم اور علم اخلاق اور علم حکمت میں آریہ لوگ بہت مشہور تھے"

نمبر ۱۳۔ جبر مقابلہ نمبر ۵۴۔ بیکس مور صاحب فرماتے ہیں خلیفہ المامون کے وقت میں محمد بن موسیٰ نے سنسکرت سے جبر مقابلہ کا عربی میں ترجمہ کیا اور البیرونی نے سانکھ شاستر اور یوگ شاستر کا ترجمہ عربی میں کیا (سائنس آف لنگویج صفحہ ۱۶۵)

نمبر ۵۵۔ ایل سی قاضی صاعد عربستان کے ایک مشہور سیاح بیان فرماتے ہیں کہ علم حساب کسی ملک کے آدمی نہ جانتے تھے مگر صرف آریہ ورت کے" (دیکھو مفید الحیات صفحہ ۱)

نمبر ۵۶۔ جبر و مقابلہ لوگ ہمارے دیس سے ہی سیکھے ہیں جسے یونانی کا نام حساب جبر و مقابلہ ہیں مانتے سیکھا تھا ڈائیوفنٹس تھا اور جیسے صاحب اپنے جبر و مقابلہ میں جو انہوں نے ڈائیوفنٹس کی الکتاب سے ۱۸۱۹ء میں نقل کیا ہے لکھا ہے کہ ڈائیوفنٹس نے اپنی کتاب میں اس آریہ ورت کے لیکھوں کے حوالجات دئے ہیں"

نمبر ۱۴۔ اقلیدس نمبر ۵۷۔ ڈاکٹر ابیو صاحب پرنسپل بنارس کالج جو سنسکرت، پالی کے بڑے عالم ہیں اُنہوں نے بعد تحقیقات بسیار کے یہ بات ثابت کی ہے کہ آریہ ورت کے وید کے زمانہ میں اقلیدس کا علم معلوم تھا (دیکھو رسالہ سلک کی تفصیل)

آریہ لوگوں نے علم ہندسہ کامل طور سے ایجاد کیا جس کے رو سے مختلف عمل علم ریاضی کے نہایت صحیح بیان کئے یہی طریق ہمارا خود ہند عرب والوں سے یوروپ والوں کو دستیاب ہوا جہاں پر یونانی اور۔ وہی طریق شمار بذریعہ حروف الف تے کے مشکل سے ہوا تھا (دیکھو ہسٹری آف میڈیسن مؤلفہ وائز صاحب صفحہ ۲۴)

نمبر ۱۵۔ ہیئت نمبر ۵۸۔ تین ہزار سال سے زیادہ عرصہ گذرا کہ برہموں نے سال شمسی کا حساب کسی قدر صحیح پر تالا اور ان کو تین سو ساٹھ دن میں تقسیم کیا۔ اور ما بعد چالیس عرصہ کے بعد انکی مدد کا اضافہ زیادہ کیا کہ فی سال کے سوا پانچ ساعت دن کا حساب صحیح مقدمہ اور پھر چاند کی ہیئتوں اور ستاروں کی گردشوں اور منطقۃ البروج سے واقف تھے۔ اور قبل یونانیوں کے ہند میں آنے کے یعنے عیسیٰ سے ۳۲۷ سال پیشتر علم ہیئت میں بہت ترقی کر چکے تھے۔ برہمنوں کی علم ہیئت ان کی تہذیب مغرب کی سمت پھیلی اور ۷۷۳ء میں انکی کتابیں عربی میں ترجمہ کی گئیں اسطرح یوروپ میں بھی جب مسلمانوں نے ۱۲۰۰ء میں ہند پر یورش کرنی شروع کی اُسوقت سے برہموں کا علم ہیئت زوال ہوگیا تاہم ہند میں وقتاً فوقتاً نامور ہیئت دان ہوتے رہے اور اُنکے اکاس لوچن (یعنی رصد) تا ہنوز بنارس اور دیگر مقاموں میں دیکھنے میں آتی ہیں۔ چنانچہ راجہ جے سنگھ نے ستاروں کی اُس فہرست میں جو الیس عالم ہیئت دان یعنے ٹالمی صاحب نے ۱۴۰ء میں شائع کی تھی۔ اصلاح دی" (دیکھو تاریخ ہند مصنفہ ڈبلیو ہنٹر صاحب صفحہ ۸۵)

نمبر ۵۹۔ مئی ۱۸۸۱ء میں موضع بخش علی پرگنہ یوسف زئی ضلع پشاور سے ایک کسان کو بمقام کھودنے ایک انی عمارت کے ٹوٹے پتھروں میں چند سکے بھوں میں لکھی ہوئی ایک کتاب ملی اسکے بارہ میں ڈاکٹر ہرنلی صاحب نے ایک رسالہ شائع کیا اول بڑا عالی متبرک کا نگرس میں پڑھا گیا اس کا ایک حصہ بہت کچھ ضائع ہوگیا ہے موجودہ پیمانہ اس کتاب کا ۳½ x ۶ انچ ہے مگر ڈاکٹر موصوف خیال کرتے ہیں کہ اس کا پیمانہ ۷ x ۱۰ انچ تھا۔ اس وقت اس کے محفوظ اوراق ۷۰ کے قریب ہیں بمشکل ڈاکٹر صاحب نے ۱۰ استوار دو کا ترجمہ کیا ہے مصنف اور کتاب کا نام بالکل نہیں ملتا۔ اس میں صرف حساب کا ذکر ہے سوالات کے حل کرنے کا قاعدہ ایسا آسان ہے کہ بالکل غور و فکر کے وقت دقت نہیں ہوتی اور بہت جلد جواب حاصل ہوتا ہے اسکے قواعد آسان ہیں اور ہر ایک قاعدہ کو معہ تمثیل بیان کیا گیا ہے نمونتاً ایک قاعدہ کو دو تمثیلوں کے ساتھ بیان کیا گیا ہے اور جو بات کسی قدر مشکل تھی اس کو بہت مثالوں سے بیان کیا ہے قواعد نظم میں مگر اس کی تشریح نثر میں کی ہے۔ ہر چیز کو سولہ میں تقسیم کیا ہے اور جس چیز کو بیان کیا ہے اسی قواعد پر لفظ تارالفی کے معنے میں استعمال کیا ہے ڈاکٹر موصوف کا خیال ہے کہ یہ قاعدہ بہت کم مستعمل اور پہلا ہے سکتے ہے بالکل علیحدہ ہے اگر کسی مقام پر نفی سے مراد ہے تو + علامت کی گئی ہے آجکل یہ نشان بالکل برعکس استعمال ہوتا ہے ڈاکٹر ہرنلی کی یہ رائے بہت صحیح ہے کہ ہندوؤں نے علم حساب وغیرہ کسی سے حاصل نہیں کیا۔ یہ لوگ خود اس علم کے موجد ہیں۔ کتاب مذکور کی تاریخ کی نسبت کوئی رائے ڈاکٹر موصوف ظاہر نہیں کرتے ہیں۔ یہ ہندی کتاب اُس زمانہ کی ہے جبکہ یہاں شاستروں کا زمانہ عروج پر رہا یہ کتاب جس ملک میں دریافت ہوئی ہے کسی زمانہ میں وہ سلطنت کابل کے متعلق تھی اور ابتدائی حکومت میں مسلمان بادشاہوں نے اسکو خوب غارت کیا تھا اور تعلیم یافتہ لوگوں کا اُس زمانہ میں یہ قاعدہ تھا کہ وہ اپنی تصنیفات کو مثل خزانہ کے عزیز سمجھ کر دفن کر دیتے تھے۔ ڈاکٹر موصوف کہتے ہیں کہ وفات مسیح کی تیسری یا چوتھی صدی میں یہ کتاب لکھی گئی" یہ بات اچھی طرح سے ثابت

ثنویہ - چونکہ جتنے آپ نے اعتراض کئے تھے ہم نے سب جوابات عرض کر دیے ہیں اس واسطے سوامی جی کو قائم الرائے ہونے کا ہم نے ثبوت دے دیا - اب سوامی جی کی دانشمندی و فضیلت کا ثبوت ایک دیا چھوٹا سا دیکھئے جو بڑے بڑے نبیوں کی غلطیاں جو شکاف و ترمیم کا ہوں مقبول ہوں -

اگر خدا خواہد کہ پردہ کس درد میلش اندر طعنہ پاکاں برد

ابو البشر مسلمانوں کے جد امجد بھی قائم الرائے آدمی نہ تھے باوجود اسکے کہ فطرت سے نیک پیدا کئے گئے تھے مگر اپنی عقل سے چار دن جہالت میں رہے - اور نادانی سے فائدہ حاصل کر معتوب ہو گئے پس یہ ایک تخم پر گندہ اصحت نہیں پر تخم بڑا اعتراض و جو ناچاہیئے تھا اس واسطے ان کی اولاد جس میں بھی ہر لوگ قائم الرائے نہیں گویا فطرتاً انہیں بھی موٹی عقل ملی جس کی وجہ سے وہ صحت کی یا وعظ کی باتوں کو کیا سمجھتے - اپنی نسل کے آخری نتائج سے بھی اکثر بے خبر ہیں اور حضرت ختم المرسلین بھی جو بقول اہل اسلام کے نبوت کی دیوار کی آخری اینٹ ہیں - اس فطرتی موٹی عقل کی زد سے محفوظ نہ رہ سکے - بلکہ سب سے زیادہ شعلہ انہیں پر بھڑکا -

## ثبوت

نمبر ۱ آدم - حدیث میں ہے ان اللہ خلق ادم علی صورتہ خدا نے پیدا کیا آدم کو اپنی صورت پر دیکھو کیمیائے سعادت -

توریت میں ہے جب خدا نے کہا کہ ہم انسان کو اپنی صورت پر اور اپنی مانند بناویں اور خدا نے انسان کو اپنی صورت پر پیدا کیا خدا کی صورت پر اس کو پیدا کیا اور خدا نے اسکو برکت دی - توریت پیدائش باب ۱ آیت ۲۶ و ۲۷ - خدا نے آدم کو لیکے باغ عدن میں رکھا کہ اس کی باغبانی اور نگہبانی کرے اور خداوند خدا نے آدم کو حکم دیکر کہا کہ تو باغ کے ہر درخت کا پھل کھایا کر لیکن نیک و بد کی پہچان کے درخت سے نہ کھانا کیونکہ جس دن تو اسے کھائیگا تو ضرور مریگا - توریت پیدائش باب ۲ آیت ۱۵ سے ۱۷ تک - خدا نے آدم سے کہا اسواسطے کہ تو نے اپنی جورو کی بات سنی اور اس درخت سے کھایا جس کی بابت میں نے تجھے حکم دیا تھا کہ اسے مت کھانا - زمین تیرے سبب سے لعنتی ہوئی اور تکلیف کے ساتھ تو اپنی عمر بھر اس سے کھائیگا - (توریت پیدائش باب ۳ -

اور یہی ذکر بہت جگہ قرآن اور تفسیر و حدیث میں بھی آیا ہے مجملہ ان میں یہ ولما عوتب ابو البشر لاخراجہ من الجنۃ باکل الشجرۃ طمعا فی الخلود انتہی یہی وجہ تھی کہ آدم نے جب بہشت کے کھانے کے باعث نافرمانی کی تو اس کو جنت سے نکال دینے کی سزا ہوئی - اس لئے کہ آدم کو اسکے کھانے سے جنت میں ہمیشہ رہنے کی طمع تھی اور اس کا ذکر تکذیب براہین احمدیہ میں بھی موجود ہے اور یہی حال آدم کا داؤد سے عمر کی بابت ہے جو کہ وہ بھی اسکے حق میں باعث ندامت ہے -

فرأی فیہم رجلا اضوأہم او من اضوئہم قال یا رب من ہذا قال ہذا ابنک الخ یعنی دیکھا ان میں ایک شخص تھا روشن تر لوگوں سے آدم نے کہا اے میرے رب یہ کون ہے فرمایا یہ تیرا بیٹا داؤد نام - اور تحقیق لکھی ہیں نے واسطے اس کے عمر ۴۰ سال کہا آدم نے اے رب مرنے سے زیادہ کر عمر اس کی فرمایا یہ وہ چیز ہے کہ لکھی جا چکی واسطے اسکے کہا آدم نے اے رب میرے تحقیق دی ہیں نے واسطے اس کے عمر اپنی سے ۴۰ سال فرمایا تو جانے اور وہ لیجئے داؤد پھر رہا بہشت میں آدم جب تک کہ چاہا اللہ نے پھر اتارا گیا بہشت سے اور آدم گنتا تھا واسطے اپنے عمر تو کہ عمر اس کی ۹۴۰ برس کی ہوئی - پس آیا اسکے پاس ملک الموت پس کہا آدم نے اس کو تعجیل جلدی کی تو نے تحقیق لکھی گئی واسطے میری عمر ۱۰۰۰ سال کہا فرشتے البتہ و لیکن تو نے دی ہے اپنے بیٹے داؤد کو ۶۰ سال - پس انکار کیا آدم نے - پس انکار کیا اولاد اس کی اور بھول گیا آدم پس بھول گئی اولاد اس کی پس اس روز سے واسطے

لکھنے کے اور شہادت کے قاعدہ ہوا ہے یہ کہا ترمذی نے (دیکھو مشکوٰۃ ربع چہارم باب اسلام فصل ثالث اور یہی ذکر مدارج النبوت رکن دوم باب سوم قسم دوم صفحہ ۱۵۰ - مطبوعہ نولکشور ۱۲۸۶ھ میں درج ہے) اس کی اولاد سے محمد صاحب بھی اسی مٹی کے خمیر کے تھے پہلے کعبہ کی طرف سجدہ کرتے تھے - مدینہ میں جا کر بخاطر یہود بیت المقدس کی طرف سجدہ کرنے لگے (دیکھو قرآن سورۃ بقر اور تفاسیر)

خرما کے بارے میں رائے دیکر پھر غلطی کا اقرار کیا حدیث مسلم میں ہے کہ عرب میں ایام جاہلیت سے دستور مروج تھا کہ درخت خرما نر و مادہ کی شادی کیا کرتے تھے جب محمد صاحب نے اول اس رسم قدیمہ کو بند کیا اور بعد تنگی کی اجازت چاہی تو حاصل نہ ہوئی - اس سال خرما بہت کم پیدا ہوا اس واسطے آنحضرت کی خدمت میں آکر لوگوں نے پھر اجازت چاہی محمد صاحب نے فرمایا کہ انتم اعلم بامور دنیاکم یعنے دنیا کے کاموں میں تم میری نسبت زیادہ دانا ہو (دیکھو رسالہ تیرھویں صدی جلد اول نمبر ۱ مشکوٰۃ کتاب الایمان فصل صفحہ ۱۳۹)

اور اس کا سبب بھی یہ ہے جیسا کہ یورپ کے مشہور عالم اسلامی کتابوں و عربی زبان کے فاضل علامہ مسٹر کلالیق محقق ڈاکٹر ولیم صاحب بہادر فرماتے ہیں کہ قرآن اور عربی کتابوں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ محمد نے اوائل حال میں گمان کیا کہ فی الحقیقت خدا نے اسے بھیجا ہے کہ عربستان میں سچا دین مقرر کرے اور ان خواب و خیالات سے جو کبھی اسے دکھائی دئے اپنے اس گمان کی تائید پائی - سمجھا لیا کہ خواب و خیالات صرع (مرگی) کی بیماری کا اثر ہے چنانچہ کتاب انسان العیون میں لکھا ہے کہ ابن اسحاق نے اپنے شاگردوں سے نقل کی ہے کہ نزول قرآن سے پہلے جن ایام میں کہ محمد مکہ میں تھا نظر بد کے دفع ہونے کا اس کا علاج کیا گیا اور جب کہ قرآن نازل ہوا تو پھر اس کی وہی حالت ہوئی - ایسا کہ آنکھیں بند ہو گئیں اور منہ سے کف نکلی اور حیوان اونٹ کی سی آواز دی (دیکھو ان کی کتاب مطبوعہ عیسوی میزان صفحہ [illegible] سنہ [illegible])

مگر سوامی جی آپ تو ہمیشہ قائم الرائے تھے ملک کا اپکار کرنا ان کا پختہ ارادہ تھا اور ہر طرح کی تعلیم پاکر یہاں تک کی بہت اس ارادہ کو پورا کیا - باوجود ہزاروں تکلیف کے اس رائے سے نہ پھرے تین چار دفعہ زہر دیا گیا ایک دفعہ ایک دشمن نے ان کے قتل پر تلوار اٹھائی - علاوہ ازاں صد ہا طرح کی تکلیف اٹھا کر ست دھرم کا پرکاش کیا ان کا اصول تھا کہ ست کے اختیار کرنے اور جھوٹ کے چھوڑنے میں ہمیشہ تیار رہنا چاہیئے - خود انصاف کیجئے کہ قائم الرائے کون تھا اور ڈانواں ڈول طبیعت والا کون دانا طبیعت اور ماہر علمیت و فلسفیت کون تھا اور موٹی عقل والا اب کون (

مرزا صاحب اپنے اشتہار سعید الاخبار میں جو رسالہ سرمہ کے اخیر صفحہ ۲۶۰ سے آگے لم صفحہ کا تحریر کرتے ہیں -

چونکہ آجکل اکثر ہندوؤں و آریوں کی یہ عادت ہو رہی ہے کہ وہ کچھ کچھ کتابیں عیسائیوں کی جو اسلام کی نکتہ چینی میں لکھی گئی ہیں دیکھکر اور بغیر پورا پورا اطمینان کر کے اپنے دلوں میں خیال کر لیتے ہیں کہ حقیقت میں یہ درست اور واقعی ہیں اس لئے قرین مصلحت سمجھ کر اس عام اشتہار کے ذریعہ سے اطلاع دی جاتی ہے کہ اول تو عیسائیوں کی کتابوں پر اعتماد کر لینا اور براہ راست کسی فاضل اہل اسلام سے اپنی عقیدہ کشائی نہ کرنا اور اپنے اوہام فاسدہ کا محققین اسلام سے علاج طلب نہ کرنا اور عیسائیوں کا دیئے کو اپنا سمجھ بیٹھنا سراسر بے راہی ہے - جس سے طالب حق کو پرہیز کرنا چاہیئے -

آریہ - جہاں تک ہم مرزا صاحب کی کتابوں کو مطالعہ میں لاتے ہیں ان تمام الزام کا انہیں کو ملزم پاتے ہیں - کیسے تمام اعتراض و تحقیقات خود ہی یا سیف زد کی بے مثلی ہیں کہیں دیدوں کی تردید سے یہ نکتہ چینی کا اختیار ہے اور کہیں برہمنوں کے طفیل سے ذلت پائی ہے

لنگھ جاتے تاں لکھے لیکھے ہوئے وناش

اگر وید وہو تو وید یا نہ ہی جاوے اور وید یا نہ پنے سے وناش ہوتا ہے اسلئے وہ محاورہ نہیں بلکہ سرب سیا لکھ ہے اور وہ اصل ارشاد وید مقدس کا یہ ہے۔

वेदाहमेतं पुरुषमहान्त मादित्यवर्णं तमसापरस्तात् त्वमेवविदित्वा मृत्युमेती नान्यःपन्था विद्यते नानया। य॰ अ॰ ३१ म॰ १८

غلام احمد ۹ ۱۳ ۔ باوا نانک صاحب وید پورانوں اور شاستروں کو وید کی طرح الہامی یعنی خدا کا کلام ہی جانتے ہیں جیسا کہ وہ اپنے گرنتھ میں لکھتے ہیں قدرت بید پوران کتیبان قدرت سرب بچار یعنے وید پوران سراسر خدا کا کلام ہی ہے۔

تردید۔ اگرچہ پوران کا بھی مثل قرآن کے کورانہ تقلیدیان ہونا صدہا دلائل سے ثابت ہے اور خود بین لائق فاضل پنڈت بھی آمنہ ستاح کے ستا۔ لیکن سے سراروں پرانوں سے دست بردار ہو بیٹھے ہیں۔ پورانوں کی بابت ایک رسالہ پوراں سرکیمیا ہمارے ایک مہربان تیار کرنے والے ہیں لیں اسوقت ہم پورانوں کی تردید چھوڑ کر اصل مطلب کیطرف رجوع کرتے ہیں کہ باوا صاحب نے گرنتھ میں اکثر جگہ وید کی عظمت تحریر کی ہے اور بیسوں جگہ اسکو ایسور کرت کہا ہے چنانچہ نمونہ کے واسطے چند شبد ہم عرض کرتے ہیں۔

(۱) ۔ اسنگھ گرمکھ وید ماتھہ۔ (رپ جی)
(۲) اونکار بیاس تیکے وید کیس اک مات پیہن اٹھارہ کہس کتسان اصلوں اودہات (رپ جی)
(۳) اٹھاون مدھ نوں پنڈت پڑہن رکھبیر جگ وداں پالے (رپ جی) پوڑی ۲۰۔
(۴) جب بیارا وچیرح سسار دو اہرن مت وید بہسار (رپ جی)
(۵) تم سب ہی تے رہت برام۔ جانت بید اور عالم (دروراس محلہ ۱۰)
(۶) وید شمس نام اوم سوسنی ہیں ٹھہرین جون بتیا لساکلئے تنک عین نیچ بجیا گو زادگے ساتہم کو نا سادہ منڈلی جی
(۷) گورکمہ برجی بید بچارے ۔ گورکمہ بیدے ا تری ملے (سدھ گوسٹ)
(۸) ۔ چاگے بید ہوئے سجیار ۔ تب گوڑے تن جار بچار۔
سادھ بھگت کرنیج سداوے ۔ تو وہ نانک موکتس انتریا وے
(۹) ایک او بکار رویدن جی ۔ گورکھ ناونگ گورکمہ وید تنگ گورکمہ بہیا کا ئی (پوڑی رپ جی)
(۱۰) بچیا چار وید چ ساجی جانتے کہا ہیں چار جگان۔

اب مقام غور ہے کہ جب باوا صاحب ویدوں کی اسقدر تعظیم و تکریم کرتے ہیں تو اس ایک واک کے ان سب کے مخالف کس طرح وہ معنے ہو سکتے ہیں جبکہ وہ خود تردید بھی کرتے ہیں۔ ودل نہ پایا بینڈتاں بجے تکھے لکھ پڑاں۔

اس واسطے ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ اس کا صحیح صحیح ارتھ بیان کریں اور وہ یہ ہے قدرت بید پران کتیبان قدرت سرب بچار یعنے وید کا ہی بیبدوں اور دیگر پورانے کتب یعنے براہمن گرنتھوں میں سب بچار یعنے السور کی قدرت کے سوا اُن میں جھوٹے قصہ کہانی نہیں ہیں۔

غلام احمد ۱۰ ۔ ایسی جگہ باوا صاحب حسب تعلیم قرآن شریف خدا کو خالق اور رب العالمین جو کہہ کر ایمان لے آئے تھے اور ویدوں کی ایسی تعلیموں کو اونہوں نے بکلی چھوڑ دیا تھا۔ چنانچہ صاحبوں کی خدمت میں جو نانک صاحب کے سکھ ہو کر اور کشن سنگھ بشن سنگھ نارائن سنگھ بھگوان سنگھ وغیرہ نام لکھوا کر پھر اپنے گورو کے گرنتھ سے باہر چلے جاتے ہیں باادب تمام عرض کرتے ہیں کہ وہ بھی ویدوں کی ایسی تعلیموں سے دست کش ہو جائیں۔

آریہ۔ نانک جی نے کہیں بھی قرآن کی تعلیم کو قبول نہیں کیا بلکہ ہمیشہ اُس کی تردید کرتے رہے ہاں اُنکے تردید کرنے کا عام طرز ڈھنگ تھا اور نہ گورنمنٹ برطانیہ کے عہد معدلت مہد جیسی اُسوقت آزادی تھی اسلامی بادشاہوں کے کٹرپن کے زمانہ تھے اسیواسطے وہ عموماً صلح کل مسائل پر بحث کرتے تھے ہاں اکثر جگہ صداقت باطنی کے سبب ہستی کا اظہار بھی مسلمانوں کے ساتھ اس عمدگی سے کیا کہ اُن کے طرفدار بھلانے ست دہرم کو وہ کبھی ہاتھ سے نہ دیتے تھے ملک کی بات تو یہ ہے اُنہوں نے مردانہ کو بھی اور اسکے دین محمدی سے دست کش ہو کر عمل کیا اور ایمان لایا۔ وہ کیا کافی ہوئے اُن کے آریہ ہونے کا اسی ہے بحالت والیسی از عرب شریف مردانہ جسم کا مسلمان حال خالصہ دہرم کا پیرو بمقام خوجہ مرگیا۔ باوا جی نے وہاں ہی اسکا بسم انت سنسکار کیا اور جلا دیا۔ چنانچہ مفصل ذکر اُسکا جنم ساکھی میں موجود ہے بھر گرنتھ میں ہے۔

نمبر ۱۔ سگو کوڑ ما کو لٹ سلمر ین ۔ اسنگھ ملیچہ مل سکر کھائیں (رپ جی)
نمبر ۲۔ متی مسلمان کی پیڑی پیٹے گھار گھڑ بھاندے اتاں کیاں جلنے کرے پکار
نمبر ۳۔ دست جتی تھواٹ ایب یا تا ۔ سگل ملیچہ بردوں رسترگھاتا
نمبر ۴۔ مور چھیا نخ گوربسے کرے ۔ سبھہ سرپ کو آنچ سگرے ۔
نمبر ۵۔ سبوک سکھ ہمارے مائے ۔ ہین جین سترو ھمار ناشے (دروراس محلہ ۱۰)

جنھوں نے مسلمانوں کو بھی انہی صحبت سے آریہ یا خالصہ دہرم پر چلایا۔ جنھوں نے صدہا مسلمانوں قاضیوں کو سماعت سے قایل کرایا۔ جنھوں نے مسلمانوں کو آگ میں جلایا۔ جنکے سنت اپدیش سے کئی محمد پوری خالصہ دہرم پر ایمان لایا۔ جنھوں نے مسجدوں کو سنت گڑہ بنایا۔ کیا معاذ اللہ وہ مسلمانوں کی طرح اعمال عبادات ادا کرتے تھے؟!!

یہ کہ صدہا مسلمانوں کو حرکت سجا کی نماز چھڑا دی۔ لوگ کی لذت چکھادی خونخوار اُنکی برگو شتخوری مٹادی۔ بلکہ یہاں تک کہ مسلمانوں کو نانک بخش و نانک داس ۔ رحم امنگا و دیسولا بنایا اُس کی نسبت ایسے گمان این خیال است و محال است و جنوں۔

غلام احمد ۱۱ ۔ تو پھر خواہ مخواہ ایک ٹوکر السود کا سر پر اٹھائے رکھنا اور حرارت اور عفونت کی تکلیفیں اٹھانا ضرور ہی کیا ہے۔

تردید۔ یہ آپ کی تعصبانہ حرارت اور الہامی عفونت ہے جو خواہ مخواہ جہالت و نادانی کے سبب دل دکھانے کو برا نہیں سمجھتے جو حب مذہبی کی راہ سے پرجاش دہم کشتہ کرا۔ چونکہ آپ علم حکمت معجزہ سے سراسر محروم ہیں اسواسطے میں آپکو رسالہ کیسوں کے فوائد مطبوعہ قانونی ہند مشتہرہ کی طرف متوجہ کرتا ہوں کہ دیکھئے کہ قانون قدرت اور حکمت نظری و عمل کے رو سے کیسوں میں کتنے فوائد ہیں اور انہیں کیا کچھ حکمتیں ہیں میں آپ کو ایک موٹی سی بات بتاتا ہوں جسکو آپ غالباً اچھی طرح سمجھ سکتے ہونگے۔

کہ افغانستان دیجاب یا ہند کے وہ مسلمان جو سر بالکل مونڈتے ہیں اُنہیں غور فرمائیے کہ وہ کتنے گنجے ہیں اور کیا جہالت و نادانی سے شیخ جن مبتلا ہیں۔ باقی ہے بلوچستان یا غزنی کے مسلمان انہیں سے گنجے البادر کا المعدوم ہیں اور سکھ ہنوز تو بالکل نہیں ہیں آپکے ستد بھی اکثر سر کو بال رکھتے ہیں اور انکو فخر سمجھتے ہیں دیکھو گلستان سعدی مع بابٹوں کی حکایت) پھر سورہ روم قرآن میں ہے فطرت اللہ التی فطر الناس علیھا لا تبدیل لخلق اللہ ذالک الدین القیم ولکن اکثر الناس لا یعلمون ۔ ترجمہ دہی بناوٹ اللہ کی جسپر بنایا لوگوں کو بدلنا نہیں اللہ کے بنائے کو یہی ہے دین سیدھا لیکن بہت لوگ نہیں سمجھتے" تم قرآن کی تعلیم بھی آگاہ نہیں ہو افسوس ہے تحفۃ الہند مطبوعہ فاروقی دہلی۔ بعضے ہند و نانک پنتھی یہ گمان کرتے ہیں کہ ہم شرک سے خالی ہیں اور ہمارے بابا نانک اور دوسرے گوروؤں نے شرک نہیں کیا اور بابا نانک کے کلام میں توحید کا بیان بہت ہے۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر بقول تمہارے بابا نانک نے شرک نہیں کیا لیکن مشرکوں سے بیزار ہو کر علیحدہ کیوں نہیں ہوگیا۔

تردید۔ آپ علمیت سے قطعاً واقف ہیں باوا صاحب نے شرک بالکل نہیں کیا وہ مشرکوں اور محمدیوں سے بالکل بیزار ہے چنانچہ فرماتے ہیں۔

ایک چھوڑ جو دوجے لگے ڈوبے سو وتجار نہ پایا۔

اگرچہ ہمارا ارادہ یہیں تھا کہ قرآن کے تا سوپر منود کریں مگر کیا جاوے اب تو الہامی ارشاد ہے اور اس کی بھی آپ کیطرف سے منباد لہذا بہجات قرآنی اور ویدک مکتی کا مقابلہ کراتے ہیں ۔ اور بہشت اسلامی کا نقشہ بتلاتے کہ حق پسندوں کو معلوم کہ مقرون کون ہے اور ملعون کون ۔ تعفی کون ہے اور حقیقی کون ۔

## مقابلہ اور موازنہ وید و قرآن

| بخاب قرآن | ویدک مکتی |
|---|---|
| **نمبر ۱** سورۃ نسا ۔ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَآ اَبَدًا لَهُمْ فِیْهَآ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّنُدْخِلُهُمْ ظِلًّا ظَلِیْلًا ۔ ترجمہ ۔ جو لوگ یقین لائے اور کی نیکیاں اون کو ہم داخل کریں گے باغوں میں جن کے نیچے بہتی نہریں وہ رہیں گے وہاں ہمیشہ اُن کو وہاں عورتیں ہیں ستھری اور اون کو داخل کرینگے گھنی چھاؤں میں اور ایسا ہی سورۃ رحمٰن میں ہے کہ سب باغوں میں بہشتیوں کو ملیں گی نیک عورتیں گوری اور خیموں میں رہنے والیاں جن کو ان سے پہلے کسی آدمی وغیرہ نے نہیں چھوا یاقوت اور مرجان کی مانند خوبصورت ۔ یہ اُنکے حسن کی تعریف ہے ۔ | **نمبر ۱** येयज्ञेन दक्षिणया समक्ता इन्द्रस्य सख्यममृतत्वमानश। तेभ्यो भद्रमङ्गिरसो वो अस्तु प्रति गृभ्णीत मानवं सुमेधसः। ऋ॰ अ॰ ८ अ॰ २ व॰ १ मं॰ १। ترجمہ ۔ جنہوں نے دوسروں کی خدمت اور آتما درپن سے پرمیشور کو کھو کر جن سے جیو بوکس سکھ میں مست ہیں ۔ پرمیشور کی مترتا اور سکتی (موکھش) کو حاصل ہوتے ہیں اسی موکھش سکھ کو اپرا ہوتے ہیں اور موکھش والے جیو کے واسطے حالی سکھ بنتے ہیں ۔ اُن جیو کے پران تلی ندی کو انتند سے پھولے ہوئے ہیں اور ساری جیون میں ساتھ رہتی ہوئی ہے اور انکا پڑ تمام کے ساتھ سنبرتا ہے ۔ اور وہ سب آپس میں ایک دوسرے کو دیکھتے اور ملتے ہیں ۔ |
| **نمبر ۲** سورۃ دخان ۔ اِنَّ الْمُتَّقِیْنَ فِیْ مَقَامٍ اَمِیْنٍ فِیْ جَنّٰتٍ وَّعُیُوْنٍ یَّلْبَسُوْنَ مِنْ سُنْدُسٍ وَّاِسْتَبْرَقٍ مُّتَقٰبِلِیْنَ كَذٰلِكَ وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِیْنٍ یَدْعُوْنَ فِیْهَا بِكُلِّ فَاكِهَةٍ اٰمِنِیْنَ ۔ ترجمہ ۔ بے شک ڈر والے گھر میں ہیں جن کے باغوں میں اور چشموں میں پہنتے ہیں پوشاک ریشمی بیٹھے ہوئے اور گاڑھے کے ایک دوسرے کے سامنے ایک طرح اور بیاہ دیں ہم نے انکو حوریں بڑی آنکھ والیاں منگواتے ہیں ہر میوے جمع خاطر سے ۔ | **نمبر ۲** यत्र कामा निकामाश्च यत्र ब्रध्नस्य विष्टपम्। स्वधा च यत्र तृप्तिश्च तत्र माममृतं कृधीन्द्रायेन्दो परि स्रव। ऋ॰ मं॰ ९ सू॰ ११३ मं॰ ८ ترجمہ ۔ جہاں سب سکھ بیرتا کو پاکر سب منا اور ابھلا شا چھوٹ جاتے ہیں اسکے کامل جلال سے ہی مکتی اور آسچے سندہ گیان پوری ترپتی ہوتی ہے ۔ اُس گیان کی سرشٹی بناکر جاکر اور اُسی کو مانکر ایک اُسی کی کرپا سے دکھ کا دور ہونا ہے ۔ مکت کا داتا مکت کا مالک اُسے ہو کوئی منش جیو سمجھے پریم سے اُسکی آگیا کا پالن کرتا ہے تب موکھش کا بھاگی ہوتا ہے اور کسی طرح سے نہیں ۔ |

**نمبر ۳** سورۃ النبا ۔ اِنَّ لِلْمُتَّقِیْنَ مَفَازًا حَدَآئِقَ وَاَعْنَابًا وَّكَوَاعِبَ اَتْرَابًا وَّكَاْسًا دِهَاقًا لَا یَسْمَعُوْنَ فِیْهَا لَغْوًا وَّلَا كِذّٰبًا جَزَآءً مِّنْ رَّبِّكَ عَطَآءً حِسَابًا ۔ ترجمہ ۔ بے شک ڈر والوں کو مراد ملنی ہے باغ ہیں اور انگور اور نوجوان عورتیں ایک عمر کی سب اور پیالہ چھلکتا نہ سنینگے وہاں بکنا اور نہ مکرانا بدلا دیا تیرے رب نے دیا حساب سے ۔

**نمبر ۴** سورۃ صافات ۔ اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِیْنَ اُولٰٓىِٕكَ لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ فَوَاكِهُ وَهُمْ مُّكْرَمُوْنَ فِیْ جَنّٰتِ النَّعِیْمِ عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِیْنَ یُطَافُ عَلَیْهِمْ بِكَاْسٍ مِّنْ مَّعِیْنٍ بَیْضَآءَ لَذَّةٍ لِّلشّٰرِبِیْنَ لَا فِیْهَا غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا یُنْزَفُوْنَ وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ عِیْنٌ كَاَنَّهُنَّ بَیْضٌ مَّكْنُوْنٌ ۔ ترجمہ ۔ مگر جو بندے اللہ کے ہیں چنے ہوئے اُنکو روزی ہے معلوم میوے اور اُن کی عزت ہے باغوں میں نعمت کے تختوں پر ایک دوسرے کے سامنے ہوتے ہیں اُن کے پاس پیالے ستھری شراب کے سفید رنگت مزہ دیتے پینے والوں کو نہ اُس میں سر پھرتا ہے اور نہ وہ اُس میں بہکتے ہیں اور اُنکے پاس ہیں نیچی نگاہ والیاں بڑی آنکھ والیاں گویا وہ انڈے ہیں چھپے ہوئے ۔

**نمبر ۵** سورۃ طور ۔ اِنَّ الْمُتَّقِیْنَ فِیْ جَنّٰتٍ وَّنَعِیْمٍ فٰكِهِیْنَ بِمَآ اٰتٰىهُمْ رَبُّهُمْ وَوَقٰىهُمْ رَبُّهُمْ عَذَابَ الْجَحِیْمِ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا هَنِیْٓــًٔا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ مُتَّكِـِٕیْنَ عَلٰى سُرُرٍ مَّصْفُوْفَةٍ وَزَوَّجْنٰهُمْ بِحُوْرٍ عِیْنٍ ۔

**نمبر ۳** यत्रानन्दाश्च मोदाश्च मुदः प्रमुद आसते। कामस्य यत्राप्ताः कामास्तत्र माममृतं कृधीन्द्रायेन्दो परि स्रव। ऋ॰ मं॰ ९ सू॰ ११३ मं॰ ११।

ترجمہ ۔ جگدیشور میں ہی سمپورن آنند اور تمام ہرش اور کمال ہرش ناش سب کامنا اُسی کی آگیا پالن سے پراپت ہوتے ہیں اُس کامل کے لئے جسکا دوسرا نام موکھش ہے سب کو اُسی کی آگیا پالن کرنی چاہئے کیونکہ دکھوں سے چھوٹنا سوائے نجات کے کسی طرح ہو نہیں سکتا ۔

**نمبر ۴** यत्र ज्योतिरजस्रं यस्मिँल्लोके स्वर्हितम्। तस्मिन् मां धेहि पवमानामृते लोके अक्षित इन्द्रायेन्दो परि स्रव। ऋ॰ मं॰ ९ सू॰ ११३ मं॰ ७

ترجمہ ۔ اے دیا آدی گلنوں کے ناش کرنے والے شدھ سروپ سروآنند والے پرمیشر جہاں تیرے جلال ہیں تیرے گیان کی سابکتا ہے جس گیان سے لوگ سب جیو اجیر کی حالتوں کا گیاتا ہے اُس اپنی اپار سکتی سے اپنے اُپاسک کو اپنے گیان میں سمجھتے تاکہ وہ جنم مرن سے رہت ہو کر تیری اساشی معرفت کو ہدایت ہو ۔ یہ موہ تیری رحمان کرپا سے کی کلیان وایک ہے ۔

**نمبر ۵** वेदाहमेतं पुरुषं महान्तमादित्यवर्णं तमसः परस्तात्। तमेव विदित्वाति मृत्युमेति नान्यः पन्था विद्यतेऽयनाय। यजु॰ अ॰ ३१ मं॰ १८



کاتب حفیظ احمد

